خانوادۂ نبوت حضور ﷺ کی ازواج مطہرات، صاحبزادوں اور صاحبزادیوں، نواسوں،
نواسیوں اور جملہ اہلِ بیت کا دلکش، معلومات افزا اور ایمان افروز مفصل و مدلّل تذکرہ

# تذکرہ اہلِ بیت اطہار رضی اللہ عنہم



مولانا محمد عبدالمعبود

الفتح
پبلی کیشنز

﴿إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ لِيُذْهِبَ عَنكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا﴾

(القرآن)

# تذکرہ اہلِ بیت اطہار رضی اللہ عنہم

خانوادۂ نبوت حضور ﷺ کی ازواج مطہرات، صاحبزادوں
اور صاحبزادیوں، نواسوں، نواسیوں اور جملہ اہلِ بیت کا
دلکش، معلومات افزا اور ایمان افروز مفصّل و مدلّل تذکرہ

مؤلف

مولانا محمد عبدالمعبود

الفتح پبلی کیشنز

راولپنڈی

اشاعت اوّل ۲۰۱۰ء

۲۹۷.۶۴
م ح م محمد عبدالمعبود، مولانا
تذکرہ اہل بیت اطہار / مولانا محمد عبدالمعبود۔ راولپنڈی: الفتح پبلی کیشنز، ۲۰۱۰ء
۳۲۸ ص
۱. محمد۔اصحاب

297.64
MUH Muhammad Abdul Ma'bood, Maulana
Tazkara Ahl e Bait Athaar/ by Maulana Muhammad Abdul Ma'bood.- Rawalpindi: Al-Fath Publications, 2010
328 p.
ISBN 978-969-9400-03-2
1. Muhammad - Companions

الفتح پبلی کیشنز
■ + 92 322 517 741 3
■ alfathpublications@gmail.com

*distributor*
**VPrint Book Productions**
• + 92 51 581 479 6
• + 92 300 519 254 3
• vprint.vp@gmail.com
• www.vprint.com.pk

# انتساب

فخرِ کون و مکاں، سلطانِ زمین و زماں، سیدالاوّلین والآخرین
**حضرت محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ**
صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ واصحابہٖ وازواجہٖ وذریاتہٖ واتباعہٖ اجمعین
کے نامِ نامی اسمِ گرامی سے اس حقیر سی خدمت کو منسوب کرتا ہوں،
جن کی سچی محبت اور کامل اتباع سے خاندانوں، قبیلوں اور قوموں کو دینی،
دنیوی اور اُخروی سعادت، عظمت اور فلاح و کامرانی حاصل ہوئی۔

بندۂ بے نوا
محمد عبدالمعبود عفا اللہ عنہ

# فہرست



## آل اور اہلِ بیت کی توضیح

## آل بیت نسبی







## آل بیت سکنیٰ



## آل بیتِ ولادت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مؤلف کا سوانحی خاکہ

راولپنڈی سے جنوب کی جانب علاقہ پوٹھوار کے ایک چھوٹے سے گاؤں "باغ فقیریہ" میں مقیم راجپوت خاندان کی ایک نامور شخصیت مولوی محمد شفیع رحمۃ اللہ علیہ کے ہاں ۵ رجولائی ۱۹۳۶ء/ ۱۳۵۵ھ کو ایک بچے کی ولادت ہوئی۔ والد گرامی قدر نے نام "عبدالمعبود" رکھا۔ بعد میں ایک اللہ والے بزرگ نے اس کی ابتدا میں "محمد" کا اضافہ فرما دیا، اس طرح پورا نام محمد عبدالمعبود قرار پایا۔

والد گرامی قدر قطب الاقطاب سیّدی و مولائی حسین علی نور اللہ مرقدہٗ، واں بھچراں، ضلع میانوالی سے سلسلۂ نقشبندیہ میں بیعت تھے۔ شیخ کی تعلیمات اور روحانی فیض سے اللہ تعالیٰ نے شرک و بدعت سے سخت متنفر بنا دیا اور اتباع سنت ان کی عادت ثانیہ بن گئی تھی۔ سخت مخالفت اور نامساعد حالات کے باوجود توحید و سنت کی تبلیغ میں مصروف رہے اور لوگوں کی ایک بڑی تعداد کو راہِ راست پر لانے میں کامیاب ہو گئے۔

راقم الحروف کے دو بڑے بھائی بھی تھے۔ والد صاحب نے انہیں بھی دینی تعلیم دلانے کی کوشش کی، لیکن پوری طرح کامیاب نہ ہو سکے۔ میں نے ناظرہ قرآن مجید والد بزرگوار سے پڑھا۔ مڈل تک تعلیم ہائی سکول بندہ، ضلع راولپنڈی سے حاصل کی۔ ۱۹۵۱ء/ ۱۳۷۱ھ میں علاقہ سواں، اڈیالہ روڈ پر واقع موضع "مخمنہ" کی معروف علمی شخصیت حضرت مولانا احمد دین رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں علوم اسلامی کے حصول کی غرض سے حاضر ہوا۔ دو سال ان سے علمی استفادہ کیا۔ فارسی میں کریما، شیخ عطار، گلستان سعدی، بوستان سعدی، اور فقہ میں نور الایضاح اور مالا بدمنہ، اور صرف میں قانونچہ زرادی، زنجانی اور مراح الارواح پڑھیں۔ مولانا موصوف نے بڑی محنت اور حسن تدبر سے قانونچہ مرتب فرمایا تھا، جس میں صرف کے علاوہ نحو کے بھی بہت سے

اہم اور مفید قواعد حسن انداز سے سمو دیے تھے۔

۱۹۵۴-۵۵ء/۱۳۷۳-۷۴ھ میں موضع بھیں، ضلع چکوال میں حضرت مولانا قاضی مظہر حسین رحمۃ اللہ علیہ کے زیر سایہ مولانا خلیل الرحمن ہزاروی سے فنون اور فقہ کی کتب پڑھیں۔ بعد ازاں شیخ القرآن مولانا غلام اللہ خان برد اللہ مضجعہ سے دورۂ تفسیر قرآن پڑھا، پھر بقیہ علوم دار العلوم تعلیم القرآن میں حاصل کیے اور ۱۹۶۸ء/ ۱۳۸۸ھ میں سند فراغ حاصل کی۔

۱۹۶۰ء/ ۱۳۷۹ھ میں قطب الزماں، مفسر قرآن حضرت مولانا احمد علی لاہوری طیّب اللہ ثراہ وجعل الجنۃ ماواہ سے شرف بیعت حاصل ہوئی، اور مرشد کے رحلت فرما جانے کے بعد ان کے جانشین اور خلف الرشید حضرت مولانا عبید اللہ انور نور اللہ مرقدہٗ سے سلوک کی تکمیل کی اور بوساطت صوفی کامل حضرت محمد یونس رحمۃ اللہ علیہ کے اجازت کی خلعت سے نوازا۔

۱۹۶۴ء/۱۳۸۳ھ میں جامع مسجد پھولوں والی، رحمٰن پورہ، راولپنڈی میں امامت وخطابت کی خدمت کا موقع اللہ نے دیا۔ اگرچہ ۱۹۹۶ء میں اوقاف کی ملازمت سے ریٹائر ہو گیا، مگر اہل محلہ کے شدید اصرار کے باعث یکم دسمبر ۲۰۰۶ء تک یہ خدمت انجام دیتا رہا۔ اسی اثناء میں ۱۹۶۸ء/ ۱۳۸۷ھ کو جمعیت علماء اسلام میں شمولیت اختیار کی، جس کے اس وقت امیر، سیّدی و مرشدی حضرت اقدس مولانا احمد علی لاہوری نور اللہ مرقدہٗ تھے۔ اسی سال یعنی ۱۹۶۸ء میں علوم جدیدہ میں میٹرک اور علوم شرقیہ میں فاضل فارسی کے امتحانات میں کامیابی سے ہمکنار ہوا۔

جمعیت علماء اسلام میں شمولیت کے بعد ملک میں بپا ہونے والی تمام مذہبی اور سیاسی تحاریک میں بھرپور حصہ لیا، مثلاً ۱۹۶۸ء/ ۱۳۸۸ھ میں بحال جمہوریت، ۱۹۷۴ء/۱۳۹۴ھ میں تحریک ختم نبوت اور ۱۹۷۸ء/ ۱۳۹۸ھ میں تحریک نظام اسلام وغیرہ۔

۱۹۷۴ء/۱۳۹۴ھ میں پہلی مرتبہ اللہ تعالیٰ نے حج کی سعادت سے سرفراز فرمایا، جس کے باعث ان مقدس مقامات کی تاریخ لکھنے کا شوق دل میں شعلہ نوا ہوا۔ چنانچہ سفر حج سے واپسی پر تاریخ ''مدینۃ المنورۃ'' لکھی، جو اب تک بحمد اللہ ہزارہا کی تعداد میں چھپ چکی ہے، اور اب اس کا اضافہ شدہ ایڈیشن بھی طبع ہو گیا ہے۔ ۱۹۷۸ء/ ۱۳۹۸ھ میں دوسری مرتبہ حرمین شریفین کی حاضری کے دوران بعض مقتدر شخصیات سے مکہ مکرمہ اور حرم شریف سے متعلق تاریخی دستاویز حاصل کیں اور اس موضوع پر بعض نادر تاریخی کتب خرید لایا، اور تاریخ مکۃ المکرمہ کی تدوین میں



مصروف ہو گیا، جس کی ضخیم دو جلدیں قارئین کی خدمت میں پیش کرنے کی توفیق نصیب ہوئی۔ تیسری جلد، جو نظام تعلیم پر تھی اور عرصہ تک طبع نہ ہو سکی تھی، اب مکتبہ رحمانیہ نے تینوں جلدیں یکجا بمعہ اضافہ کے شائع کر دی ہیں۔

۱۹۸۰ء/ ۱۴۰۰ھ میں دار العلوم دیوبند کی صد سالہ فقید المثال تاریخی کانفرنس میں پاکستان کے پانچ سو جید علماء کرام کی جماعت کے ساتھ ہندوستان کا سفر کیا، جہاں کانفرنس میں شرکت کے علاوہ دار العلوم دیوبند، سہارنپور اور دہلی کی شہرہ آفاق اسلامی درسگاہوں میں حاضری دی۔ دہلی کے عجوبہ روزگار تاریخی مقامات دیکھے، متعدد اولیاء کرام کے مزارات کی زیارت سے مشرف ہوا اور بعض تاریخی کتابوں کا ذخیرہ بھی حاصل کیا۔ ۱۹۸۶ء/ ۱۴۰۶ھ کو دہلی میں ''شیخ الہند سیمینار'' میں شرکت کی اور آگرہ کے تاریخی مقامات بھی دیکھے۔

۱۹۸۲-۸۳ء/ ۱۴۰۲-۰۳ھ میں اللہ تعالیٰ نے حج کی سعادت عطا فرمائی۔ اس سفر کے دوران بعض قدیم اور نایاب تاریخی کتب حاصل کرنے میں کامیاب ہوا، جن کی روشنی میں ''تاریخ مدینۃ المنورہ'' کی تدوین جدید کی۔ پہلے اس کے ۳۸۰ صفحات تھے اور اضافہ کے بعد ۶۸۰ صفحات ہو گئے ہیں۔ بعد میں بھی اللہ تعالیٰ نے حج وعمرہ کی سعادت بارہا نصیب فرمائی۔

اللہ تعالیٰ نے دو بیٹے اور دو بیٹیاں عطا فرمائی ہیں۔ بحمد اللہ چاروں حافظ، قاری اور عالم ہیں۔ بیٹے اپنے مدرسہ جامعہ قاسم العلوم میں اور بیٹیاں جامعہ عائشہ صدیقہ میں تعلیمی وتدریسی خدمات انجام دے رہی ہیں۔

اب تک مطبوعہ کتب حسب ذیل ہیں:

۱۔ تاریخ مدینۃ المنورہ
۲۔ تاریخ مکۃ المکرمۃ
۳۔ عمدۃ المناسک
۴۔ شمائل وخصائل نبوی
۵۔ سوانح شیخ القرآن
۶۔ نماز کی مکمل کتاب
۷۔ خواتین کی نماز
۸۔ مسائل میت
۹۔ مسلک السادات فی الدعاء بعد المکتوبات
۱۰۔ خواتین کا حج وعمرہ
۱۱۔ عہد نبوی میں نظام تعلیم
۱۲۔ سیرت امہات المؤمنین
۱۳۔ سیرت سید الشہداء سیدنا حمزہؓ

**محمد عبدالمعبود عفا اللہ**

۱۸؍اگست ۲۰۰۶ء

# نگاہِ اوّلیں

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ وَحْدَہٗ، وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی مَنْ لَّا نَبِیَّ بَعْدَہٗ، اَمَّا بَعْدُ:

اللہ رب العزت نے سیدنا آدم علیہ السلام کو پیدا فرمایا۔ پھر اُن کی قلبی تسکین اور اُنس و مودت کے لیے حضرت حوا کو پیدا فرمایا، پھر اُن کی اولاد کا سلسلہ قائم فرمایا۔

اَلَّذِیْ خَلَقَکُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَۃٍ وَّخَلَقَ مِنْھَا زَوْجَھَا وَبَثَّ مِنْھُمَا رِجَالًا کَثِیْرًا وَّنِسَآءً۔ (سورۃ النساء:۱)

ترجمہ: جس نے تم کو پیدا کیا ایک شخص سے، اور اسی سے پیدا کیا اس کے جوڑے کو، اور ان دونوں سے پھیلایا بہت سے مردوں اور عورتوں کو۔

جب سیدنا آدم اور سیدہ حوا کی اولاد کی تعداد بڑھ گئی اور زمین کے مختلف حصوں میں پھیل گئی تو اُن کی باہمی پہچان اور ربط کی خاطر اللہ جل مجدہٗ نے انہیں قبیلوں اور خاندانوں میں تقسیم کر دیا۔ اللہ تعالیٰ کا ارشادِ گرامی ہے:

یٰٓاَیُّھَا النَّاسُ اِنَّا خَلَقْنٰکُمْ مِّنْ ذَکَرٍ وَّاُنْثٰی وَجَعَلْنٰکُمْ شُعُوْبًا وَّقَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوْا۔ (سورۃ الحجرات:۱۳)

ترجمہ: اے لوگو! ہم نے تم کو ایک مرد اور ایک عورت سے پیدا کیا، اور ہم نے تمہاری مختلف قومیں اور خاندان بنائے، تاکہ ایک دوسرے کی شناخت کرو۔

چنانچہ شعب اور قبائل کا سلسلہ جاری رہا، جن میں انبیاء و اولیاء، سلاطین و رؤساء اور مختلف انواع و اقسام کے لوگوں کا تعارف قبائل ہی کے ذریعے ہوتا رہا۔

سیدِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

ان اللّٰہ خلق الخلق فجعلنی من خیر فرقھم، وخیر الفریقین، ثم

خیر القبائل فجعلنی من خیر القبیلة، ثم خیر البیوت، فجعلنی من خیر بیوتھم، فانا خیرھم نفسا و خیرھم بیتا. (سنن ترمذی، ج ۲، ص ۲۰۱)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے ساری مخلوق کو پیدا کیا، اور مجھے ان میں سے بہترین فرقے میں پیدا کیا۔ پھر دو فرقوں کو پسند کیا، پھر قبیلوں میں سے پسند کیا اور مجھے بہترین قبیلہ میں کیا۔ پھر گھروں کو چنا اور مجھے ان میں سے بہترین گھر میں پیدا کیا۔ چنانچہ میں ان سے ذات میں بھی بہتر ہوں اور گھرانے میں بھی۔

اللہ جل مجدہٗ نے جس طرح آپ ﷺ کے خاندان کو دینی و دنیوی سیادت و قیادت سے سرفراز کیا، آپ ﷺ کے گھرانے کو بھی دنیا جہان کے گھرانوں میں افضل، معزز اور اشرف بنایا۔ چونکہ خاندان متعدد افراد پر مشتمل ہوتا ہے، جس میں نسبی، صلبی سب افراد پائے جاتے ہیں، خاندان میں مورثِ اعلیٰ اور جدِ اعلیٰ کے افکار و نظریات کے ہم نوا بھی اور اس کے مشن اور کام سے اختلاف رکھنے والے بھی ہوتے ہیں۔ ان کی کسی عملی یا نظریاتی لغزش کے باعث انہیں خاندان کی فہرست سے خارج نہیں کیا جاسکتا۔ البتہ انعامات، اکرامات اور نوازشات کی بارش اطاعت گزار اور نظریاتی ہم آہنگی رکھنے والے افراد پر ہی ہوا کرتی ہے۔

جس خانوادہ کا تذکرہ پیشِ نظر ہے، اُس کے مورثِ اعلیٰ اور جدِ اعلیٰ "ہاشم" ہیں۔ لیکن اُن کا تعارف سیدِ کائنات، فخرِ موجودات حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی "عظیم نسبت" سے کرانا چاہیں گے، اور اس معروف اصطلاح "خاندان" کے بجائے "آلِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم" اور "اہلِ بیتِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم" جیسی پاکیزہ اور اَرفع نسبت سے تذکرہ کیا جائے گا۔

ہم نے قرآن و حدیث کے تناظر میں دیکھنا ہے کہ "آل اور اہلِ بیت" کا استعمال کن معنوں میں ہوا ہے، اور "آلِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم" اور "اہلِ بیتِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم" کن خوش نصیب، ذی وقار اور محترم ہستیوں کو قرار دیا گیا ہے۔ "سیرت اہلِ بیتِ اطہار" میں اس پر مفصل اور مدلل بحث کی گئی ہے، جس کا خلاصہ اور لبِ لباب یہ ہے کہ لفظ "آل" اپنے وسیع تر معنوں میں سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے خاندان، ازواجِ مطہرات، اولادِ اطہار، صحابہ کبار اور ہر پرہیزگار متقی اُمتی پر محیط ہے، جبکہ "اہلِ بیت" کی حقیقی اور اصلی مصداق حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواجِ مطہرات ہیں، اور انہی کی اولاد، یعنی چاروں صاحبزادیاں بھی ان کے ساتھ



اس شرف میں برابر کی شریک و سہیم ہیں۔ ان مقدس ہستیوں کو اہلِ بیت میں شامل نہ سمجھنا صریح ظلم و زیادتی ہے، بلکہ قرآن و حدیث کی تصریحات سے چشم پوشی اور حقائق سے روگردانی ہے۔ لفظ "آل" تو پوری امت کے اتقیاء کو اپنی وسعتوں میں سمیٹے ہوئے ہے، لیکن بعض لوگ اس کی لامحدود وسعتوں کو صرف "پنجتن" میں منحصر کرنے کے درپے ہیں۔ جس طرح آفتاب عالم تاب ساری دنیا کو ضیا بار کر رہا ہے، لیکن کوئی ناداں یا شپرہ چشم اس کی تابانی کو اپنے گھر کی چار دیواری میں مقید کرنے کی سعی نامشکور کرے تو یہ اس کی حماقت ہے۔

آیۂ تطہیر "وَیُطَهِّرَكُمْ تَطْهِیْرًا" کا سیاق و سباق بڑی صراحت کے ساتھ ازواجِ مطہرات ہی کو اس کا مصداق بیان کر رہا ہے۔ اور "حدیث کساء" بھی صراحتاً اسی پر دلالت کرتی ہے کہ اہلِ بیت کا حقیقی مصداق تو ازواجِ مطہرات ہی ہیں۔ لیکن رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی مقدس دعا نے "کملی" والی برگزیدہ ہستیوں کو بھی "اہلِ بیت" میں شامل کرا دیا ہے۔

اَللّٰهُمَّ هٰؤُلَاءِ اَهْلُ بَیْتِیْ. فَاذْهِبْ عَنْهُمُ الرِّجْسَ وَطَهِّرْهُمْ تَطْهِیْرًا.

ترجمہ: اے اللہ! یہ بھی میرے اہلِ بیت ہیں، ان سے بھی رجس کو دُور کر کے انہیں پاک صاف فرما دے۔

اگر آیت کا مصداق یہی چار ہستیاں ہوتیں تو پھر سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی مذکورہ دعا نعوذ باللہ، بے معنی اور بے محل ہو جاتی ہے۔

بہرحال کتاب میں اسے پوری وضاحت و صراحت سے بیان کر دیا گیا ہے۔ اللہ رب العزت عقلِ سلیم اور فہم و فراست کی پاکیزگی عطا فرمائیں تو اس مسئلہ کے سمجھنے میں کوئی دشواری نہیں ہے۔ ان ہی حقائق کو درود شریف کے مبارک کلمات میں بیان کیا گیا ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی آلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ. اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی آلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ.

ترجمہ: اے اللہ! محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور اُن کی آل و اولاد پر رحمت نازل فرما، جیسا کہ تو نے ابراہیم علیہ السلام اور اُن کی آل پر رحمت نازل فرمائی، بے شک تو بڑی شان والا قابلِ تعریف

ہے۔اے اللہ! محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور اُن کی آل واولاد میں برکت عطا فرما، جیسا کہ تو نے ابراہیم علیہ السلام اور اُن کی آل میں برکت عطا فرمائی، بے شک تو بڑی شان والا قابلِ تعریف ہے۔

اللہ رب العزت ہمیں ان مقدس ہستیوں کی کامل اطاعت اور سچی محبت عطا فرمائے، اور اس کتاب کو شرفِ قبولیت سے نوازتے ہوئے مفید عام بنادے۔

بندہ بےنوا
محمد عبدالمعبود عفا اللہ عنہ

# آل اور اہلِ بیت کی توضیح

## كُلُّ تَقِيٍّ وَهُوَ مِنْ أَهْلِي

شاباش آں صدف کہ چناں پرورد گہر
آبا از و مکرم و ابنا عزیز تر

# آل کی لغوی تحقیق

''آل'' کی لغوی تحقیق وتشریح ملاحظہ ہو:

آل کا لفظ اصل میں ''اَھْلٌ'' تھا۔ ھا کو ہمزہ سے بدل دیا اور دو ہمزے ہوئے۔ دوسرے ہمزہ کو الف سے بدل دیا تو ''آل'' ہو گیا۔

چنانچہ مشہور لغوی محقق علامہ ابن منظور افریقی مصری (م ۷۱۱ھ) اس کی تشریح اس طرح بیان کرتے ہیں:

وآلُ الرَّجُلِ: أَهْلُهُ: وَآلُ اللّٰهِ وَآلُ رَسُوْلِهٖ: أَوْلِيَاءُهٗ أَصْلُهَا أَهْلٌ. ثم أُبْدِلَتِ الْهَاءُ هَمْزَةً. فَصَارَتْ فِي التَّقْدِيْرِ أَأْلٌ. فَلَمَّا تَوَالَتِ الْهَمْزَتَانِ أَبْدَلُوا الثَّانِيَةَ أَلِفًا. كَمَا قَالُوْا آدَمُ وَآخَرُ.(۱)

ترجمہ: آدمی کی آل اس کی اہل وعیال ہوتے ہیں۔ اللہ اور اس کے رسول کی آل اُن کے دوستوں کو کہا جاتا ہے۔ یہ لفظ 'آل' دراصل 'اَھْلٌ' تھا، پھر ھا کو ہمزہ سے بدل دیا گیا تو آآل بن گیا۔ جب لگاتار دو ہمزے آئے تو اہل عرب نے دوسرے ہمزے کو الف میں بدل دیا، جیسا کہ 'آدم' اور 'آخر' میں کیا گیا ہے۔

موصوف مزید لکھتے ہیں:

اهل المذهب، من يدين به و أَهلُ الاسلام من يدين به، واهل الأمر وُلاتهُ، وَأَهْلُ البيتِ: سُكانهُ، واهل الرجل: أخصُّ الناس به، واهل بيت النَّبِيِّ صلّى الله عليه وسلّم: ازواجهُ و بناتهُ وصِهره. أَعْنِيْ عليًا عليه السّلام: وقيل نساء النبي صلّى الله عليه وسلّم...... وأَهْل كل نبي امّتهُ.(۲)

ترجمہ: اہل المذہب اور اہل الاسلام سے مراد مذہب اور اسلام کے پیروکار ہیں۔ اہل الامر سے مراد ارکانِ مملکت ہیں۔ اہل بیت سے مراد گھر میں رہنے والے لوگ ہیں۔ اہل الرجل: کسی آدمی کے خاص تعلق دار، اہل بیت النبی سے مراد نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی بیویاں، آپ ﷺ کی بیٹیاں اور آپ ﷺ کے داماد ہیں۔ داماد سے میری مراد علی علیہ السلام ہیں۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ اہل بیت سے مراد صرف آپ ﷺ کی بیویاں ہیں...... اور آل سے مراد نبی کی امت ہے۔

علامہ محمد بن یعقوب فیروز آبادی (م ۸۱۷ھ) لکھتے ہیں:

اَهْلُ الرَّجُلِ: عشيرتُهُ، وَذُوْقُرْبَاهُ...... واهل الامر: وُلَاتُهُ، وللبيت: سُكانُهُ، وللمذهب: من يدين به، وللرجل: زوجتهُ، كاهلته. وللنبي صلى الله عليه وسلم ازواجه، وبناتهُ وصهره علي رضي الله تعالىٰ عنه، او نسائه ولكل نبيّ امتهُ. (۳)

ترجمہ: آدمی کی اہل اس کا کنبہ، قبیلہ اور رشتہ دار ہیں...... اور اہل الامر سے مراد ارکانِ مملکت ہیں۔ اہل بیت سے مراد گھر میں رہنے والے لوگ ہیں۔ اور اہل مذہب سے مراد دین کے پیروکار ہیں۔ اور اہل الرجل سے مراد اُس کی بیوی ہے۔ اور اہل النبی صلی اللہ علیہ وسلم سے مراد آپ ﷺ کی بیویاں، بیٹیاں اور داماد حضرت علی رضی اللہ عنہ ہیں، یا اُن کی بیویاں۔ اور آل سے مراد ہر نبی کی امت ہے۔

امام راغبؒ اصفہانی (م ۵۰۲ھ) لکھتے ہیں:

''اَلْآلُ'' بعض نے کہا ہے کہ ''آل'' اصل میں ''اَهْلٌ'' ہے، کیونکہ اس کی تصغیر ''اُهَيْلٌ'' آتی ہے۔ مگر اس کی اضافت ناطقین انسان میں سے ہمیشہ ''عَلَم'' کی طرف ہوتی ہے۔ کسی اسم نکرہ یا زمانہ یا مکان کی طرف اس کی اضافت جائز نہیں ہے۔ اس لیے آل فلان (عَلَم) تو کہہ سکتے ہیں، مگر آل رجل۔ آل زمان کذا و آل مکان کذا بولنا جائز نہیں ہے۔ اسی طرح ہمیشہ صاحب شرف اور افضل ہستی کی طرف مضاف ہوگا، اس لیے آل الخیاط بھی نہیں کہہ سکتے، بلکہ آل اللہ یا آل السلطان کہا جائے گا۔ مگر اَهْل کا لفظ مذکورہ بالا میں سے ہر ایک کی طرف منسوب ہو کر آ جاتا ہے۔ چنانچہ جس طرح اہل زمن کذا و بلد کذا بولا جاتا ہے، اسی طرح اہل اللہ و اہل الخیاط بھی کہہ سکتے ہیں۔

بعض نے کہا ہے کہ لفظ ''آل'' دراصل بمعنی شخص ہے۔ اس کی تصغیر ''اُوَيْلٌ'' آتی ہے، اور



یہ اس شخص کے متعلق استعمال ہوگا جس کو دوسرے کے ساتھ ذاتی تعلق ہو، مگر قریبی رشتہ داری یا تعلق والا ہو۔ قرآن مجید میں ہے:

وَآلَ اِبْرَاهِيْمَ وَآلَ عِمْرَانَ.

ترجمہ: خاندان ابراہیم اور خاندان عمران۔

اَدْخِلُوْا آلَ فِرْعَوْنَ اَشَدَّ الْعَذَابِ.

ترجمہ: فرعون والوں کو نہایت سخت عذاب میں داخل کر دو۔ (۴)

## ''آل'' قرآنی تناظر میں

اللہ جل مجدہٗ نے اپنے کلام مقدس میں لفظ ''آل'' تقریباً پچیس مرتبہ استعمال فرمایا ہے، اور ہر ایک مرتبہ کسی معروف و مشہور شخصیت کے ساتھ بطور مضاف استعمال فرمایا ہے۔ چنانچہ فرعون کے ساتھ اس لفظ کو چودہ مقامات پر بیان فرمایا ہے، ''آلِ فِرْعَوْنَ'':

۱۔ سورۃ البقرۃ:۴۹ ۔ ۲۔ سورۃ البقرۃ:۵۰
۳۔ سورۃ آل عمران:۱۱ ۔ ۴۔ سورۃ الاعراف:۱۳۰
۵۔ سورۃ الاعراف:۱۴۱ ۔ ۶۔ سورۃ الانفال:۵۲
۷،۸۔ سورۃ الانفال:۵۴ (دو مرتبہ) ۔ ۹۔ سورۃ ابراہیم:۶
۱۰۔ سورۃ القصص:۸ ۔ ۱۱۔ سورۃ المومن:۲۸
۱۲۔ سورۃ المومن:۴۵ ۔ ۱۳۔ سورۃ المومن:۴۶
۱۴۔ سورۃ القمر:۴۱

◉ سیّدنا لوط علیہ السلام کے ساتھ

سیّدنا لوط علیہ السلام کے ساتھ لفظ آل کو قرآن مجید میں چار مقامات پر بیان کیا گیا ہے:

۱۔ سورۃ الحجر:۵۹ ۔ ۲۔ سورۃ الحجر:۶۱
۳۔ سورۃ النمل:۵۶ ۔ ۴۔ سورۃ القمر:۳۴

◉ سیّدنا ابراہیم علیہ السلام کے ساتھ

سیّدنا ابراہیم علیہ السلام کے نام کے ساتھ صرف ایک مرتبہ سورۃ آل عمران:۳۳ میں لفظ

"آل" استعمال ہوا ہے۔

◎ **سیدنا یعقوب علیہ السلام کے ساتھ**

سیدنا یعقوب علیہ السلام کے نام کے ساتھ "آل" دو مرتبہ آیا ہے:

۱۔ سورۃ یوسف:٦ ۲۔ سورۃ مریم:٦

◎ **سیدنا موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ**

سیدنا موسیٰ علیہ السلام کے نام کے ساتھ "آل" ایک مرتبہ سورۃ البقرۃ:۲۴۸ میں آیا ہے۔

◎ **سیدنا ہارون علیہ السلام کے ساتھ**

سیدنا ہارون علیہ السلام کے ساتھ سورۃ البقرۃ:۲۴۸ میں ایک مرتبہ لفظ آل آیا ہے۔

◎ **سیدنا داؤد علیہ السلام کے ساتھ**

سیدنا داؤد علیہ السلام کے ساتھ لفظ "آل" ایک مرتبہ سورہ سبا:۱۳ میں آیا ہے۔

◎ **سیدہ مریم علیہا السلام کے ساتھ**

سیدہ مریم بنت عمران کے واقعہ میں سورۃ آل عمران: ۳۳ میں لفظ "آل" ایک مرتبہ آیا ہے۔

مذکورہ بالا تمام آیات میں سیاق وسباق اور شانِ نزول کے مطابق لفظ "آل" گروہ، جماعت، اتباع وانصار، پیروکار، قوم اور حمایتی کے معنی ومفہوم میں استعمال ہوا ہے۔ بعض آیات میں اولاد کو بھی اس میں شامل کیا گیا ہے، لیکن وہاں بھی اتباع اور پیروی کا وصف زیادہ نمایاں ہے۔ لیکن پورے قرآن مجید میں کسی ایک مقام پر بھی صرف اولاد یا رشتہ دار کی وجہ سے "آل" کا اطلاق نہیں کیا گیا۔

اسی طرح لفظ "آل" میں بیوی بھی شامل ہے۔ جیسا کہ سیدنا لوط علیہ السلام کے واقعہ میں بیوی کو مستثنیٰ قرار دیتے ہوئے ارشاد ہوتا ہے:

اِلَّآ اٰلَ لُوْطٍ ط اِنَّا لَمُنَجُّوْهُمْ اَجْمَعِيْنَ. اِلَّا امْرَاَتَهٗ. (سورۃ الحجر:۵۹-۶۰)

اگر لفظ "آل" میں بیوی شامل نہ ہوتی تو استثناء کی کوئی ضرورت ہی نہ تھی۔

سیدنا موسیٰ علیہ السلام کے واقعہ میں فرمایا:

فَالْتَقَطَهٗۤ اٰلُ فِرْعَوْنَ لِيَكُوْنَ لَهُمْ عَدُوًّا وَّحَزَنًا. (سورۃ القصص:۸)



ترجمہ۔ فرعون کی بیوی آسیہ نے دریا سے موسیٰ کو نکالا۔

علاوہ ازیں قرآن مجید میں لفظ "آل" سیدنا ابراہیم، سیدنا لوط، سیدنا یعقوب، سیدنا موسیٰ، سیدنا ہارون اور سیدنا داؤد علیہم السلام کے ساتھ تو استعمال ہوا ہے، یعنی آل ابراہیم، آل لوط، آل یعقوب اور آل موسیٰ وغیرہ۔ لیکن پورے قرآن مجید میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اسمِ گرامی کے ساتھ استعمال نہیں کیا گیا۔ "آلِ محمد"، آل نبی یا آل رسول قرآنی اصطلاح نہیں ہے۔

## آل رسول ﷺ

سید قاسم محمود لکھتے ہیں:

"آلِ رسولؐ"، رسولؐ کی اولاد، حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نسب سے تعلق رکھنے والے لوگ۔ "آل" ایک وسیع المعنی لفظ ہے۔ قرآن حکیم میں متعدد مقامات پر اس لفظ کے آجانے سے اس کے معنی قوم، اولاد، خاندان اور وارث کے مشہور ہیں، جیسا کہ آلِ ابراہیم، آلِ عمران، آلِ لوط، آلِ ہارون اور آلِ فرعون وغیرہا قرآنی تراکیب سے ظاہر ہے۔

علمائے اسلام نے آلِ رسولؐ کو دو طرح بیان کیا ہے: ایک جسمانی، جس کا تعلق ماضی سے ہے، اور دوسرے روحانی، جس کا تعلق حال سے ہے۔ ایک گروہ ماضی کے تعلق سے آلِ رسول کا معنی پیغمبر اسلام محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، آپ کی لختِ جگر سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا، آپ ﷺ کے داماد سیدنا علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ، آپ ﷺ کے دونوں نواسے: سیدنا حسن ابن علیؓ اور سیدنا حسین ابن علیؓ کی ذات والاصفات قرار دیتا ہے۔

پھر اسی کے ساتھ ہی اسی نقطۂ نظر کا ایک اور گروہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے محترم چچا سیدنا عباس بن عبدالمطلب، آپ کی اولاد اور سیدنا علی ابن ابی طالب کے دونوں بڑے بھائیوں: سیدنا عقیل ابن ابی طالب اور سیدنا جعفر طیارؓ ابن ابی طالب اور اُن کی اولاد کو بھی آلِ رسول قرار دیتا ہے۔

اب رہے وہ لوگ جو اس لفظ کے روحانی پہلو کو نگاہوں کے سامنے رکھتے ہیں، ان کے نزدیک علاوہ ان پاکیزہ نفوس کے، جن کی تعظیم کرنا ہر مسلمان اپنا فرض سمجھتا ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تمام امت یعنی فرزندانِ توحید، ملتِ اسلامیہ پر آلِ رسول کا اطلاق ہوتا ہے۔ اور اُن

کی دلیل یہ ہے کہ نبوت اور رسالت وہبی چیز ہے، کسبی شے نہیں، جس سے خون اور جسم کی وراثت چل سکے۔ (۵)

## اہل کا مصداق

امام راغب اصفہانی (م۵۳۸ھ) لکھتے ہیں:

اَھْلُ الرَّجُل اُن لوگوں کو کہا جاتا ہے جو اُس کے ہم نسب یا ہم دین ہوں، یا کسی صنعت یا مکان میں شریک ہوں، یا ایک شہر میں رہنے والے ہوں۔

اصل میں اَھْلُ الرَّجُل تو وہ ہیں جو کسی کے ساتھ ایک مسکن میں رہتے ہوں۔ پھر مجازاً آدمی کے قریبی رشتہ داروں پر اہلِ بیت الرجل کا لفظ بولا جانے لگا اور عرف میں اہل البیت کا لفظ خاص کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم کے خاندان پر بولا جانے لگا۔ کیونکہ قرآن مجید میں ہے:

اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ.

ترجمہ: اے پیغمبر کے اہل بیت! خدا چاہتا ہے کہ تم سے ناپاکی (کا میل کچیل) دور کرے۔

اور کبھی اَھْلُ الرَّجُل سے بیوی مراد ہوتی ہے۔ (۶)

امام راغبؒ مزید لکھتے ہیں:

''آلُ النَّبِيِّ'' ۔ بعض نے کہا، آل النبی صلی اللہ علیہ وسلّم سے نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلّم کے رشتہ دار مراد ہیں۔ اور بعض کے نزدیک اس سے وہ لوگ مراد ہیں جنہیں علم و معرفت کے اعتبار سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم کے ساتھ خصوصی تعلق حاصل ہوا۔

اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ اہل دین دو قسم پر ہیں؛ ایک وہ جو علم و عمل کے اعتبار سے راسخ اور محکم ہوتے ہیں۔ ان کو ''آلُ النَّبِيِّ'' اور ''اُمَّتُهٗ'' بھی کہہ سکتے ہیں۔ دوسرے وہ لوگ ہیں جن کا سراسر تقلیدی تعلق ہوتا ہے۔ ان کو اُمتِ محمد صلی اللہ علیہ وسلّم تو کہہ سکتے ہیں مگر ''آل محمد'' نہیں کہہ سکتے۔ اس سے معلوم ہوا کہ امت اور آل میں عموم و خصوص کی نسبت ہے، یعنی ہر آل نبی اس کی امت میں داخل ہے، مگر ہر امتی آل نبی نہیں ہوسکتا۔

امام جعفر صادق سے کسی نے دریافت کیا کہ لوگ تمام مسلمانوں کو آلِ نبی میں داخل سمجھتے ہیں۔ تو انہوں نے فرمایا، یہ صحیح بھی ہے اور غلط بھی۔ سائل نے عرض کیا، یہ کیسے؟ فرمایا، غلط تو اس



لیے کہ تمام امت آل نبی میں داخل نہیں ہے، اور صحیح اس لیے کہ وہ شریعت کے کماحقہٗ پابند ہو جائیں تو انہیں آل النبی کہا جاسکتا ہے۔

اور آیت کریمہ:

وَقَالَ رَجُلٌ مُّؤْمِنٌ ۖ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ. (سورۃ الغافر: ۲۸)

ترجمہ: اور فرعون کے لوگوں میں سے ایک مومن شخص نے کہا۔

اس آیت میں اس مومن مرد کے آل فرعون سے ہونے کے معنی یہ ہیں کہ وہ بظاہر تو اُس کے خصوصی اہل کاروں اور فرعونی شریعت کے ماننے والوں سے تھا، اور مسکن و نسب کے اعتبار سے انہی میں سے شمار ہوتا تھا، نہ اس لیے کہ وہ لوگ بھی اسے اپنی شریعت کا پابند خیال کرتے تھے۔ (۷)

امام ابوزکریا محی الدین بن شرف النووی رحمہ اللہ (م۶۷۶ھ) لکھتے ہیں:

آل النبی صلی اللہ علیہ وسلّم: اس میں تین توجیہات پائی جاتی ہیں:

۱۔ بنو ہاشم اور بنو مطلب مراد ہیں۔ امام شافعی کا قول بھی یہی ہے۔

۲۔ اس سے مراد آپ کی نسبی اولاد ہے، اور وہ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کی اولاد مراد ہے اور اُن کی نسل۔

۳۔ قیامت تک آنے والا ہر مسلمان اطاعت گزار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم کی آل ہے۔ قاضی ابوطیب، الازہری، سفیان ثوری وغیرہ کا یہی قول ہے۔ (۸)

علامہ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ (م۸۵۲ھ) بھی اس کی تائید و توثیق فرماتے ہیں:

الآل سے مراد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم کی بیویاں اور اولاد ہے۔

جیسا کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے کہ تشہد میں ''آل'' سے مراد آپ ﷺ کی بیویاں اور جن پر صدقہ حرام ہے اور اولاد بھی اس میں داخل ہے۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ آل سے مراد سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کی اولاد بالخصوص مراد ہے۔

جیسا کہ امام نوویؒ نے شرح مہذب میں بیان کیا ہے۔

یہ بھی کہا جاتا ہے کہ اس سے مراد تمام قریش ہیں، جیسا کہ ابن رافعہ نے ''الکفایۃ'' میں کہا ہے۔ اور ایک قول یہ بھی ہے کہ آل سے آپ ﷺ کی ساری اطاعت گزار امت ہے۔ (۹)

علامہ احمد بن حجر الہیثمی المکی رحمہ اللہ (م ۹۷۴ھ) فرماتے ہیں:

آیۂ تطہیر میں "اہل بیت" سے مراد اہل بیت سکنیٰ ہیں، مثل آپ ﷺ کی ازواج مطہرات کے۔ اور آپ ﷺ کے اہل بیت نسب تمام بنی ہاشم اور مطلب ہیں۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

**وانا من اهل البيت الذين اذهب الله عنهم الرجس وطهرهم تطهيرا.**

تو یہ اہل بیت سکنیٰ مراد ہیں۔

اور امام مسلم نے زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت بیان کی ہے:

**انه لما سئل أنساؤه من اهل بيته، فقال نساؤه من اهل بيته ولكن اهل بيته من حرم الله الصدقة عليهم.**

ترجمہ: جب ان سے پوچھا گیا، کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیویاں اہل بیت میں سے ہیں؟ انہوں نے کہا، جی ہاں، آپ ﷺ کی بیویاں اہل بیت میں سے ہیں، لیکن اہل بیت وہ بھی ہیں جن پر صدقہ حرام ہے۔

اس حدیث میں بیان کیا گیا ہے کہ آپ ﷺ کی بیویاں آپ ﷺ کی آل بیت سکنیٰ ہیں، ان کی عزت وتکریم اور خصوصیات کی بنا پر۔ مگر وہ نسب کی وجہ سے آل بیت نہیں ہیں۔ اور اہل بیت وہ لوگ ہیں جن پر صدقہ حرام ہے۔[۱۰]

شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ (م ۱۰۵۲ھ) رقم طراز ہیں:

"اہل بیت" کا اطلاق چند معنوں میں ہوتا ہے:

(۱) وہ لوگ جن پر زکوۃ کھانا حرام ہے۔ اور یہ بنو ہاشم ہیں، جو آل عباس، آل علی، آل جعفر، آل عقیل اور آل حارثؓ پر مشتمل ہیں۔

(۲) کبھی یہ لفظ "اہل بیت" اہل وعیال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے استعمال ہوا ہے، جو خاص کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات کو بھی شامل ہیں، اور حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی بیویوں کو اہل بیت سے نکالنا جنگ کرنا ہے، اور آیت کریمہ کے سیاق کے خلاف بھی ہے:

**اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا.**



کیونکہ اس آیت میں ابتدا سے آخر تک ازواج مطہرات ہی کو خطاب کیا گیا ہے، لہٰذا درمیان سے ان پاک بیویوں کو آیت کے مصداق سے خارج کرنا کلام اللہ کی ترتیب کے بالکل خلاف ہے۔

امام فخر الدین رازیؒ کہتے ہیں کہ یہ آیت تو نازل ہی ازواج مطہرات کے حق میں ہوئی ہے، کیونکہ آیت کا سیاق وسباق اس پر دلالت کرتا ہے، اس لیے ازواج مطہرات کو اس آیت کے مصداق سے خارج کرنا اور دوسروں کا مخصوص کرنا صحیح نہیں ہے۔ بلکہ بہتر تو یہ ہے کہ یوں کہا جائے کہ اہل بیت تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیویاں اور اولاد ہیں۔ حسنؓ اور حسینؓ بھی ان میں شامل ہیں اور حضرت علی المرتضیٰؓ بھی اہل بیت میں شامل ہیں۔ کیونکہ سیدہ فاطمہؓ بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ان کی بود وباش تھی اور اُن ہی کے ساتھ زندگی بسر فرمائی۔

(۳) اور کبھی "اہل بیت" کا مصداق سیدہ فاطمہ زہراء، سیدنا علیؓ، حسنؓ وحسینؓ ہوتے ہیں۔ حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سیدہ فاطمہؓ کے گھر کے پاس سے نماز فجر کے لیے گزرے تو فرمایا:

**الصلوٰة يا اهل البيت، اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا.**

اس روایت کو ترمذی اور ابن شیبہ نے روایت کیا ہے۔

ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تھی کہ خادم نے اطلاع دی کہ حضرت علی اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہما دروازہ پر اجازت کے لیے کھڑے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے فرمایا، پردہ میں ہو جاؤ۔ پس میں گھر کے اندر ایک طرف ہو گئی۔ پھر وہ حضرات اندر آئے۔ حسنؓ اور حسینؓ کو آپ ﷺ نے اپنے پاس بٹھا لیا۔ پھر ایک ہاتھ سے حضرت علیؓ اور دوسرے ہاتھ سے حضرت فاطمہ کو پکڑ کر آپس میں قریب کر لیا۔ اس وقت آپ ﷺ ایک سیاہ چادر اوڑھے ہوئے تھے، وہ اُن پر ڈال دی اور فرمایا:

"خداوندا! یہ سب میرے اہل بیت ہیں، میں اور میرے اہل بیت تیرے حضور حاضر ہوئے ہیں، نہ کہ نار جہنم کی طرف گئے ہیں۔"

(۴) "اہل بیت" کا اطلاق ان چارتن پر مشہور ومعروف ہے: علی، فاطمہ، حسن، حسین

رضی اللہ عنہما۔

علماء کرام ان روایات، اطلاقات اور اقوال میں تطبیق اور توجیہ اس طرح بیان کرتے ہیں کہ "بیت" کی تین صورتیں ہیں:

۱۔ بیت نسب

۲۔ بیت سکنیٰ

۳۔ بیت ولادت

لہٰذا عبدالمطلب کی اولاد حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے "اہل بیتِ نسب" ہیں۔ ازواج مطہرات "اہلِ بیتِ سکنیٰ" ہیں۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد شریف "اہل بیت ولادت" ہیں۔ اور اہل بیت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ساری اولاد شامل ہے۔ ان میں سے خاص کر حضرت علی، حضرت فاطمہ، حضرت حسن، حضرت حسین سلام اللہ علیہم اجمعین ہیں۔ کیونکہ یہ حضرات فضل وکرامت اور محبت کے لحاظ سے زیادہ ممتاز اور مخصوص ہیں۔ (۱۱)

## قرآنی تصریحات

قرآن مجید کا محاورہ بھی یہی ہے کہ اہلِ بیت کے مفہوم میں زوجہ اصالۃً داخل ہے۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے واقعہ میں فرمایا، جب فرشتوں نے انہیں فرزند ارجمند کی بشارت سنائی، ان کو پیرانہ سالی میں اس بشارت پر تعجب ہوا۔ تو فرشتوں نے کہا:

- اَتَعْجَبِیْنَ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ رَحْمَتُ اللّٰهِ وَبَرَكٰتُهٗ عَلَیْكُمْ اَهْلَ الْبَیْتِ ؕ اِنَّهٗ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ. (سورۃ ھود:۷۳)

اس آیت میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی بیوی کو "اہل البیت" کہا گیا ہے، یعنی گھر والی۔

سیدنا موسیٰ علیہ السلام کے قصہ میں فرمایا:

- قَالَ لِاَهْلِهِ امْكُثُوْۤا اِنِّیْۤ اٰنَسْتُ نَارًا. (سورۃ طٰہٰ:۱۰)

سیدنا موسیٰ علیہ السلام اپنی بیوی کو مخاطب کرتے ہیں، "لاھلہ"۔

- دوسری آیت میں ہے:

اِذْ قَالَ مُوْسٰی لِاَهْلِهٖۤ اِنِّیْۤ اٰنَسْتُ نَارًا. (سورۃ نمل:۷)



- سیدنا یوسف علیہ السلام کے واقعہ میں ہے:

قَالَتْ مَا جَزَآءُ مَنْ اَرَادَ بِاَهْلِكَ سُوْٓءًا اِلَّآ اَنْ یُّسْجَنَ. (سورۃ یوسف:۲۵)

زلیخا نے بادشاہ سے مخاطب ہو کر کہا، "باھلک"، تیری بیوی۔

- اللہ رب العزت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خطاب فرماتے ہیں:

وَاْمُرْ اَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ وَاصْطَبِرْ عَلَیْهَا. (سورۃ طٰہٰ:۱۳۲)

"اَهْلَكَ"، اپنے گھر والوں کو۔

## احادیث کے آئینہ میں

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث مبارکہ میں بھی "اھل" کا اطلاق بیوی پر کیا گیا ہے۔

۱۔ اذا وقع الرجل باھلہ وھی حائض. (۱۲)

ترجمہ: حیض کی حالت میں بیوی سے جماع کیا۔

۲۔ ان من اکمل المومنین ایمانا احسنھم خلقا والطفھم باھلہ. (۱۳)

ترجمہ: بے شک کامل ایمان والا وہ آدمی ہے جس کے اخلاق اچھے ہوں اور اپنی بیوی کے ساتھ مہربانی سے پیش آئے۔

۳۔ فوجد عند اھلہ رجلا فرای بعینہ وسمع باذنہ. (۱۴)

ترجمہ: پس اُس نے بیوی کے پاس ایک آدمی کو پایا، اس کی آنکھوں نے دیکھا اور کان نے سنا۔

۴۔ اذا اتی احدکم اھلہ فلیستر. (۱۵)

ترجمہ: تم میں سے جب کوئی آدمی اپنی بیوی کے پاس آئے تو پردہ کرلے۔

۵۔ ھل منکم الرجل اذا اتی اھلہ فاغلق علیہ بابہ. (۱۶)

ترجمہ: تم میں سے جب کوئی آدمی اپنی بیوی کے پاس آئے تو دروازہ بند کرلے۔

۶۔ خیرکم خیرکم لاھلہ وانا خیرکم لاھلی. (۱۷)

ترجمہ: تم میں سے بہتر وہ ہے جو اپنی بیوی کے ساتھ اچھا ہو، اور میں تم سب سے زیادہ اچھا

ہوں اپنی بیوی کے ساتھ۔

۷۔ انّ لاھلک علیک حقًا۔ (۱۸)

ترجمہ: بے شک تجھ پر تیری بیوی کا حق ہے۔

۸۔ وقَعْتُ باھلی فی رمضان۔ (۱۹)

ترجمہ: رمضان کے روزہ کی حالت میں بیوی سے میں نے صحبت کر لی۔

۹۔ یشکو الیہ انہ وجد مع اھلہ رجلًا۔ (۲۰)

ترجمہ: ایک آدمی نے شکایت کی کہ میں نے اپنی بیوی کے ساتھ غیر آدمی کو دیکھا ہے۔

۱۰۔ فاراد النبی صلّی اللّٰہ علیہ وسلّم منھا ما یرید الرجل من اھلہ۔ (۲۱)

ترجمہ: رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم نے (حضرت صفیہؓ کے) پاس جانے کا ارادہ فرمایا، جس طرح مرد اپنی بیوی کے پاس جانے کا ارادہ کرتا ہے۔

حضور انور صلّی اللہ علیہ وسلّم کے ازواج کے لیے بھی لفظ ''اَھل'' استعمال ہوا ہے۔

۱۱۔ جب ام المومنین سیّدہ عائشہ صدیقہ طاہرہ رضی اللہ عنہا پر منافقین نے الزام تراشی کی تو رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم نے صحابہ سے مشورہ طلب فرمایا۔ آپ ﷺ نے حضرت علی اور اسامہ رضی اللہ عنہما سے مشورہ فرمایا:

یَسْتَشِیْرُھُمَا فی فراق اھلہ۔

ترجمہ: ان دونوں سے اپنی بیوی کے جدا کرنے کے متعلق مشورہ فرمایا۔

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ عرض گزار ہوئے:

یا رسول اللّٰہ صلّی اللّٰہ علیہ وسلّم اھلک و ما نعلم الا خیرا۔ (۲۲)

ترجمہ: یا رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم آپ کی بیوی (عائشہؓ) کے متعلق ہم بھلائی اور خیر کے سوا کچھ نہیں جانتے۔

ان حضرات سے مشورے طلب کرنے کے بعد رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم منبر پر تشریف فرما ہوئے اور فرمایا:

یامعشر المسلمین مَن یعذرنی من رجل قد بلغنی اذاہ فی اھل بیتی۔ فواللّٰہ ما علمت من اھلی الا خیراً۔ (۲۳)



ترجمہ: اے مسلمانو اس شخص سے کون بدلہ لے گا جس نے میری ''اہل بیت'' کے متعلق مجھے اذیت دی ہے۔ خدا کی قسم! میں اپنی بیوی کو پاکباز اور نیک ہی سمجھتا ہوں۔

مسلم شریف کی روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم نے اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا کے بعد فرمایا:

اشیروا علیّ فی اناس ابنوا اھلی۔ وایم اللّٰہ! ماعلمت علی اھلی من سوء قط۔ وابنوھم بمن۔ واللّٰہ ماعلمت علیہ من سوء قط۔ ولا دخل بیتی قط الاوانا حاضر۔ ولاغبت فی سفر الاغاب معی۔ (۲۴)

ترجمہ: مجھے ان لوگوں کے متعلق مشورہ دیں جنہوں نے میرے گھر والوں پر تہمت لگائی۔ اللہ کی قسم! میں اپنی گھروالی میں قطعاً کوئی برائی نہیں جانتا۔ اور جس شخص کے متعلق تہمت لگائی ہے، اس میں کوئی برائی نہیں دیکھی، اور نہ ہی کبھی وہ میرے گھر میں آیا، مگر میری موجودگی میں۔ اور جب میں سفر میں گیا تو وہ بھی سفر میں گیا۔

ان تمام احادیث میں اَھْلٌ سے مراد رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کی بیوی اور ''اَھْلُ الْبَیْت'' کا لفظ صراحتاً ازواج مطہرات کے لیے استعمال ہوا ہے، جو اس بات کی واضح دلیل ہے کہ اہل بیت میں ازواج مطہرات سب سے پہلے شامل ہیں، اور یہی اصلی اور حقیقی مصداق ہے۔

## آلِ محمد صلّی اللہ علیہ وسلّم

احادیث طیبہ میں ''آلِ محمدؐ'' کا اطلاق صراحتاً ازواج مطہرات پر بھی پایا جاتا ہے۔

(۱) رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم نے ارشاد فرمایا:

اللّٰھم اجعل رزق آل محمد قوتًا۔ (۲۵)

(۲) حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں، میں نے رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم سے کئی مرتبہ یہ فرماتے سنا:

والذی نفس محمد بیدہ ماصبح عند آل محمد صاع حَبٍّ ولاتَمْرٍ۔ (۲۶)

ترجمہ: قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں محمد کی جان ہے، آل محمد صلّی اللہ علیہ وسلّم

کے پاس صبح کو ایک صاع غلہ یا کھجور کا بھی نہیں ہے۔

(۳) عن عائشۃؓ قالت: ما شبع آل محمد ﷺ منذ قدم المدینۃ من طعام بر ثلاث لیال تباعا حتٰی قبض۔(۲۷)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی گھر والیوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مدینہ منورہ تشریف لانے کے بعد آپ ﷺ کے وصال تک کبھی پیٹ بھر کھانا نہیں کھایا۔

(۴) ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں:

ما شبع آل محمد من خبز شعیر یومین متتابعین حتٰی قبض رسول اللہ ﷺ۔(۲۸)

ترجمہ: دو دن تک متواتر جو کی روٹی سے حضرت محمد ﷺ کے گھر والے سیر نہیں ہوئے۔

(۵) سیدہؓ ہی سے روایت ہے:

ما شبع آل محمد من خبز بر فوق ثلاث۔(۲۹)

ترجمہ: تین دن سے زیادہ آل محمد ﷺ گندم کی روٹی سے سیر نہیں ہوئے۔

(۶) ام المومنینؓ فرماتی ہیں:

ان کنا آل محمد ﷺ لنمکث شھرا ما نستوقد بنار ان ھوا الا التمر والماء۔(۳۰)

ترجمہ: ہم آل محمد ﷺ کا یہ حال تھا کہ مہینہ مہینہ تک گزر جاتا تھا اور آگ نہ سلگاتے تھے، صرف کھجور اور پانی پر گزارا تھا۔

(۷) قال رسول اللہ ﷺ لاتضربوا اماء اللہ فجاء عمر الی رسول اللہ ﷺ فقال ذئرن النساء علی ازواجھن فرخص فی ضربھن فاطاف بآل رسول اللہ ﷺ نسا کثیر یشکون ازواجھن فقال النبی ﷺ لقد طاف بآل محمد نساء کثیر یشکون ازواجھن لیس اولئک بخیارکم۔(۳۱)

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، اللہ کی بندیوں کو نہ پیٹو۔ پھر حضرت عمرؓ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے، پس عرض کیا، عورتیں اپنے خاوندوں پر جری ہوگئی ہیں۔ پھر رسول اللہ ﷺ نے انہیں مارنے کی اجازت دی۔ پھر رسول اللہ ﷺ کے گھروں میں بہت سی عورتیں اپنے



خاوندوں کا شکوہ لے کر آئیں۔ پس نبی ﷺ نے فرمایا، بہت سی عورتیں آلِ محمد ﷺ (حضور ﷺ کی ازواج) کے ہاں آئی ہیں جو اپنے خاوندوں کا شکوہ کرتی ہیں، وہ مرد تمہارے اچھے لوگ نہیں۔

مذکورہ بالا تمام احادیث میں ازواج مطہرات ہی کو "آل محمد ﷺ" کہا گیا ہے۔ ان میں نہ تو سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادیاں شامل ہیں اور نہ ہی حضرات حسنینؓ کریمین۔

(۸) عروہ بن زبیرؓ کہتے ہیں کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجہ مطہرہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے سنا ہے، آپؓ نے بیان کیا ہے کہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج نے عثمانؓ کو ابوبکرؓ کے پاس بھیجا (جب وہ خلیفہ ہوئے) اور اُن سے مطالبہ کیا کہ اللہ تعالیٰ نے جو فئی اپنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دی تھی، اس میں سے ان کے حصے ملنے چاہئیں۔

لیکن میں نے انہیں روکا اور اُن سے کہا، تم خدا سے نہیں ڈرتیں؟ کیا آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خود نہیں فرمایا تھا کہ ہماری میراث تقسیم نہیں ہوتی۔ ہم جو کچھ چھوڑ جائیں وہ صدقہ ہوتا ہے۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اشارہ اُس ارشاد میں خود اپنی ذات کی طرف تھا:

انما یاکل آل محمد فی ھذا المال فانتھی ازواج النبی ﷺ الی ما اخبرتھن۔(۳۲)

ترجمہ: البتہ آل محمد ﷺ کو اس جائیداد میں سے (سابق کی طرح ان کی ضروریات کے لیے) ملتا رہے گا، جب میں نے ازواج مطہرات کو حدیث سنائی تو انہوں نے اپنی رائے بدل دی۔

(۹) "آل محمد ﷺ" سے ازواج مطہرات اور ذریت بھی مراد ہیں۔ سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو درود شریف پڑھنے کا حکم فرمایا:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی آلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ. اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی آلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ.

ترجمہ: اے اللہ! اپنی رحمت نازل فرما حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور اُن کے گھر والوں پر، جس طرح تو نے رحمت نازل فرمائی حضرت ابراہیم علیہ السلام اور آپ کے گھر والوں پر، بیشک تو تعریف کے لائق اور بزرگی والا ہے۔ اے اللہ! خاص برکتیں نازل فرما حضرت محمد صلی اللہ علیہ

وسلم اور آپ ﷺ کے گھر والوں پر، جس طرح تو نے برکتیں نازل فرمائیں حضرت ابراہیم علیہ السلام اور اُن کے گھر والوں پر، بے شک تو تعریف کے لائق اور بزرگی والا ہے۔

مولانا محمد منظور نعمانیؒ اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

"اس درود شریف میں "آل" کا لفظ چار دفعہ آیا ہے۔ ہم نے اس کا ترجمہ "گھرانے والوں" کیا ہے۔ عربی زبان اور خاص کر قرآن و حدیث کے استعمالات میں کسی شخص کی آل ان لوگوں کو کہا جاتا ہے جو اُن لوگوں کے ساتھ خصوصی تعلق رکھتے ہوں، خواہ یہ تعلق نسب اور رشتہ کا ہو۔ جیسے اس کی بیوی، بچے یا رفاقت اور عقیدت و محبت اور اتباع و اطاعت کا، جیسے کہ اس کے مشن کے خاص ساتھی اور محبین و متبعین۔ اس لیے نفسِ لغت کے لحاظ سے یہاں آل کے دونوں معنی ہو سکتے ہیں۔

بہر حال اس عاجز کے نزدیک راجح یہی ہے کہ درود شریف میں "آلِ محمد" صلی اللہ علیہ وسلم سے آپ ؐ کے گھر والے یعنی ازواج مطہرات اور ذریت مراد ہے۔ اور اسی طرح آلِ ابراہیم علیہ السلام سے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے گھر والے۔ قرآن مجید میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی زوجہ مطہرہ کو مخاطب کر کے فرمایا گیا ہے، رَحْمَتُ اللّٰهِ وَبَرَكٰتُهٗ عَلَيْكُمْ اَهْلَ الْبَيْتِ ط اِنَّهٗ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ. بلاشبہ آل ابراہیم وہی ہیں جن کو اس آیت میں اہل البیت فرمایا گیا ہے۔" (۳۳)

(۱۰) عن ابی حمید الساعدیؓ انهم قالوا یا رسول الله ﷺ کیف نصلی علیک؟ قال رسول الله قولوا، اللّٰهم صلّی علی محمد و ازواجه و ذریته کما صلیت علی آل ابراهیم. و بارک علی محمد و ازواجه و ذریته کما بارکت علی آل ابراهیم انک حمید مجید. (۳۴)

ترجمہ: صحابہ نے عرض کی، یا رسول اللہ ﷺ! ہم آپ ﷺ پر کس طرح درود بھیجیں؟ آنحضور ﷺ نے فرمایا کہ اس طرح کہو، اے اللہ! محمد ﷺ، آپ ﷺ کی ازواج اور آپ ﷺ کی نسل پر اپنی رحمت نازل کر، جیسا کہ تو نے آل ابراہیم پر رحمت نازل کی۔ اور محمد ﷺ، ان کی ازواج اور اُن کی نسل پر برکت نازل کر، جیسا کہ تو نے آل ابراہیم پر برکت نازل کی۔ بلاشبہ تو ستودہ صفات پاک ہے۔ (۳۵)



حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی (م ۱۳۶۲ھ) فرماتے ہیں:

"اس میں شک نہیں کہ ازواج مطہرات بھی آل محمد میں داخل ہیں، اور اسی طرح ذریت میں بھی داخل ہیں۔ بلکہ اصل مقتضائے لغت یہ ہے کہ ازواج تو آل محمد میں اصالۃً داخل ہوں اور ذریت میں تبعاً داخل ہوں، کیونکہ آل کہتے ہیں اہل بیت کو، یعنی گھر والوں کو، اور گھر والوں کے مفہوم میں بیوی سب سے پہلے داخل ہے۔ پس یہ احتمال نہیں ہو سکتا کہ ذریت تو آل میں داخل ہو اور ازواج داخل نہ ہوں۔" (۳۶)

## ہر متقی آل ہے

"آلِ محمد" صلی اللہ علیہ وسلم سے متقی، پرہیزگار اور پاکباز اُمتی بھی مراد ہیں۔ جیسا کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

(۱۱) انّ النبی صلّی الله علیه وسلّم لما سُئل عن الآل. قال: آل محمد کل تقیّ. (۳۷)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے "آل" کے متعلق پوچھا گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا، ہر متقی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی آل ہے۔

امام نووی (م ۶۷۶ھ) حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت نقل فرماتے ہیں:

(۱۲) انه سُئل منْ آلِ محمد صلّی الله علیه وسلّم؟ فقال: کل مومن من تقی. (۳۸)

ترجمہ: آپ سے دریافت کیا گیا، آپ ﷺ کی آل کون لوگ ہیں؟ فرمایا، ہر متقی مسلمان میری آل ہے۔

(۱۳) علامہ جلال الدین سیوطی نے درمنثور میں روایت نقل کی ہے کہ ابن مردویہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا، آپ ﷺ کی آل کون لوگ ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا:

کُلّ مومن. (۳۹)

ترجمہ: ہر ایماندار میری آل ہے۔

## آل، وہ جن پر صدقہ حرام

"آل" میں وہ سب لوگ شامل ہیں جن پر صدقہ حرام ہے۔ چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

(۱۴) عن زيد بن ارقم رضي الله عنه ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال: اذكركم الله في اهل بيتي. فقيل لزيد رضي الله عنه، ومَن اهل بيته؟ أليس نساؤه من اهل بيته؟ قال: نساؤه من اهل بيته، ولكن اهل بيته من حرم الصدقة بعده آل علي، وآل عقيل، وآل جعفر، وآل عباس. (۴۰)

ترجمہ: میں تمہیں اپنے اہل بیت کے بارے میں اللہ یاد دلاتا ہوں۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا، آپ کے اہل بیت کون ہیں؟ کیا آپ کی ازواج مطہرات آپ کے اہل بیت میں سے نہیں ہیں؟ فرمایا، آپ کی ازواج مطہرات آپ کے اہل بیت میں سے ہیں۔ اور وہ سب اہل بیت میں سے ہیں جن پر آپ ﷺ کے بعد صدقہ خیرات حرام ہے۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا، وہ کون لوگ ہیں؟ انہوں نے فرمایا، حضرت علی کا خاندان، حضرت عقیل کا خاندان، آل جعفر اور آل عباس کا خاندان۔

(۱۵) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

ان هذه الصدقات. انما هي اوساخ الناس، وانما لاتحل لمحمد ولا لآل محمد. (۴۱)

ترجمہ: بے شک یہ صدقات لوگوں کے میل ہیں، اور یہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ ﷺ کی آل کے لیے حلال نہیں۔

امام شافعی رحمہ اللہ اور بعض مالکیہ کے نزدیک بنو ہاشم اور بنو مطلب پر صدقہ حرام ہے۔ امام ابوحنیفہؒ اور امام مالکؒ کا قول ہے کہ صدقہ صرف بنو ہاشم پر حرام ہے۔ (۴۲)

قاضی عیاض رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

حضرت علی، حضرت جعفر، حضرت عقیل اور حضرت عباس کی اولاد اہل بیت میں شامل ہیں۔ (۴۳)



(۱۶) حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے صغر سنی میں صدقہ کی کھجور منہ میں ڈال لی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی انگلی سے ان کے منہ سے کھجور نکال دی اور فرمایا:

انا آل محمد لاتحل لنا الصدقة. (۴۴)

ترجمہ: ہم آل محمد کے لیے صدقہ حلال نہیں ہے۔

(۱۷) حضرت عبیداللہ عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارقم بن ارقم زہری رضی اللہ عنہ کو صدقات وصول کرنے کے لیے بھیجا۔ انہوں نے ابورافع رضی اللہ عنہ کو بھی ساتھ لے جانا چاہا۔ لیکن ابورافعؓ آپ ﷺ کی خدمت میں اجازت لینے کو حاضر ہوئے تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

يا ابا رافع، ان الصدقة حرام على محمد و على آل محمد. وان مولى القوم منهم. (۴۵)

ترجمہ: اے ابورافع! محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور آل محمدؐ پر صدقات حرام ہیں، اور آزاد کردہ غلام بھی اسی قوم کے حکم میں ہوتا ہے۔

(۱۸) سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ بنو ہاشم کے دو نوجوان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کرنے لگے کہ ہمیں صدقات وصول کرنے کی خدمت پر مامور فرمائیں، تاکہ ہم بھی دوسروں کی طرح فائدہ اٹھا سکیں۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

انا آل محمد لاتحل لنا الصدقة. وهي اوساخ الناس. (۴۶)

ترجمہ: بے شک ہم آل محمدؐ کے لیے صدقہ حرام ہے۔ یہ صدقات لوگوں کے گناہوں کا میل ہوتا ہے۔

(۱۹) حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نوفل بن حارث نے اپنے دو بیٹوں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بھیجا کہ آپ ﷺ سے صدقات کے مال سے کچھ تعاون حاصل کریں، تاکہ گھریلو ضروریات پوری کی جا سکیں۔ وہ دونوں آپ ﷺ کے دردولت پر حاضر ہوئے اور گھر میں آنے کی اجازت چاہی۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدہ عائشہؓ سے فرمایا، پردہ کرلیں، میرے چچا کے بیٹے آرہے ہیں۔ ان دونوں نے اپنی ضرورت کا ذکر

کیا، جس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

**لایحل لکما اھل البیت من الصدقات شیئی. ولاغسالة ایدی الناس.** (۴۷)

گذشتہ احادیث میں "آلِ محمدؐ" سے مراد حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی پاکباز بیوی ہونا صراحتاً ثابت ہو چکا ہے۔ اسی طرح ایسی متعدد احادیث پائی جاتی ہیں جن میں "اہل بیت" سے مراد صرف حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات لی گئی ہیں، ان میں بیٹیاں وغیرہ کوئی بھی شامل نہیں۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب ام المومنین سیدہ زینب رضی اللہ عنہا کا ولیمہ کیا، لوگ کھانا کھا کر چلے گئے، مگر تین آدمی دیر تک بیٹھے باتیں کرتے رہے۔

**فخرج النبی صلی اللہ علیہ وسلم فانطلق الی حجرة عائشة. فقال السلام علیکم اھل البیت ورحمة اللہ. فقالت وعلیک و رحمة اللہ کیف وجدتَ اھلک. بارک اللہ لک.** (۴۸)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت زینبؓ کے گھر سے نکل کر حضرت عائشہؓ کے ہاں تشریف لائے اور فرمایا، "اے اہل بیت!" "تم پر اللہ کی سلامتی اور رحمت نازل ہو۔ حضرت عائشہؓ نے جواب میں عرض کیا، اور آپ ﷺ پر بھی اللہ کی سلامتی اور رحمت ہو۔

"کیف وجدتَ اھلک" آپ ﷺ نے اپنی بیوی کو کیسا پایا؟ اللہ آپ ﷺ کو برکت عطا فرمائے۔

مسلم شریف کی روایت میں ہے:

**فجعل یمر علی نسائه فیسلم علی کل واحدة منھن سلام علیکم کیف انتم یا اھل البیت فیقولون بخیر یارسول اللہ. کیف وجدت اھلک. فیقول بخیر.** (۴۹)

ترجمہ: پھر آپ ﷺ ہر ایک بیوی کے پاس تشریف لے گئے اور ہر ایک کو سلام کیا۔ اے اہل بیت! تم کیسی ہو؟ سب نے یہی کہا، یارسول اللہ ﷺ! ہم خیریت سے ہیں۔ آپ ﷺ نے اپنی بیوی کو کیسا پایا؟ ارشاد فرمایا، خوب ہے۔



## حدیثِ کساء

حضرت عمر بن سلمہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر یہ آیت حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں نازل ہوئی تھی۔ پھر آپ ﷺ نے سیدہ فاطمہ، حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہم کو بلایا اور اپنی کملی میں بٹھا لیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ آپ ﷺ کے پیچھے تھے، ان پر بھی چادر ڈال دی اور اللہ کے حضور عرض کیا:

"یا اللہ! یہ میرے اہل بیت ہیں، ان سے گناہ کی نجاست دور کر دے، اور ان کو خوب پاک کر دے۔"

حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا، یارسول اللہ! میں بھی ان کے ساتھ ہوں؟ آپ ﷺ نے فرمایا، تم اپنی جگہ رہو تم خیر پر ہو۔ (۵۰)

حدیث کساء کی کسی محقق نے انتہائی نفیس تخریج فرمائی ہے۔ علمی ذوق رکھنے والے احباب کے لیے اسے نقل کیا جاتا ہے۔

**ورُوی عن أنس و عائشة وأم سَلمَة نحو ذلک.**

**أصل الحدیث. ورد عن جماعة من الصحابة.**

(۱) حدیث أم سلمة، وله طرق متعددة: **الأول:** أخرجه الطحاوی فی "المشکل" ۷۶۲ من طریق الأجلح عن شهر بن حوشب عن أم سلمة، وعبدالملک عن عطاء عن أم سلمة. وإسناده حسن فی الشواهد، الأجلح هو ابن عبدالله، وثقه قوم، وضعفه آخرون، وقد تابعه عبدالملک بن أبی سلیمان، وهو ثقة، لکن لم یسمع عطاء من أم سلمة. وأخرجه أحمد ۶/ ۳۰۴ والترمذی ۳۸۷۶ والطبرانی ۲۳ (۷۶۹) عن زبید بن الحارث عن شهر عن أم سلمة. وإسناده لین لأجل شهر. **الطریق الثانی:** أخرجه الطحاوی ۷۶۸ والطبری ۲۸۴۹۵ و ۲۸۴۹۷ من طریق عطیة العوفی عن أبی سعید عن أم سلمة. وإسناده واهٍ لأجل عطیة العوفی. **الطریق الثالث:** أخرجه الطحاوی ۷۶۵ و ۷۶۷ من طریق عمرة بنت أفعی عن أم سلمة. وإسناده ضعیف لجهالة عمرة. **الطریق الرابع:** أخرجه الطحاوی ۷۶۳ والطبری ۲۸۴۹۸ من طریق عبدالله بن وهب بن زمعة. وإسناده ضعیف، فیه خالد بن مخلد القطوانی، غیر

حجة، و موسٰی بن یعقوب سیء الحفظ. الطریق الخامس: أخرجه الطحاوی ۷۶۲ والطبری ۲۸۵۰۲ والطبرانی ۲۳ (۷۵۰). وإسناده ضعیف، فیه عنعنة الأعمش، وهو مدلس، وفیه جعفر بن عبدالرحمٰن البَجَلی، وهو شبه مجهول، حیث وثقه ابن حبان وحده. الطریق السادس: أخرجه الطبری ۲۸۴۹۶ من طریق سعید بن زربی عن ابن سیرین عن أبی هریرة عن أم سلمة. وإسناده ضعیف لضعف سعید بن زربی. ولفظه عند الترمذی: عن أم سلمة أن النبی ﷺ جلل علی الحسن والحسین و علی و فاطمة کساء، ثم قال: اللّٰهم هؤلاء أهل بیتی و خاصتی أذهب عنهم الرجس وطهرهم تطهیراً، فقالت أم سلمة: وأنا معهم یا رسول اللّٰه قال: إنکِ إلی خیر. قال الترمذی: هذا حدیث حسن، وهو أحسن شیء روی فی هذا الباب.

(۲) حدیث عائشة رضی اللّٰه عنها: أخرجه مسلم ۲۴۲۴ والطبری ۲۸۴۸۸ من طریقین عن محمد بن بشر عن زکریا به وإسناده غیر قوی، فیه مصعب بن شیبة، فهو وإن روی له مسلم فقد ضعفه غیر واحد، لذا لینه الحافظ فی "التقریب" لکن لم ینفرد بهذا المتن. وأخرجه الحاکم ۳/ ۱۴۷ من طریق عبیداللّٰه عن زکریا به! وصححه الحاکم علی شرطهما ووافقه الذهبی!، ولیس کما قالا، فقد تفرد. وأخرجه البغوی ۳۸۰۴ من طریق الولید بن شجاع عن یحیی بن زکریا به. ولفظه عند مسلم: قالت عائشة: خرج النبی ﷺ غداة وعلیه مرط مرحّل من شعر أسود فجاء الحسن بن علی فأدخله. ثم جاء الحسین فدخل معه. ثم جاءت فاطمة فأدخلها. ثم جاء علی فأدخله ثم قال: "إِنَّمَا يُرِيدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا."

(۳) حدیث واثلة بن الأسقع: أخرجه أحمد ۴/ ۱۰۷ و فی "الفضائل" ۹۷۸ وابن أبی شیبة ۱۲/ ۷۲–۷۳ وابن حبان ۶۹۷۶ والحاکم ۳/ ۱۴۷ والطحاوی فی "المشکل" ۷۷۳ والطبری ۲۸۴۹۳ من طرق عن الأوزاعی ثنی شداد أبو عمار قال سمعت واثلة... بنحو الحدیث المتقدم، ولیس فیه ذکر أم سلمة أصلاً. وإسناده صحیح. شداد من رجال مسلم، وباقی الإسناد علی شرط الشیخین، وقد صححه الحاکم علی شرطهما، وتعقبه الذهبی بقوله: علی شرط مسلم. و کرره الطبری



۲۸۴۹۳ من طریق کلثوم المحاربی عن شداد به، وإسناده حسن فی الشواهد.

(۴) حدیث عمرو بن أبی سلمة: أخرجه الترمذی ۳۷۸۷ والطبری ۲۸۴۹۹ والطحاوی فی "المشکل" ۷۷۱ من طریق یحیی بن عبیدالمکی عن عطاء عن عمر بن أبی سلمة به. ورجاله ثقات معروفون غیر یحیٰی بن عبید حیث قال الحافظ فی "التقریب": یحیٰی بن عبید عن عطاء، یحتمل أن یکون الذی قبله، وإلا فمجهول. وقال عن الذی قبله: یحیٰی بن عبیدالمکی، مولٰی بنی مخزوم، ثقه من السادسة. قلت: قد توبع علی أکثر هذا المتن، دون لفظ "وجعل علیاً خلفه" فقد تفرد به، وهو غریب.

(۵) حدیث سعد بن أبی وقاص: أخرجه مسلم ۲۴۰۴ والترمذی ۲۹۹۹ و ۳۷۲۴ و أحمد ۱/ ۱۸۵ والنسائی فی "الخصائص" ۱۱ والطحاوی فی "المشکل" ۷۶۱ من طرق عن حاتم بن إسماعیل عن بُکیر بن مسمار عن عامر بن سعد عن سعد قال: لما نزلت هذه الآیة ﴿فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ أَبْنَاءَنَا وَأَبْنَاءَكُمْ﴾ دعا رسول اللّٰه ﷺ علیاً وفاطمة وحسناً و حسیناً، فقال: "اللّٰهم هؤلاء أهلی". لفظ مسلم والترمذی وغیرهما دون النسائی والطحاوی حیث ذکر من الحدیث الآیة التی فی الأحزاب. وکرره النسائی ۵۴ والطبری ۲۸۵۰۱ والحاکم ۳/ ۱۰۸ من وجه آخر، ولیس فیه ذکر الآیة أصلاً. بل فیه "حین نزل الوحی" وإسناده صحیح.

الخلاصة: هو حدیث صحیح بمجموع طرقه وشواهده. وأصح متن وإسناد فی هذا الباب حدیث سعد ثم حدیث واثلة ثم حدیث أم سلمة لطرقه الکثیرة ثم حدیث عائشة ثم حدیث عمر بن أبی سلمة.

## علامہ شوکانیؒ کی تصریحات

علامہ محمد بن علی الشوکانی رحمہ اللہ (م ۱۲۵۰ھ) نے مصداق اہل بیت، منقبت اہل بیت اور حدیث کساء کے سلسلہ کی متعدد روایات بڑے اہتمام سے نقل کی ہیں۔ اور ڈاکٹر حسین بن عبداللہ العمری نے جملہ روایات کی تخریج سے ان کی افادیت کو چار چاند لگا دیے ہیں۔ علمی ذوق رکھنے والے حضرات کے لیے اسے من وعن پیش کیا جاتا ہے۔

(۱) أخرج (مسلم) و (أحمد) عن زَيْد بن أرْقَم، قال: قال رسول الله ﷺ:

"ألا وإني تارك فيكم ثقلَين، أحدُهما كتابُ اللهِ عزّ وجلّ، هو حَبْل الله الذى مَن اتبَعَهٗ كان عَلَى الْهدٰى، ومَنْ تركَهٗ كان عَلَى الضَّلَالَة، وعِتْرَتِي أَهْلُ بَيْتِي."

فقلنا: مَنْ أهلُ بيته نساؤه؟

قال: "أيْمُ اللهِ إنّ المرأةَ تكونُ مع الرَّجل العَصْرَ مِنَ الدَّهْرِ فيُطلّقُها فترجِعُ إلى أبيها وقَوْمِها، أهلُ بيته: أصْلُه وعَصَبَتُه الذين حُرِمُوا الصَّدَقَةَ بَعْدَه."

(۲) وأخرج (البخاري) عن ابن عُمَرَ، أن أبا بكر الصديق قال:

"ارْقُبوا محمّداً ﷺ في أهلِ بيته."

(۳) وأخرج (مسلم) عن عائشة، قالت:

خرجَ رسولُ الله ﷺ وعليه مِرْطٌ مُرَحّل [من شَعْرٍ] أسْوَد، فجاء الحَسَنُ فأدخلَه، ثم جاء الحُسَيْنُ فأدخلَه، ثم جاءَتْ فاطِمَةُ فأدخلها، ثم جاءَ عَلِيٌّ فأدخلَه، ثم قال:

﴿إنّما يُرِيدُ اللهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا﴾

(۴) وأخرجه. أيضاً. الحاكم وصحّحه.

(۵) وأخرج (الترمذي) من حديث أنس، قال: كان رسول الله ﷺ [۳۰/أ] حين نزلت هذه الآية: ﴿إنّما يُرِيدُ اللهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ﴾ يَمُرّ بباب فاطمة إذا خرج للصلاة قريباً من ستة أشهر فيقول:

"الصّلاةَ أهلَ البيت ﴿إنّما يُرِيدُ اللهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا﴾"

(۶) وأخرج (الترمذي). أيضاً. والحاكم وصحّحه، عن أم سَلَمَة قالت:

نزلت هذه الآية وأنا جالسة على باب بيت النبي ﷺ: ﴿إنّما يُرِيدُ اللهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا﴾ وفي البيت رسولُ الله ﷺ وعلي وفاطمة والحسن والحسين فجلّلهم بكساءٍ، وقال:

"اللّهُمّ هؤلاء أهلُ بيتي. فأذهِبْ عنهُمُ الرِّجسَ وطهِّرْهم تطهيرًا."



فقلت: يا رسول الله ألستُ مِن أهلِ البيتِ؟ قال: "إنّكِ إلى خيرٍ، (أنتِ مِن أزواج النبي ﷺ)"

(۷) وأخرج (الترمذي) وصحّحه، و(الحاكم) وصحّحه عن سعد بن أبي وقّاص قال:

لما نزلت هذه الآية: ﴿نَدْعُ أَبْنَاءَنَا وَأَبْنَاءَكُمْ وَنِسَاءَنَا وَنِسَاءَكُمْ﴾. الآية دعا رسولُ الله ﷺ عليّاً وفاطمة وحسناً وحسيناً، وقال:

"اللّهُمّ هؤلاء أهلي."

(۸) وأخرج (الحاكم) وصحّحه من حديث عبدالله بن جعفر، قال: لما نظر رسولُ الله إلى الرَّحمة هابطة، قال: "ادعُوا لي، ادعُوا لي" فقالت صفيّة: مَن يا رسولَ الله؟ قال: "أهلَ بيتي: عليًا وفاطمةَ والحسنَ والحسينَ" فجيء بهم، فألقى عليهم النبي ﷺ كساءَه ثم رفع يديه فقال:

"اللّهُمّ هؤلاء آلي، فصلّ على محمّدٍ وعلى آل محمد."

وأنزل الله عز وجل: ﴿إنّما يُرِيدُ اللهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا﴾

(۹) وأخرج (الحاكم) وصحّحه وتعقّبه عن ابن عبّاس، قال: قال رسول الله ﷺ: "النُّجومُ أمانٌ لأهلِ الأرضِ مِنَ الغَرَق، وأهلُ بيتي أمانٌ لأمّتي من الاختلاف."

(۱۰) وأخرج (الترمذي) و(الحاكم) وقال: صحيح الإسناد عن ابن عباس قال: قال رسول الله ﷺ:

"أحِبّوا اللهَ تعالى لما يغذوكم به من نِعَمِه، وأحبّوني لحبّ الله، وأحبّوا أهلَ بيتي لحبّي."

(۱۱) وأخرج (الحاكم) في (المستدرك)، وقال: حديث صحيح على شرط (مسلم) عن أبي سعيد الخُدري، قال: قال رسول الله ﷺ:

"والّذي نفسي بيده لا يُبغضنا أهلَ البيت أحدٌ إلا أدخله الله النار."

(۱۲) وأخرج (الحاكم) في (المستدرك) وقال: صحيح الإسناد عن أبي ذرّ

کہ تم نے نبی کی زوجہ پر لفظ اہل البیت کا اطلاق کیسے کیا، اور پھر تم نے مؤنث کے لیے مذکر کی ضمیر کیسے استعمال کی اور نبی کی زوجہ مطہرہ کو تم نے رحمۃ اللّٰہ و برکاتہ علیکم مذکر کے ساتھ کیوں خطاب کیا؟ تم کو چاہیے کہ علیکم کی بجائے علیکن کہتے۔

معلوم ہوا کہ اہل بیت میں ازواج بھی داخل ہیں اور تعجبین کا اصل خطاب حضرت سارہ کو ہے، جو صیغہ مؤنث کا ہے۔ اور اس کے بعد رحمۃ اللّٰہ و برکاتہ علیکم اھل البیت میں اہل بیت کو لفظ مذکر علیکم خطاب کیا۔ اور علامہ زمخشریؒ نے لکھا ہے کہ اظہار محبت وکرامت کے لیے عورتوں کے لیے مذکر کی ضمیریں لانا کلام عرب میں شائع اور ذرائع ہے، جیسا کہ شاعر کہتا ہے:

فان شئت حرمت النساء سواکم

اور موسیٰ علیہ السلام کے قصہ میں ہے: ''قَالَ لِاَهْلِهِ امْكُثُوْٓا '' ورنہ ظاہر کے مطابق ''اُمْكُثِيْ یا اُمْكُثْنَ'' ہونا چاہیے تھا۔ اس قسم کے مواقع میں صیغۂ مذکر اور خطاب مذکر لفظ اہل کی رعایت سے لایا گیا ہے کہ وہ اصل میں مذکر ہے۔ اور علیٰ ہٰذا لفظ آل کے مفہوم اور مدلول میں بھی ازواج داخل ہیں، اس لیے کہ آل کی اصل لغت میں اہل ہے۔ لغت میں آل کا اطلاق اس شخص یا اُن اشخاص پر آتا ہے جن کو کسی انسان سے ذاتی اختصاص حاصل ہو، خواہ قرابت قریبہ کی وجہ سے یا کسی خصوصی موالاۃ یا دینی علاقہ کی وجہ سے۔ اہلیہ کو بیوی کہتے ہیں۔ حق تعالیٰ کا ارشاد ہے:

اِعْمَلُوْٓا اٰلَ دَاوٗدَ شُكْرًا.

ترجمہ: اے آلِ داؤد! اللہ کا شکر بجالاؤ۔

یہاں لفظ آل میں ان کی ازواج اور اولاد سب ہی داخل ہیں۔

وقال تعالیٰ قَالُوْا يٰٓاَيُّهَا الْعَزِيْزُ مَسَّنَا وَاَهْلَنَا الضُّرُّ. وَسَارَ بِاَهْلِهٖ. فَقَالَ لِاَهْلِهِ امْكُثُوْٓا.

اس قسم کی آیت میں لفظ اہل کے مفہوم میں بیوی یقیناً داخل ہے۔ ''وقال تعالیٰ لَقَدْ اَخَذْنَآ اٰلَ فِرْعَوْنَ بِالسِّنِيْنَ '' یہاں آلِ فرعون سے وہ تمام اشخاص مراد ہیں جو فرعون سے تعلق رکھتے ہیں۔ ''وقال تعالیٰ فَالْتَقَطَهٗٓ اٰلُ فِرْعَوْنَ '' یعنی موسیٰ کے تابوت کو آلِ فرعون نے اٹھا لیا۔ یہاں آلِ فرعون سے فرعون کا تمام اہل بیت مراد ہے، جن میں اس کی بیوی بھی داخل ہے۔

حدیث میں ہے کہ حضور پُر نور صلی اللہ علیہ وسلم یہ دعا مانگا کرتے تھے:



اللّٰھم اجعل رزق آل محمد قوتا.

ترجمہ: اے اللہ! آلِ محمد ﷺ کا رزق بقدر قوت لایموت کردے۔

اور قدر قوت وہ رزق ہے جس سے بقدر کفایت گزر ہو جائے اور فاضل کچھ نہ بچ سکے۔ اور اس میں شک نہیں کہ آلِ محمد ﷺ میں ازواج مطہرات بھی داخل ہیں اور یہ دعا ذریت کی طرح ازواج مطہرات کو بھی شامل ہے۔

اس دعا سے یہ بھی مفہوم واضح ہوتا ہے کہ ازواج مطہرات کا سالانہ نفقہ قدر قوت سے زیادہ نہ تھا۔ اور پھر ازواج مطہرات سخی بھی تھیں، خصوصاً حضرت زینب اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہن کی سخاوت تو مشہور تھی۔ اور بخیل تو آپ ﷺ کی کوئی بی بی نہ تھی۔ اور حضور پُر نور صلی اللہ علیہ وسلم تو سخی تھے ہی اور اعلیٰ درجہ کے مہمان نواز بھی تھے۔ پس اس سخاوت اور مہمان نوازی کے بعد تو زیادہ سامان بھی کفایت نہیں کر سکتا، چہ جائیکہ قدر قوت اور قدر کفایت ان تمام ضروریات کے لیے مکتفی ہو جائے۔

اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ ازواج مطہرات کس قدر قانع، تارک الدنیا اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی عاشق صادق تھیں کہ باوجود فقر و فاقہ کے حضور ﷺ کی زوجیت کو دنیا اور مافیہا سے بہتر اور لذیذ جانتی تھیں۔

فتح خیبر کے بعد ازواج مطہرات نے یہ درخواست کی کہ جس طرح آپ ﷺ دوسروں کو بے دریغ عطا فرما رہے ہیں، اسی طرح ہم کو بھی مالِ غنیمت میں سے کچھ عطا فرمایا جائے۔ حضورؐ نے انکار فرما دیا۔ ازواج مطہراتؓ نے اصرار کیا تو اس پر آیت تخییر کا نزول ہوا، جس میں ازواج مطہرات کو اختیار دیا گیا کہ اگر وہ متاع دنیا کی طالب ہیں تو حضور ﷺ ان کو طلاق دے کر علیحدہ کر دیں، اور اگر اللہ اور اُس کے رسول ﷺ اور دار آخرت کی طالب ہیں تو اسی حالت (فقر و فاقہ) پر راضی رہیں جس حالت کو اللہ کا رسول پسند کرتا ہے۔ اور وہ آیت تخییر یہ ہے کہ جس کی مفصل تفسیر گزر چکی ہے:

يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ اِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا فَتَعَالَيْنَ اُمَتِّعْكُنَّ وَاُسَرِّحْكُنَّ سَرَاحًا جَمِيْلًا. وَاِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَالدَّارَ الْاٰخِرَةَ فَاِنَّ اللّٰهَ اَعَدَّ لِلْمُحْسِنٰتِ مِنْكُنَّ اَجْرًا عَظِيْمًا.

اس آیت تخییر کے نزول کے بعد تمام ازواج نے حضور پُر نور ﷺ ہی کو اختیار کیا، دنیا کو کسی

بی بی نے بھی اختیار نہ کیا۔ جس سے معلوم ہوا کہ ازواج مطہرات کو حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کس درجہ محبت تھی کہ فقر و فاقہ اور تنگی سے رہنا منظور کیا، مگر حضور ﷺ سے علیحدگی منظور نہیں کی۔ چنانچہ اسی محبت کی وجہ سے حق تعالیٰ نے ان کو عذاب جہنم وغیرہ کی دھمکی نہیں دی، بلکہ اس سے ڈرایا کہ حضور ﷺ تم کو اپنی زوجیت سے علیحدہ نہ کردیں۔

خلاصہ کلام یہ کہ ازواج مطہرات کے بارے میں اول آیت تخییر نازل ہوئی، پھر جب جب ازواج مطہرات نے اللہ، رسول اللہ ﷺ اور دار آخرت کو اختیار کرلیا تو ان کے بارے میں دوبارہ آیت تطہیر نازل ہوئی، جس سے ان کے شرف اور کرامت کو ظاہر کرنا مقصود ہے۔ اور اس آیت تطہیر میں جو لفظ اہل البیت آیا ہے، اُس سے اصالۃً بلاشبہ و ریب قطعاً اور یقیناً ازواج نبی مراد ہیں۔ کیونکہ ان آیات کے سیاق و سباق میں از اول تا آخر صراحتاً ازواج مطہرات ہی کو خطاب ہو رہا ہے۔ اور ایسا صریح ہے کہ جس میں ذرہ برابر تاویل کی گنجائش نظر نہیں آتی۔ کیونکہ یٰنِسَآءَ النَّبِیِّ لَسْتُنَّ كَاَحَدٍ مِّنَ النِّسَآءِ سے لے کر وَاَطِعْنَ اللّٰهَ، بلکہ وَالْحِكْمَةِ تک ازواج مطہرات ہی کے متعلق کلام ہے، اور از اول تا آخر خطاب مؤنث ہی کی ضمیریں لائی گئی ہیں۔ لَسْتُنَّ اور فِیْ بُیُوْتِكُنَّ اور وَاذْكُرْنَ مَا یُتْلٰی فِیْ بُیُوْتِكُنَّ تک یہ تمام خطابات بہ ضمائر مؤنث ازواج مطہرات ہی کو ہیں، بلکہ اگر شروع رکوع "یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ اِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا وَزِیْنَتَهَا فَتَعَالَیْنَ اُمَتِّعْكُنَّ وَاُسَرِّحْكُنَّ سَرَاحًا جَمِیْلًا" سے لے کر "اِنَّ اللّٰهَ كَانَ لَطِیْفًا خَبِیْرًا" تک تمام صیغوں اور ضمیروں پر نظر ڈالی جائے تو اول سے لے کر آخر تک چھبیس صیغے اور ضمیریں سب مؤنث کی ہیں جو بلا کسی تردد اور تامل کے صرف ازواج مطہرات کے لیے ہیں اور یٰنِسَآءَ النَّبِیِّ اور قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ کا لفظ تو اس قدر واضح ہے کہ اس میں حضرت علی، حضرت حسنین اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہم کے دخول اور شمول کا عقلاً و نقلاً کوئی امکان ہی نہیں۔ اب حضرات شیعہ بتلائیں کہ اس کا کیا جواب ہے۔ کلام عرب میں اظہار محبت و عظمت کی غرض سے مؤنث کے لیے تو مذکر کا صیغہ استعمال ہوسکتا ہے مگر مذکر کے لیے مؤنث کا صیغہ اور مؤنث کی ضمیر کا استعمال کہیں سننے اور دیکھنے میں نہیں آیا۔

قال ابن عباس نزلت في نساء النبي صلى الله عليه وسلم وقال عكرمة من شاء باهلته.(۸۹)



ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ یہ آیت خاص ازواج مطہرات کے حق میں نازل ہوئی اور عکرمہ رضی اللہ عنہ یہ کہتے ہیں کہ جس کا جی چاہے میں اس سے مباہلہ کرسکتا ہوں۔(۹۰)

## عترتِ رسول ﷺ

"عترتِ رسول ﷺ" کے مفہوم میں بھی بے جا دست اندازی کی گئی ہے، جس طرح آلِ رسولؐ اور اہلِ بیتِ رسولؐ کے مفہوم کو محدود کردیا گیا۔ عام طور پر "چارتن" مراد لی جاتی ہے، ان ہی کو ذریت طیبہ اور سادات کا نام دیا جاتا ہے۔ جبکہ "عترت" کے معنی میں بیوی، خاندان، قوم، قبیلہ اور اولاد سب ہی داخل ہیں۔ لغوی اعتبار سے بھی "عترت" کا اطلاق بیوی، اولاد اور تمام قریبی رشتہ داروں پر ہوتا ہے۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حجۃ الوداع کے خطبہ میں ارشاد فرمایا:

يا ايها الناس انى تركت فيكم من اخذتم به لن تضلوا، كتاب الله و عترتى اهلبيتى.(۹۱)

ترجمہ: اے لوگو! میں تمہارے اندر دو چیزیں چھوڑ کر جارہا ہوں۔ جو کوئی ان کو مضبوطی سے تھامے گا، کبھی گمراہ نہ ہوگا: کتاب اللہ اور میری عترت، یعنی میرے اہل بیت۔

حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

انى تارك فيكم ما ان تمسكتم بن لن تضلوا بعدى. احدهما اعظم من الاخر. كتاب الله، حبلٌ ممدودٌ من السماء الى الارض، وعترتى اهلبيتى، ولن يتفرقا حتى يرد علىّ الحوض.(۹۲)

ترجمہ: میں تمہارے اندر چھوڑ رہا ہوں میرے بعد جب تک تم انہیں پکڑے رہو گے، کبھی گمراہ نہیں ہوگے۔ ایک ان میں سے عظیم تر ہے، وہ تو اللہ کی کتاب ہے، اور اللہ تعالیٰ کی آسمان سے زمین کی طرف پھیلی ہوئی رسی ہے۔ اور دوسری میری عترت بھی میرے گھر والے ہیں اور وہ الگ الگ نہ ہوں گے، یہاں تک کہ حوض کوثر پر وہ میرے پاس آپہنچیں گے۔

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے "عترت" کی تشریح و توضیح خود فرمادی ہے کہ اس سے مراد

میرے ''اہل بیت'' ہیں۔ اور ''اہل بیت'' کا وسیع تر اطلاق ازواج اطہار، بنات طیبات، خاندان نبوت اور ایماندار، متقی، پرہیزگار سب پر ہوتا ہے۔ مذکورہ حدیث کی تشریح کرتے ہوئے ملا علی بن سلطان القاری رحمہ اللہ (م ۱۰۱۴ھ) ''عترت'' کی وضاحت یوں کرتے ہیں:

قال التوربشتی "عترة الرجل" اهل بيته ورهطه الادنون. ولاستعمالهم العترة على أنحاء كثيرة بينها رسول الله صلى الله عليه وسلم بقوله، اهل بيتي. ليعلم انه اراد بذلك نسله وعصابة الادنين وازواجه. (۹۳)

ترجمہ: توربشتی کہتے ہیں، آدمی کی عترت اس کے گھر والے اور قریبی رشتہ دار ہیں۔ اور یہ لفظ وسیع تر معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عترت کی تشریح ''اہل بیت'' سے فرمائی ہے، تاکہ ظاہر ہو جائے کہ عترت میں آدمی کا خاندان، قریبی گروہ اور بیویاں سب شامل ہوتی ہیں۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ (م ۱۰۵۲ھ) لکھتے ہیں:

"وعترت قوم و خویشان و نزدیکان مرد و اهل بیت وے تفسیر کرد آں را بقول خود"...... مراد ایں جا از عترت اخص از قوم و اقرباست که اولاد جد قریب باشد، یعنی اولاد و ذریت وی صلی اللہ علیہ وسلم. (۹۴)

ترجمہ: اور عترت سے مراد آدمی کی قوم اور قریبی رشتہ دار، خویش و اقارب ہیں۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی تفسیر خود فرمائی ہے کہ اس سے میرے اہل بیت مراد ہیں...... اور اس جگہ عترت سے مراد بالخصوص قوم، قبیلہ اور رشتہ دار ہیں، کیونکہ دادا کی اولاد ہی قریبی ہوتے ہیں، یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد اور ذریت۔

سید محمود آلوسی البغدادی رحمہ اللہ (۱۲۷۰ھ) سورۃ الاحزاب کی تفسیر میں مذکورہ احادیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

◎ العترة الرجل. كما في الصحاح. نسله و رهطه الادنون.

◎ وفي النهاية. ان عترة النبي صلى الله عليه وسلم بنو عبدالمطلب، و قيل





اهل بيته الاقربون.

◎ وهم اولاده. وعلي واولاده رضي الله عنهم.

◎ وقيل عترته. الاقربون والا بعدون منهم. والذي رجحه القرطبي. انهم من حرمت عليهم الزكاة. (۹۵)

ترجمہ: آدمی کی عترت، جیسا کہ صحاح میں ہے، اُس کی نسل اور قریبی خاندان ہے۔

◎ اور نہایہ میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عترت عبدالمطلب کی اولاد ہے۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ عترت سے مراد قریبی رشتہ دار ہیں، اور وہ آپ ﷺ کی اولاد اور علی اور اُن کی اولاد ہیں۔

◎ اور کہا گیا ہے کہ عترت سے مراد قریبی اور دُور کے رشتہ دار ہیں۔ اور قرطبی نے ترجیح دی ہے کہ عترت سے مراد آپ ﷺ کے وہ رشتہ دار ہیں جن پر زکوۃ حرام ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خاندان کے جن لوگوں پر صدقات اور زکوۃ لینا حرام ہے، وہ قوم قریش، بنو ہاشم، بنو عبدالمطلب، آل عباس، آل علی، آل جعفر، آل عقیل اور آل حارث شامل ہیں۔ (۹۶)

علمائے لغت بھی اس پر متفق ہیں کہ ''عترت'' سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اہل بیت، خاندان، کنبہ، قبیلہ اور اولاد مراد ہیں۔ اور آپ ﷺ کی ازواج مطہرات یقینی طور پر آل، خاندان اور کنبہ میں شامل ہیں۔

مشہور لغوی امام علامہ ابی الفضل جمال الدین محمد بن مکرم ابن منظور الافریقی المصری رحمہ اللہ (م ۷۱۱ھ) ''عترت'' کی لغوی توضیح اور تحقیق اس طرح بیان کرتے ہیں:

◎ وعترة الرجل. اقرباؤه من ولد وغيره. وقيل هم قومه دنيًا. وقيل: هم رهط وعشيرته الادنون من مضى منهم و من عبر. ومنه قول ابي بكر رضي الله عنه، نحن عترة رسول الله صلى الله عليه وسلم.

◎ قال ابن الاثير: لانهم من قريش. والعامة تظن انها ولد الرجل خاصة. وانّ عترة رسول الله صلى الله عليه وسلم ولد فاطمة رضي الله عنها هذا قول ابن سيده.

- وقال الازهری رحمه الله وفی حدیث زید بن ثابت قال، قال رسول الله صلّی اللّٰه علیه وسلّم انی تارک فیکم الثقلین خلفی. کتاب الله و عترتی. فانهما لن یتفرقا حتی یردا علیّ الحوض. وقال، قال محمد ابن اسحاق، وهذا حدیث صحیح.
- وفی بعضها، انی تارک فیکم الثقلین، کتاب الله، وعترتی اهل بیتی. فجعل العترة اهل البیت.
- وقال ابوعبید وغیره، عترة الرجل واسرتهٗ وفصیلتهٗ رهطه الادنون..... ابن الاثیر، عترة الرجل اخصُّ اقاربه. وقال ابن الاعرابی، العترة ولد الرجل وذریتهٗ عقبه من صلبه.
- قال فعترة النبی صلّی الله علیه وسلّم، ولدُ فاطمة البتول علیها السّلام.
- وروی عن ابی سعید قال، العترة ساق الشجرة.
- قال و عترة النبی صلّی الله علیه وسلّم عبدالمطلب وولده. وقیل، عترته اهل بیته الاقربون، وهم اولاد و علی، و اولاده. وقیل، عترته الاقربون والا بعدون منهم.
- وقیل، عترة الرجل اقرباؤه من ولد عمه دِنیًا. ومنه حدیث ابی بکر رضی اللّٰه عنه، قال للنبی صلّی الله علیه وسلّم حین شاوَرَ اصحابه فی اساری بدر، عترتک و قومک. اراد بعترته العباس، و من کان فیهم من بنی هاشم، و بقومه قریشًا.
- والمشهور المعروف ان عترة اهل بیته، وهم الذین حُرّمت علیهم الزکاة والصدقة المفروضة، وهم ذو القربی الذین لهم خمسُ الخمس المذکور فی سورة الانفال. (۹۷)

ترجمہ: کسی آدمی کی عترت سے مراد اُس کے رشتہ دار، قوم، کنبہ، اولاد اور خاندان ہے، جیسا ابوبکر رضی اللہ عنہ کا قول ہے: ''ہم عترت رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔''

- ابن اثیر کہتے ہیں، کیونکہ ابوبکر بھی قریشی تھے، عام طور پر خیال کیا جاتا ہے کہ عترت سے



مراد صرف اولاد ہے، اور یہ کہ عترت رسول صلی اللہ علیہ وسلم سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کی اولاد ہے، یہ قول ابن سیدہ کا ہے۔

- زہری رحمہ اللہ کہتے ہیں، زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، میں تمہارے اندر دو چیزیں چھوڑ کر جارہا ہوں، وہ جدا نہ ہوں گی یہاں تک کہ حوضِ کوثر پر مجھ سے ملاقات کریں۔ اور کہا کہ محمد ابن اسحاق نے اس روایت کو صحیح قرار دیا ہے۔
- بعض روایات کے الفاظ اس طرح بھی ہیں، میں تمہارے اندر دو چیزیں چھوڑ رہا ہوں، ایک اللہ کی کتاب اور دوسری میری عترت، یعنی میرے اہلِ بیت۔ آپ ﷺ نے عترت کی تفسیر میں فرمایا، میری عترت میرے اہل بیت ہیں۔
- اور ابوعبیدہ وغیرہ نے کہا، کسی آدمی کی عترت اس کے قریبی رشتہ دار اور کنبہ ہوتے ہیں۔ ابن اثیر کہتے ہیں، آدمی کی عترت خاص کر اُس کے رشتہ دار ہوتے ہیں۔ اور ابن عربی کہتے ہیں، آدمی کی اولاد اور اُس کی صلب سے پیدا ہونے والے عترت کہلاتے ہیں۔
- اور کہا گیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عترت سے مراد حضرت فاطمہ بتول رضی اللہ عنہا کی اولاد ہیں۔ اور ابوسعید سے روایت ہے کہ عترت سے مراد درخت کا تنا ہے۔
- اور عترت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مراد عبدالمطلب اور اُن کی اولاد ہے۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ عترت سے مراد آپ ﷺ کے قریبی رشتہ دار ہیں، اور وہ آپ ﷺ کی اولاد اور علی اور اُن کی اولاد ہیں۔ اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ عترت سے مراد قریب اور دُور کے رشتہ دار ہیں۔
- اور کہا جاتا ہے کہ آدمی کی عترت اس کے چچا کی اولاد ہوتی ہے، جس طرح حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی حدیث کا مفہوم بھی یہی ہے۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بدر کے قیدیوں کے متعلق صحابہ سے مشورہ کیا تو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا، ان میں آپ ﷺ کی عترت اور آپ ﷺ کی قوم کے لوگ ہیں۔ اور حضرت ابوبکرؓ نے عترت سے حضرت عباس، بنو ہاشم اور قوم قریش کے دیگر افراد مراد لیے تھے۔
- اور زیادہ مشہور قول یہ ہے کہ عترت رسول ﷺ سے مراد آپ ﷺ کے وہ اہل بیت ہیں جن

# آلِ بیت نسبی



پر صدقہ اور زکوٰۃ واجبہ حرام ہے، اور وہ ذوی القربیٰ ہیں (یعنی بنو ہاشم اور بنو مطلب)، جن کے لیے سورۃ انفال میں خمس الخمس مذکور ہے۔

مشہور لغوی امام محمد بن یعقوب الفیروز آبادی رحمہ اللہ (م ۸۱۷ھ) لکھتے ہیں:

العترة. نسل الرجل، ورهطه وعشيرته الادنون. (۹۸)

ترجمہ: عترت سے مراد آدمی کا خاندان اور قریبی رشتہ دار ہیں۔

مولانا وحید الزماں قاسمی کیرانوی مدظلہ لکھتے ہیں:

''العترة: بڑا کنبہ جس سے بہت سے قبیلے نکلتے ہوں۔ قبیلہ ایک باپ دادا کی اولاد کو کہتے ہیں۔ یہ عترۃ سے چھوٹا ہوتا ہے۔ آدمی کی نسل، اولاد، چھوٹا کنبہ، ایک باپ کی قریبی اولاد۔'' (۹۹)

محمد غیاث الدین بن جلال الدین لکھنوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

''عترت، خویشاں ونزدیکاں وفرزندان، از منتخب ومدار ومؤید۔'' (۱۰۰)

ترجمہ: عترت، رشتہ دار، قریبی رشتہ والے، اولاد اور معاون ومددگار لوگ۔''

نواب قطب الدین الدہلوی رحمہ اللہ (م ۱۲۸۹ھ) مذکورہ حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

''عترت سے مراد آپ ﷺ کی اولاد ہے۔ اور اہل بیت سے مراد آپ ﷺ کے قرابت دار اور جدّ قریب کی اولاد بھی ہے اور آپ ﷺ کی ازواج مطہرات بھی۔ رضوان اللہ علیہم۔'' (۱۰۱)

ان تفصیلات سے یہ بات روزِ روشن کی طرح واضح ہو جاتی ہے کہ ''عترتِ رسولؐ'' اپنے وسیع تر مفہوم کے اعتبار سے قوم قریش، بنو ہاشم، بنو مطلب، آل عباس، آل علی، آل جعفر، آل عقیل اور آل حارث، سب پر محیط ہے۔ یہ چار کے عدد میں محدود نہیں اور نہ ہی ''چار'' ہی کی تصریح قرآن، حدیث، لغت اور تاریخ کے دامنِ تابدار میں کہیں دکھائی دیتی ہے۔ جس طرح اہل بیت کے مصداق میں بعض لوگوں نے تنگ نظری کا مظاہرہ کیا ہے، اسی طرح ''عترتِ رسولؐ'' کے مصداق میں بھی سرقہ کی جسارت کی ہے۔ اب یہ لوگ براہین و دلائل کے آفتاب عالمتاب کے سامنے سراسیما نظر آتے ہیں۔

اهـل بيتـه مـن حـرم الـصـدقـة بـعـدهٗ

آل عـلـى، وآل عقيل، وآل جعفر، وآل عباس

(مسلم، ج۲، ص۳۷۹)

# اقسامِ آل

قرآن، حدیث اور لغتِ عرب کی رُو سے یہ واضح ہو گیا ہے کہ لفظ ''آل'' ایک کثیر المعنی لفظ ہے، اور اس کا اطلاق حسبِ ذیل شخصیات پر ہوتا ہے:

۱۔ رسول اللہ ﷺ کی اپنی شخصیت

۲۔ اوّلیں مصداق ازواجِ مطہرات

۳۔ اولاد اور ذریتِ طیبہ

۴۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے تمام اہلِ ایمان قرابت دار

۵۔ جنہیں علم و معرفت کے لحاظ سے آپ ﷺ کے ساتھ خصوصی تعلق ہو۔

۶۔ شریعتِ اسلامیہ کے کماحقہٗ پابند

۷۔ ہاشم اور مطلب کی ساری اولاد، جن پر صدقات حرام ہیں۔

۸۔ بنو ہاشم اور بنو مطلب کے آزاد کردہ غلام

۹۔ قوم اور وارث

۱۰۔ آپ ﷺ کے اتباع و انصار، امتِ مسلم، فرزندانِ توحید

زیرِ بحث آلِ محمد کی تین اقسام قرار پائی ہیں:

۱۔ آلِ بیت نسبی

۲۔ آلِ بیت سکنی

۳۔ آلِ بیت ولادت

# آلِ نبی

## عبدالمطلب بن ہاشم

عبدالمطلب بن ہاشم کے گیارہ بیٹے تھے:

۱۔ حارث ۲۔ زبیر ۳۔ ابوطالب
۴۔ حمزہ ۵۔ عباس ۶۔ مقوم
۷۔ عبداللہ ۸۔ ضرار ۹۔ حجل مغیرہ
۱۰۔ عبدالعزی ۱۱۔ عبدالکعبہ (۱)

## حضورانور صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھیاں

۱۔ عاتکہ ۲۔ صفیہ ۳۔ اروی
۴۔ امیمہ ۵۔ برہ ۶۔ بیضاء (۲)

## مسلمان چچا

۱۔ عباسؓ ۲۔ حمزہؓ

## حارث بن عبدالمطلب

عبدالمطلب کے سب سے بڑے بیٹے ہیں، اور ان ہی کے نام سے عبدالمطلب کی کنیت ''ابوالحارث'' تھی۔

حارث بن عبدالمطلب کے چار بیٹے تھے: نوفل، عبداللہ، ربیعہ اور ابوسفیان مغیرہ۔

چاروں اسلام اور شرف صحابیت سے مشرف ہوئے۔



### ۱۔ نوفل

جنگِ بدر میں جب مشرکین کو شکست ہوئی تو دوسرے قیدیوں کے ساتھ یہ بھی گرفتار ہوئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں فرمایا، فدیہ دے کر رہا ہو جاؤ۔ عرض کی، یا رسول اللہ! میرے پاس فدیہ کے لیے کوئی چیز نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا، جدہ والے نیزے فدیہ میں دے دو۔ اس کے جواب میں انہوں نے آپ ﷺ کی رسالت کا اعتراف کیا اور ایک ہزار نیزے فدیہ میں پیش کر دیے۔ اسلام کے بعد مکہ مکرمہ واپس چلے گئے اور غزوۂ خندق یا فتح مکہ کے زمانہ میں حضرت عباسؓ کے ہمراہ مدینہ منورہ تشریف لائے۔

سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں ۲۵ھ میں وفات پائی۔ امیر المومنینؓ نے نماز جنازہ پڑھائی اور جنت البقیع میں آسودۂ خواب ہوئے۔ متعدد بیٹے اور بیٹیاں چھوڑیں۔ (۳)

### ۲۔ عبداللہ

عبداللہ بن حارث فتح مکہ سے پہلے مسلمان ہو کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ ان کا نام عبدالشمس تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بدل کر عبداللہ نام رکھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی ہی میں وفات پائی۔ (۴)

### ۳۔ ربیعہ

اپنے چچا عباس سے دو سال بڑے تھے۔ جنگ احزاب کے موقع پر حضرت عباسؓ وغیرہ کے ہمراہ مدینہ منورہ کے لیے روانہ ہوئے۔ ابواء کے مقام پر پہنچ کر واپس مکہ لوٹ جانے کا ارادہ کیا۔ نوفل نے کہا، اُس شرک کدہ میں کہاں جاتے ہو، جہاں کے آدمی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے لڑتے اور اُن کی تکذیب کرتے ہیں۔ اب اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو عزت دی ہے اور اُن کے صحابہ کی تعداد بھی بڑھ گئی ہے، ہمارے ساتھ چلے چلو۔ بہرحال یہ قافلہ مدینہ منورہ پہنچ گیا۔

ان کا ایک بچہ شیر خوارگی کے عالم میں دشمنوں نے قتل کر دیا تھا۔ حجۃ الوداع کے موقعہ پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اعلان فرمایا:

واوّل دمٍ أضعُه دم ابن ربيعة بن الحارث بن عبد المطلب.

ترجمہ: خون کا پہلا مطالبہ جسے میں ختم کرنے کا اعلان کرتا ہوں، وہ ربیعہ بن حارث بن

عبدالمطلب کا مطالبہ ہے۔ (۵)

خلافتِ فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ میں ۲۳ھ کو وفات ہوئی۔

## ۴۔ ابوسفیان

ان کا نام مغیرہ بن حارث بن عبدالمطلب تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا چچیرا بھائی ہونے کے علاوہ رضاعی بھائی بھی تھا۔ انہوں نے بھی سیدہ حلیمہ سعدیہ کا دودھ پیا تھا۔ عرب کے مشہور شاعر اور صحابی ہیں۔

فتح مکہ کے موقع پر اسلام قبول کیا۔ غزوۂ حنین میں شریک ہوئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خچر کی باگ انہی کے ہاتھ میں تھی۔ ثابت قدم رہے، ایک لمحہ کے لیے بھی رکابِ نبویؐ سے الگ نہیں ہوئے۔

حضرت معاویہ کے دورِ خلافت میں وفات ہوئی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے حق میں فرمایا تھا، ابو سفیان اخی و خیر اھلی۔ (۶)

## سیّدالشہداء سیدنا حمزہ رضی اللہ عنہ

نام حمزہ، ابویعلیٰ اور ابوعمارہ کنیت، اسداللہ لقب تھا۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے حقیقی چچا تھے۔ سیدنا حمزہ رضی اللہ عنہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے رضاعی بھائی بھی تھے، یعنی ابولہب کی باندی ثوبیہؓ نے دونوں کو دودھ پلایا تھا۔ سن میں حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم سے دو برس بڑے تھے۔ (۷)

سیدنا حمزہ رضی اللہ عنہ نے ۶ نبوی میں اسلام قبول کیا۔ (۸)

شمشیر زنی، تیراندازی اور پہلوانی بچپن ہی سے شوق تھا۔ غزوہ بدر میں شجاعت و بہادری کے خوب جوہر دکھائے۔ کفار کے بڑے بڑے سورماؤں کو خاک و خون میں تڑپایا۔ غزوہ احد میں بھی بے جگری سے لڑے۔ کفر کے ٹڈی دل میں گھس کر کشتوں کے پشتے لگا دیے۔ آخر جام شہادت نوش کرلیا، اور سرورِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان وحی ترجمان سے ''سیّدالشہداء'' کا خطاب ملا۔

### شہادت

جنگِ بدر میں کفار کے نامی گرامی سردار سیدنا حمزہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں واصلِ جہنم



ہوئے تھے، اس لیے تمام قریش سب سے زیادہ ان کے خون کے پیاسے تھے۔ چنانچہ جبیر بن مطعم نے اپنے غلام ''وحشی'' کو کہا کہ اگر تم حمزہ کو قتل کردو تو تمہیں آزادی مل جائے گی۔ ''وحشی'' احد کے موقع پر ایک چٹان کے پیچھے گھات لگائے بیٹھا ہوا تھا۔ جب حضرت حمزہؓ قریب سے گزرے تو اس نے اچانک حملہ کردیا، جس سے حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ نے جام شہادت نوش فرمایا۔

اس شیرِ خدا کی شہادت پر قریش کی عورتوں نے خوشی و مسرت کے ترانے گائے۔ ابوسفیان کی بیوی ہندہ بنت عتبہ نے ناک، کان کٹ کر ہار بنایا۔ شکم چاک کر کے جگر نکالا اور چبایا، پھر تھوک دیا۔ (۹)

جب سرورِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے عم محترم کی لاش پر تشریف لائے، انتہائی کربناک منظر دیکھ کر بے اختیار دل بھر آیا۔ مخاطب ہوکر فرمایا: ''تم پر خدا کی رحمت ہو۔ تم رشتہ داروں کا بہت زیادہ خیال رکھتے تھے، نیک کاموں میں پیش پیش رہتے تھے۔ اگر مجھے صفیہؓ کے رنج و غم کا خیال نہ ہوتا تو میں تمہیں اسی طرح بے گور و کفن چھوڑ دیتا۔ درندے اور پرندے کھا جاتے اور تم قیامت کے دن اُن کے شکم سے اٹھائے جاتے۔ بخدا! مجھ پر تمہارا انتقام لازم ہے۔ میں تمہارے عوض ستر کافروں کا مثلہ کروں گا۔''

لیکن تھوڑی ہی دیر کے بعد وحی الٰہی نے اس ناجائز انتقام کی ممانعت کردی۔ اس لیے قسم کا کفارہ ادا کر کے صبر و شکیبائی اختیار فرمائی۔

حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کی حقیقی بہن تھیں۔ بھائی کی شہادت کا حال سن کر دو چادریں کفن کی لے آئیں۔ رسول اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے پہلو میں ایک انصاری صحابی کی لاش بھی بے گور و کفن دیکھی، اس لیے ان دونوں شہیدانِ ملت میں ایک ایک چادر تقسیم کردی۔ اس ایک چادر سے سر چھپایا جاتا تو پاؤں کھل جاتے، پاؤں چھپائے جاتے تو سر برہنہ ہوجاتا۔ رسولِ رحمت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، چادر سے سر اور چہرہ چھپاؤ اور پاؤں پر گھاس اور پتے ڈال دو۔ غرض اس عبرت انگیز طریقہ سے سیّدالشہداء کا جنازہ تیار ہوا۔ (۱۰)

### اولاد

سیّدالشہداء سیدنا حمزہ رضی اللہ عنہ کے ہاں دو فرزند (عمارہ، یعلیٰ) اور دو بیٹیاں (ام فضل اور امامہ) پیدا ہوئیں۔

یعلیٰ ہی سے آپ کی کنیت ابویعلیٰ تھی۔ عمارہ کے ہاں ایک بیٹا پیدا ہوا، جس کا نام بھی حمزہ

رکھا گیا۔ اور یعلی بن حمزہ کے پانچ لڑکے تولد ہوئے، مگر اُن کی نسل آگے نہ چل سکی۔ اُن کے نام یہ تھے؛ عمارہ، فضل، زبیر، عقیل اور محمد۔ تمام بچپن ہی میں فوت ہو گئے۔ اس طرح سیدنا حمزہ رضی اللہ عنہ کا سلسلۂ نسل شروع ہی میں منقطع ہو گیا۔

آپ کی بیٹی امامہ نے فتح مکہ کے بعد جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ روانہ ہونے لگے تو آپ کو بھائی کہہ کر مخاطب کیا۔ حضرت حمزہؓ کے رشتہ داروں میں حضرت زید بن حارثہ، حضرت جعفر طیار اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہم نے ان کی پرورش کے متعلق بارگاہ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم میں اپنے اپنے دلائل پیش کیے۔ لیکن آپ ﷺ نے حضرت جعفر رضی اللہ عنہ کے حق میں فیصلہ دیا، کیونکہ ان کی بیوی اسماء بنت عمیس امامہ کی حقیقی خالہ تھیں۔

بعد ازاں امامہ کا نکاح ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے فرزند سلمہ کے ساتھ ہوا تھا۔ (۱۱)

## ابولہب بن عبدالمطلب

ابولہب کا نام عبدالعزیٰ اور کنیت ابو عتبہ تھی۔ اس کے حسین وجمیل ہونے کی وجہ سے باپ نے اسے ابولہب کہا اور پھر اسی نام سے مشہور ہوا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بدترین دشمن تھا۔ عارضۂ طاعون میں ہلاک ہوا۔

اس کے تین بیٹے تھے عتبہ، عتیبہ، مُعتّب۔ اور ایک بیٹی دُرّہ تھی۔

عتبہ اور معتب فتح مکہ کے دن فرار ہو گئے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو انہیں لانے کے لیے بھیجا۔ وہ دونوں حاضرِ خدمت ہو کر مشرف بہ اسلام ہوئے۔ غزوہ حنین اور طائف میں شرکت کی اور مکہ مکرمہ میں قیام پذیر رہے۔ (۱۲)

دُرّہ بھی نورِ ایمان سے منور ہوئیں اور ہجرت کر کے مدینہ منورہ چلی گئیں۔ حارث بن نوفل بن حارث سے عقد ہوا۔ عتبہ اور ولید دو بیٹے پیدا ہوئے۔ (۱۳)

## سیّدنا عباس بن عبدالمطلب

عباس نام، ابوالفضل کنیت، والد کا نام عبدالمطلب اور والدہ کا نام نُتیلہ تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دو سال پہلے پیدا ہوئے۔ آپ ﷺ کے حقیقی چچا تھے۔ (۱۴)



زمانہ جاہلیت میں قریش کے ایک سربرآوردہ رئیس تھے۔ بیت اللہ کا اہتمام و انصرام اور لوگوں کو پانی پلانے کا منصب انہیں اپنے والد عبدالمطلب سے وراثت میں ملا تھا۔ (۱۵)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دعوت کو قبول کرنے میں بظاہر تاخیر سے کام لیا، لیکن دل سے اس تحریک کے حامی تھے۔ بیعت عقبہ کے موقع پر بھی موجود تھے۔

غزوۂ بدر میں مشرکین قریش کے مجبور کرنے پر اُن کے ساتھ معرکہ میں شریک ہوئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حقیقت حال سے آگاہ تھے۔ آپ ﷺ نے صحابہ کرام کو ہدایت فرمائی کہ اثنائے جنگ میں عباس اور دیگر بنی ہاشم کو قتل نہ کرنا۔ (۱۶) دیگر قیدیوں کے ہمراہ گرفتار ہوئے۔ حضرت عباس کی مشکیں اس قدر کسی ہوئی تھیں کہ دردناک آواز سے کراہ رہے تھے۔ ان کی کربناک آواز نے رسول رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کی نیند اُچاٹ کر دی۔ صحابہ کرام کو معلوم ہوا تو اُن کی مشکیں ڈھیلی کر دیں۔ لیکن رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، تمام قیدیوں کی رسیاں ڈھیلی کر دیں۔ (۱۷)

## قید سے رہائی

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قیدیوں کا فدیہ لے کر چھوڑ دینے کا فیصلہ فرمایا۔ چونکہ حضرت عباسؓ کی والدہ ماجدہ انصار کے قبیلہ خزرج سے تھیں، اس لیے انصار نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا؛ عباس ہمارے بھانجے ہیں، ہم ان کا فدیہ چھوڑ دیتے ہیں۔ لیکن حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے مساوات کی بنا کر گوارا نہیں فرمایا، اور دولت مند ہونے کی وجہ سے ان سے معقول رقم طلب فرمائی۔ (۱۸)

حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے ناداری کا عذر پیش کیا، اور کہا کہ میں دل سے پہلے ہی مسلمان ہو چکا تھا، لیکن قوم نے مجھے جبراً جنگ میں شریک کیا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، دل کا حال اللہ تعالیٰ جانتا ہے۔ اگر آپ کا دعویٰ سچا ہے تو اللہ تعالیٰ اجر دے گا، لیکن ظاہری حالت کے لحاظ سے کوئی رعایت نہیں ہو سکتی۔ ناداری کا عذر بھی قابل تسلیم نہیں، کیونکہ مجھے معلوم ہے آپ مکہ میں ام الفضل کے پاس بہت بڑی رقم رکھ آئے ہو۔

حضرت عباسؓ کو سن کر سخت تعجب ہوا، اور کہنے لگے، خدا کی قسم! مکہ والی رقم میرے اور ام فضل کے سوا کسی کو معلوم نہیں۔ بے شک آپ ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔ پھر انہوں نے اپنا اور

اپنے بھتیجے عقیل اور نوفل بن حارث کا فدیہ بیس اوقیہ سونا (ایک اوقیہ کا وزن ساڑھے دس تولہ بنتا ہے) ادا کر کے رہائی حاصل کی۔ (۱۹)

## تاخیرِ اسلام اور قیامِ مکہ

سیدنا عباس رضی اللہ عنہ کا ایک عرصہ تک مکہ مکرمہ میں مقیم رہنا اور دائرۂ اسلام میں علانیہ داخل نہ ہونا ایک مصلحت پر مبنی تھا، کہ وہ کفارِ مکہ کی نقل و حرکت اور اُن کے رازہائے سربستہ کی اطلاع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیتے تھے۔ علاوہ ازیں اس سرزمینِ کفر میں جو ضعفائے اسلام رہ گئے تھے، اُن کے لیے ملجا و ماویٰ تھے۔

یہی وجہ ہے کہ جب بھی حضرت عباسؓ نے رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ہجرت کی اجازت طلب کی تو آپ ﷺ نے اجازت نہ دی اور فرمایا، ''آپ کا مکہ میں مقیم رہنا بہتر ہے۔ اللہ تعالیٰ نے جس طرح مجھ پر نبوت ختم کی ہے، اسی طرح آپ پر ہجرت ختم کرے گا۔'' (۲۰)

فتح مکہ سے کچھ عرصہ پہلے ہجرت کی اجازت مل گئی۔ چنانچہ وہ مع اہل و عیال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور علانیہ بیعت کر کے مستقل طور پر مدینہ منورہ میں سکونت پذیر ہوئے۔

## بارگاہِ نبوت میں اعزاز

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے عمِ محترم کی بیحد تعظیم و توقیر فرماتے تھے۔ اُن کی معمولی سی تکلیف سے بھی آپ ﷺ پریشان ہو جاتے تھے۔ ایک مرتبہ انہوں نے بارگاہِ نبوت میں شکایت کی کہ قریش جب بھی باہم ملتے ہیں تو اُن کے چہروں پر تازگی و شگفتگی برستی ہے، لیکن جب ہم سے ملتے ہیں تو بشاشت کے بجائے برہمی کے آثار نمایاں ہوتے ہیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ سن کر غضبناک ہوئے اور فرمایا:

والذی نفسی بیدہ لایدخل قلب رجل الایمان، حتی یُحبّکم للّٰہ ولرسولہ.

ثم قال ایها الناس من اذی عمی فقد آذانی، فانما عمّ الرجل صِنوُا ابیہ. (۲۱)

ترجمہ: قسم ہے اُس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے! جو شخص اللہ اور رسول کے



لیے تم لوگوں سے محبت نہ کرے گا، اس کے دل میں نورِ ایمان نہیں ہوگا۔

لوگو! جو شخص میرے چچا کو ستائے گا، وہ مجھے ستائے گا، اس لیے کہ چچا باپ کے مانند ہوتا ہے۔

ایک انصاری نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے باپ کے متعلق کوئی نازیبا بات کہہ دی تو عباسؓ نے اسے چانٹا مار دیا۔ اس کی قوم نے قسم کھالی کہ ہم عباس سے بدلہ لیں گے۔ اور وہ لوگ تلواریں لے کر نکل آئے۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس بات کا علم ہوا تو آپ ﷺ منبر پر تشریف فرما ہوئے اور فرمایا:

ایها الناس، ای اهل الارض اکرم علی اللّٰه.

ترجمہ: لوگو! اے زمین پر بسنے والو! اللہ کی طرف سے تم پر میری عزت کرنا لازم ہے۔

لوگوں نے کہا، کیا آپ یا رسول اللہ؟

آپ ﷺ نے فرمایا، فان العباس منی و انا منه. لاتسبوا أمواتنا فتوذی احیائنا.

ترجمہ: بے شک عباس مجھ سے ہے اور میں عباس سے ہوں۔ تم مُردوں کو بُرا نہ کہو، اس سے زندوں کو اذیت پہنچے گی۔

آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

وان عم الرجل صِنوُا ابیه. من آذی العباس فقد آذانی. (۲۲)

ترجمہ: چچا باپ کے قائم مقام ہوتا ہے۔ جو شخص عباس کو تکلیف دے گا، اُس نے مجھے اذیت دی۔

ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو مدینہ منورہ میں صدقات وصول کرنے پر مقرر فرمایا۔ انہوں نے حسبِ قاعدہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے بھی رقم طلب کی۔ انہوں نے انکار کیا تو حضرت عمرؓ نے سختی سے تقاضا کیا۔ جب اس بات کا علم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ہوا تو آپ ﷺ نے فرمایا:

واما العباس فهی علیّ ومثلها معها. ثم قال: یاعُمَرُ! اَمَا شَعَرْتَ انّ عمّ الرجل صِنوُ ابیه. (۲۳)

ترجمہ: اے عباسؓ! ان کی زکوٰۃ اور اُس کا دوگنا میرے ذمہ ہے۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا، اے عمرؓ! کیا تم نہیں جانتے کہ چچا باپ کے برابر ہوتا ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے فرمایا، پیر کے روز صبح کے وقت میرے پاس آنا، تاکہ میں تمہارے لیے دعا کروں، جو تمہیں اور تمہاری اولاد کو نفع دے۔ پھر حضرت عباس رضی اللہ عنہ اپنی اولاد کے ساتھ پیر کے دن صبح کے وقت آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم پر اپنی چادر ڈال دی اور یوں دعا فرمائی:

**اللّٰھم اغفر للعباس وولدہ مغفرۃ ظاھرۃ وباطنۃ. لاتغادر ذنبًا.**
**اللّٰھم احفظہ فی ولدہ ھذا.** (۳۴)

ترجمہ: اے اللہ! عباس کو اور اُس کی اولاد کو بخش دے۔ ظاہر اور باطن دونوں حالتوں میں ان کو پاک کر دے اور ان کے نامۂ اعمال میں کوئی گناہ باقی نہ رہے، اور ان کی اولاد کی حفاظت فرما۔

### اولاد

سیدنا عباس رضی اللہ عنہ کی متعدد بیویاں تھیں، جن سے کئی بیٹے اور بیٹیاں پیدا ہوئیں:
فضل، عبداللہ، عبیداللہ، قثم، عبدالرحمٰن، معبد، الحارث، کثیر، عون۔ (۳۵)
تمام، صفیہ، امیمہ، ام حبیبہ۔ (۳۶)

### اخلاق

سیدنا عباس رضی اللہ عنہ نہایت فیاض، مہمان نواز اور رحم دل تھے۔ ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"یہ عباس عم رسول ہیں۔ یہ قریش میں سب سے زیادہ کشادہ دست ہیں اور اپنے رشتہ داروں کا بہت خیال رکھنے والے ہیں۔" (۳۷)

### وفات

سیدنا عباس رضی اللہ عنہ اٹھاسی (۸۸) برس کی عمر پا کر ۳۲ھ میں رجب یا رمضان المبارک بروز جمعۃ المبارک رہگزینِ عالم جاوداں ہوئے۔ خلیفہ ثالث سیدنا عثمان ذوالنورین رضی



اللہ عنہ نے نماز جنازہ پڑھائی۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے قبر میں اتار کر سپرد خاک کیا، اور جنت البقیع میں آسودۂ خاک ہیں۔ (۲۸)

## فضل بن عباس رضی اللہ عنہ

نام فضل، کنیت ابو محمد، ہمرکاب رسول لقب، سلسلۂ نسب فضل بن عباس بن عبدالمطلب بن ہاشم، والدہ کا نام "لبابہ" تھا۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے چچازاد بھائی تھے۔ ان ہی کے نام سے سیدنا عباس رضی اللہ عنہ کی "ابوالفضل" کنیت تھی۔ یہ سب سے بڑے بیٹے تھے۔ (۲۹)

غزوہ بدر سے پہلے مشرف بہ اسلام ہوئے، لیکن مشرکین کے خوف کی وجہ سے اعلان نہیں کیا۔ فتح مکہ سے کچھ دن پہلے اپنے والد بزرگوار حضرت عباسؓ کے ساتھ ہجرت کی۔ غزوہ فتح مکہ میں شمولیت کی، بعدازاں حنین کے معرکہ میں بھی شامل ہوئے اور غیر معمولی جاں فروشی دکھائی۔

حجۃ الوداع میں سرورِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اس شان سے نکلے کہ آپ ﷺ کی سواری پر رونق افروز تھے۔ اسی دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں "ہمرکاب رسول" کا لقب عطا فرمایا تھا۔ (۳۰)

فضل بن عباس رضی اللہ عنہما کو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کو غسل دینے کی سعادت بھی حاصل ہے۔ جو حضرات غسل دینے میں شریک تھے، اُن میں فضل بھی شامل تھے۔ یہ پانی ڈال رہے تھے اور سیدنا علی رضی اللہ عنہ نہلاتے تھے۔ (۳۱)

عارضۂ طاعون میں وفات ہوئی۔ ان سے ۲۴ احادیث مروی ہیں۔

## عبیداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ

نام عبیداللہ، کنیت ابو محمد، والد کا نام عباس بن عبدالمطلب اور والدہ کا نام ام الفضل لبابہ تھا۔ فیاضی اور سخاوت کی وجہ سے "اجود الناس" مشہور تھے۔ سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے انہیں یمن کا حاکم بنایا تھا۔ امیر الحجاج کے فرائض بھی انجام دیے۔

اپنے والد گرامی قدر اور بھائیوں کے ہمراہ مدینہ منورہ کی ہجرت کی تھی۔ ان کے بھائی عبیداللہ کو اللہ تعالیٰ نے علم میں وسعت عطا فرمائی اور انہیں (عبیداللہ کو) لوگوں کو کھانا کھلانے میں

وسعت عنایت فرمائی۔ کہا جاتا ہے کہ یزید بن معاویہ کے زمانہ میں وفات پائی۔ (۳۲)

## قثم بن عباس رضی اللہ عنہ

سیدنا عباس رضی اللہ عنہ کے بیٹے ''قثم'' ہاشمی قریشی ہیں۔ والدہ کا نام ام الفضل لبابہ بنت الحارث ہے۔

عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں اور حضرت عباسؓ کے بیٹے عبداللہ اور قثم اکٹھے کھیل رہے تھے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس سے گزرے۔ آپ ﷺ نے مجھے سواری پر اپنے آگے بٹھالیا اور قثم کو اپنے پیچھے، اور عبیداللہ، جو اپنے باپ کو قثم سے بھی زیادہ محبوب تھے، چھوڑ دیا۔ (۳۳)

سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے انہیں مکہ مکرمہ کا حاکم مقرر فرمایا تھا۔ آخر دم تک اس منصب پر فائز رہے۔ سعید بن عثمان بن عفان کے ہمراہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں سمرقند کے جہاد میں شریک ہوئے اور جام شہادت نوش جان فرمایا۔ (۳۴)

## عبداللہ بن عباسؓ

عبداللہ نام، ابوالعباس کنیت، والد کا نام عباس اور والدہ کا نام ام الفضل لبابہ تھا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچازاد بھائی اور اُم المومنین سیدہ میمونہ رضی اللہ عنہا کے خواہرزادہ تھے، کیونکہ ان کی والدہ اُم الفضل، سیدہ میمونہؓ کی حقیقی بہن تھیں۔

### ولادت

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما ہجرت سے تین یا پانچ سال پہلے مکہ مکرمہ کی اُس گھاٹی یعنی شعب ابی طالب میں پیدا ہوئے، جہاں مشرکین قریش نے تمام خاندان ہاشم کو محصور کر دیا تھا۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ اُن کو بارگاہ نبوت میں لائے تو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے منہ میں اپنا لعاب دہن ڈال کر دعا فرمائی۔ (۳۵)

فتح مکہ کے بعد اپنے والد گرامی قدر کے ساتھ اسلام قبول کیا، اور اپنے اہل وعیال کے ساتھ ہجرت کر کے مدینہ منورہ پہنچے۔ اس وقت حضرت عبداللہ کی عمر گیارہ سال سے زیادہ نہ تھی۔



لیکن اپنے والد کے حکم سے اکثر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوتے تھے۔ ایک دن انہوں نے گھر واپس آ کر بتایا: ''میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک ایسے آدمی کو دیکھا جسے میں نہیں جانتا ہوں۔ کاش مجھے معلوم ہوتا کہ وہ کون تھے۔''

حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے اس کا تذکرہ رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا۔ آپ ﷺ نے عبداللہ کو بُلا کر فرط محبت سے اپنے آغوشِ عاطفت میں بٹھایا اور سر پر ہاتھ مبارک پھیر کر دعا فرمائی، اللّٰھم علمه الکتاب۔ (۳۶)

### عہدِ طفولیت

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما گو فطرتاً ذہین، سلیم الطبع، متین اور سنجیدہ تھے، تاہم انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مصاحبت کا جو زمانہ پایا، وہ درحقیقت ان کا عہدِ طفولیت تھا، جس میں انسان کو کھیل کود سے دل آویزی ہوتی ہے۔ عبداللہ خود بیان کرتے ہیں:

میں لڑکوں کے ساتھ گلیوں میں کھیلتا پھرتا تھا۔ ایک روز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو پیچھے آتے ہوئے دیکھا تو جلدی سے گھر کے دروازے میں چھپ گیا۔ لیکن آپ ﷺ نے مجھے پکڑ لیا اور سر پر ہاتھ پھیر کر فرمایا، جاؤ معاویہ کو بُلا لاؤ۔ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کاتب وحی تھے۔ میں دوڑ کر ان کے پاس گیا اور کہا، ''چلیے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ کو یاد فرما رہے ہیں، کوئی خاص ضرورت ہے۔'' (۳۷)

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما اُس عہد مبارک کے ممتاز ترین علماء میں سے تھے۔ ان کی ذات ایسی زندہ کتب خانہ تھی، جس میں تمام علوم و معارف بہ ترتیب جمع تھے۔ قرآن، تفسیر، حدیث، فقہ، ادب، شاعری وغیرہ میں ید طولیٰ حاصل تھا۔

قرآنی علوم میں علم النسخ کی اہمیت بالکل واضح ہے۔ حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ اس بحر زخار کے بھی شناور تھے۔ تمام ناسخ اور منسوخ احکام ان کے ذہن میں مستحضر تھے۔ اور یہ سب کچھ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی مقدس دعاؤں کا نتیجہ تھا۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے کندھے پر اپنا دست مبارک رکھا اور دعا دی:

اَللّٰھُمَّ فَقِّھْهُ فِی الدِّیْنِ، وَعَلِّمْهُ التَّأْوِیْلَ۔ (۳۸)

ترجمہ: اے اللہ! اس کو مذہب کا فقیہ بنا اور تاویل کا طریقہ سکھا۔

ایک روایت میں ہے:

نعم ترجمان القرآن انت. (۳۹)

ترجمہ: آپ کتنے اچھے ترجمان قرآن ہیں۔

ایک روایت میں ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

اللّٰهم علمه الحكمة. (۴۰)

اے اللہ! اسے دانائی اور حکمت سکھا۔

اللّٰهم بارک فيه، وانشر منه، واجعله من عبادک الصالحين. (۴۱)

ترجمہ: اے اللہ! اسے برکت عطا فرما۔ اسے دین کی نشر واشاعت کا ذریعہ بنا اور اسے اپنے نیک صالح بندوں میں سے کردے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا دی:

اللّٰهم زده علمًا وفقهًا. (۴۲)

ترجمہ: اے اللہ! اسے علم اور فقاہت میں زیادہ کردے۔

ایک روایت میں ہے:

اللّٰهم احش جوفه حكمًا وعلمًا. (۴۳)

## وفات

۶۸ھ میں پیمانۂ حیات لبریز ہوگیا۔ چند روزہ علالت کے بعد طائرِ روح قفسِ عنصری سے پرواز کرگیا۔ محمد بن حنفیہ نے نمازِ جنازہ پڑھائی اور سپردِ خاک کرکے کہا:

"خدا کی قسم! آج دنیا سے حبر امت اُٹھ گیا۔"

وصال کے وقت عمر ستر سال تھی، اور طائف میں انتقال ہوا اور وہیں تدفین ہوئی۔ (۴۴)

## اولاد

سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی اولاد امجاد حسب ذیل تھی:

عباس، علی، فضل، محمد، عبیداللہ، لُبابہ اور اسماء۔



## ابوطالب بن عبدالمطلب

آپ کا نام عبد مناف بن عبدالمطلب بن ہاشم ہے، لیکن "ابوطالب" کنیت سے شہرت رکھتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت باسعادت سے ۳۵ سال پہلے پیدا ہوئے۔ حضرت عبدالمطلب نے اپنے وصال کے وقت حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی کفالت کی وصیت کی تھی، (۴۵) اسی بنا پر ابوطالب مدۃ العمر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نگہداشت کرتے رہے اور مشکل مراحل میں ان کا تعاون آپ ﷺ کے ساتھ رہا۔ اور قریشِ مکہ کے مظالم کے مواقع میں بھی آپ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی پشت پناہی کرتے رہے اور قوم کی ایذاء رسانی کی صورت میں آپ مدافعت بھی کرتے۔

ان کی بیوی فاطمہ بنت اسد بن ہاشم بن عبد مناف سیدنا علی المرتضیٰ کی والدہ مکرمہ اور سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی چچی تھیں۔ ابوعمرو کا بیان ہے، وہ ہاشمی خاندان کی پہلی خاتون ہیں جن کے بطن سے ایک ہاشمی پیدا ہوا۔ یعنی ہاشمی خاتون کا بیٹا سیدنا علی پہلے ہاشمی خلیفہ تھے۔ (۴۶)

فاطمہ بنت اسد اسلام سے مشرف ہوئیں اور مدینہ منورہ ہجرت کی۔ جب ان کا وصال ہوا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا کرتا اُن کے کفن میں عطا فرمایا۔ ان کی قبر میں پہلے خود اندر جا کر لیٹے، یہ اُن کی خدمات اور شفقت کا اعتراف اور اُن کی عزت وتعظیم کا اظہار تھا۔ (۴۷)

مولانا محمد نافع مدظلہ لکھتے ہیں:

"بعض لوگ مسئلہ کفالتِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں تجاوز کرتے ہوئے اس بات پر مُصر ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے کفیل ابوطالب نہیں تھے بلکہ زبیر بن عبدالمطلب تھے، انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کفالت کا ذمہ لے رکھا تھا۔ مگر یہ مسئلہ تحقیق کے مطابق نہیں اور علماء کرام نے زبیر بن عبدالمطلب کے کفیل ہونے کی بجائے ابوطالب کی کفالت کو صحیح قرار دیا ہے، اور اسی کو ترجیح دی ہے۔ اس مسئلہ میں مقامات ذیل ملاحظہ فرمائیں:

۱۔ انساب الاشراف للبلاذری، ج ۱، ص ۸۵، تحت بحث کفالت

۲۔ [illegible] ج ۱، ص ۱۳۴-۱۳۵، تحت باب وفات عبدالمطلب

۳۔ تاریخ الخمیس، ج۱، ص۲۵۳، تحت کفالت ابی طالب لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔،،(۴۸)

امام ابن ہشام (م ۲۱۸ھ) نے سیرت النبویہ، ص۲۱۶، تحت کفالۃ ابی طالب لرسول اللہ؛ امام محمد بن سعد بن منیع الزہری (م ۲۳۰ھ) نے طبقات الکبریٰ، ج ۱، ص ۵۶، تحت وفاۃ عبدالمطلب؛ امام ابن کثیر الدمشقی (م ۷۷۴ھ) نے البدایہ والنہایہ، ج ۲، ص ۲۸۲؛ علامہ ابن حجر عسقلانی (م ۸۵۲ھ) نے الاصابہ، ج ۴، ص ۱۱۵ میں بھی ابوطالب ہی کی کفالت کا ذکر کیا ہے۔

ابوطالب کے ایمان کے متعلق جمہور علمائے مفسرین، محدثین، فقہا، اہل سیر اور اہل تاریخ یہی لکھتے ہیں کہ وہ ملتِ عبدالمطلب پر فوت ہوئے اور ایمان نہیں لائے۔ قرآن مجید کی یہ آیت ابوطالب کے حق میں نازل ہوئی:

اِنَّکَ لَا تَھْدِیْ مَنْ اَحْبَبْتَ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ یَھْدِیْ مَنْ یَّشَآءُ ج وَھُوَ اَعْلَمُ بِالْمُھْتَدِیْنَ۔ (سورۃ القصص:۵۶)

ترجمہ: آپ جسے چاہیں ہدایت نہیں دے سکتے، اور لیکن اللہ جسے چاہے ہدایت دے۔ اور وہی خوب جانتا ہے جو ہدایت حاصل کریں گے۔

(۱) امام محی السنۃ ابی محمد حسین بن مسعود الفراء البغوی رحمہ اللہ (م ۵۱۶ھ) اس آیت کے متعلق لکھتے ہیں:

نزلت فی ابی طالب۔ (۴۹)

(۲) امام جاراللہ محمود بن عمر الزمخشری (م ۵۳۸ھ) بھی لکھتے ہیں کہ یہ آیت ابوطالب کے متعلق نازل ہوئی ہے۔ (۵۰)

(۳) امام ابوالفرج عبدالرحمٰن بن علی ابن الجوزی رحمہ اللہ (م ۵۹۷ھ) لکھتے ہیں:

قال الزّجاج: اجمع المفسرون انها نزلت فی ابی طالب۔ (۵۱)

(۴) امام فخر الدین محمد بن عمر بن الحسین بن الحسن ابن علی الرازی (م ۶۰۴ھ) لکھتے ہیں:

قال الزجاج: اجمع المسلمون علی انها نزلت فی ابی طالب۔ (۵۲)

(۵) امام ابوعبداللہ محمد بن احمد القرطبی (م ۶۷۲ھ) رقم طراز ہیں:



قلت: والصواب ان یقال اجمع جل المفسرین علی انها نزلت فی شان ابی طالب عم النبی صلّی اللّٰه علیه وسلّم، وهو نص فی حدیث البخاری و مسلم۔ (۵۳)

(۶) امام الجلیل عبداللہ بن احمد بن محمود النسفی (م ۷۱۰ھ) نے بھی لکھا ہے کہ یہ آیت ابوطالب کے متعلق نازل ہوئی تھی۔ (۵۴)

(۷) امام محمد بن یوسف بن علی بن یوسف بن حیان الشہیر بابی حیان (م ۷۵۴ھ) نے بھی اس آیت کو ابوطالب کے متعلق قرار دیا ہے۔ (۵۵)

علامہ عماد الدین ابن کثیر (م ۷۷۴ھ) رقم طراز ہیں:

وقد ثبت فی الصحیحین انها نزلت فی ابی طالب عم رسول اللّٰه صلّی اللّٰه علیه وسلّم. وقد کان یحوطه و ینصره، ویقوم فی صفه، ویحبه حبًا شدیدًا طبعیًا لاشرعیًا. فلما حضرته الوفاة وحان اجله دعاه رسول اللّٰه صلّی اللّٰه علیه وسلّم الی الایمان والدخول فی الاسلام. فسبق القدر فیه. واختطف من یده فاستمر علی ما کان علیه من الکفر. وللّٰه الحکمة التامة. (۵۶)

ترجمہ: صحیحین میں ہے کہ یہ آیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا ابوطالب کے بارے میں اتری ہے، جو آپ ﷺ کا بہت طرفدار تھا۔ اور ہر موقعہ پر آپ ﷺ کی مدد کرتا تھا۔ اور آپ ﷺ کا ساتھ دیتا تھا۔ اور دل سے محبت کرتا تھا۔ لیکن یہ محبت بوجہ رشتہ داری کے طبعی تھی، شرعانہ تھی۔ جب اس کی موت کا وقت قریب آیا تو حضورؐ نے اسے اسلام میں آنے کی دعوت دی اور ایمان لانے کی رغبت دلائی۔ لیکن تقدیر کا لکھا اور خدا کا چاہا غالب آیا، یہ ہاتھوں میں سے پھسل گیا اور اپنے کفر پر اڑا رہا۔ (ترجمہ از تفسیر ابن کثیر اردو، ج ۴، ص ۳۵، سورۂ قصص)

(۹) امام جلال الدین سیوطی (م ۹۱۱ھ) لکھتے ہیں:

،،مسلم، ترمذی، ابن ابی حاتم، ابن مردویہ، بیہقی، ابن ابی شیبہ، امام احمد، بخاری، نسائی وغیرہ نے اس آیت کا شانِ نزول ابوطالب کے حق میں بیان کیا ہے،،(۵۷)

(۱۰) علامہ علاؤ الدین علی بن محمد بن ابراہیم الخازن نے بھی تفسیر خازن، ج ۳، ص ۲۳۶ میں اس آیت کو ابوطالب کے متعلق بیان کیا ہے۔

تقریباً تمام مفسرین اسی تفسیر پر متفق ہیں، کسی نے اس سے اعراض نہیں کیا۔ البتہ سورۃ توبہ کی آیت ۱۱۳ کے متعلق تمام مفسرین نے "ابوطالب" بھی مراد لی ہے، اور کئی دیگر روایات بھی ذکر کی ہیں۔

مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِينَ آمَنُوٓا أَنْ يَّسْتَغْفِرُوْا لِلْمُشْرِكِيْنَ وَلَوْ كَانُوٓا أُولِىْ قُرْبٰى مِنْ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمْ أَنَّهُمْ أَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ۔

امام ابی جعفر محمد بن جریر الطبری (م ۲۰۱ھ) نے متعدد روایات نقل کی ہیں، جن میں سے بعض روایات میں ہے کہ یہ آیت ابوطالب کے حق میں نازل ہوئی تھی۔ (۵۸)

ابوطالب کی وفات کا جب وقت قریب آ گیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس کے پاس تشریف لائے۔ اس وقت وہاں ابوجہل بن ہشام اور عبداللہ بن ابی امیہ بن المغیرہ بیٹھے ہوئے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے ارشاد فرمایا، چچا! ایک مرتبہ لا الٰہ الا اللہ کہہ دیجیے، تاکہ میں اللہ کی بارگاہ میں اس کلمہ کی وجہ سے آپ کے حق میں گواہی دے سکوں۔

اس پر ابوجہل اور عبداللہ بن ابی امیہ کہنے لگے، ابوطالب! کیا عبدالمطلب کے دین سے پھر جاؤ گے؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم برابر اُن کے سامنے دینِ اسلام پیش کرتے رہے۔ ابوجہل اور ابن ابی امیہ بھی اپنی بات دہراتے رہے۔ ابوطالب کی آخری بات یہ تھی کہ وہ عبدالمطلب کے دین پر ہیں۔ انہوں نے لا الٰہ الا اللہ کہنے سے انکار کر دیا۔

لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، میں آپ کے لیے طلب مغفرت کرتا رہوں گا، تاآنکہ مجھے منع کر دیا جائے۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی:

مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِينَ آمَنُوٓا أَنْ يَّسْتَغْفِرُوْا لِلْمُشْرِكِيْنَ وَلَوْ كَانُوٓا أُولِىْ قُرْبٰى. (سورۃ التوبہ: ۱۱۳) (۵۹)

### اولاد

ابوطالب کے چار فرزند تھے؛ طالب، عقیل، جعفر اور علی المرتضیٰ۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سب سے چھوٹے تھے۔



مورخین نے اس مقام پر ایک تاریخی اعجوبہ ذکر کیا ہے کہ ان چاروں بھائیوں کی ولادت کے درمیان دس دس برس کا وقفہ ہے، یعنی چاروں بھائی ایک دوسرے سے دس دس برس بعد پیدا ہوئے۔ (۶۰)

ابوطالب کی دو بیٹیاں تھیں؛ ام ہانی اور جمانہ۔

ابوطالب کی یہ ساری اولاد فاطمہ بنت اسد سے پیدا ہوئی تھی۔ (۶۱)

## طالب

طالب بن ابی طالب اپنے برادران میں سب سے بڑے تھے۔ وہ غزوہ بدر میں کفار کی طرف سے شامل تھے۔ ان کی موت کفر یہ ہوئی۔ (۶۲)

## عقیل

عقیل بن ابوطالب باقی تین بھائیوں میں سب سے بڑے تھے۔ ان کی کنیت ابویزید تھی۔

عقیل غزوہ بدر میں مشرکین مکہ کی طرف سے شامل ہوئے تھے۔ یہ بھی بدر کے قیدیوں میں شامل تھے۔ حضرت عباسؓ نے ان کا زرفدیہ ادا کر کے خلاصی کرائی تھی۔ (۶۳)

صلح حدیبیہ کے بعد مشرف بہ اسلام ہوئے اور غزوہ موتہ میں شریک ہوئے تھے۔ (۶۴)

عقیل رضی اللہ عنہ انساب قریش اور احوال قریش کے بہت زیادہ ماہر تھے۔ مکالمات میں بڑے حاضر جواب تھے۔ لوگ ان سے مسائل میں رجوع کرتے تھے۔ (۶۵)

سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں بعض دفعہ سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے ہاں تشریف لے جاتے اور کئی کئی دن قیام پذیر رہتے۔ سیدنا معاویہؓ بھی ان کی بڑی قدردانی فرماتے اور عزت افزائی کرتے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ان کو پچاس ہزار درہم عطا فرمائے تھے تاکہ یہ اپنی ضروریات پوری کر سکیں۔ (۶۶)

سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت کے آخر میں، یا یزید کے ابتدائی زمانہ میں وفات پائی۔ (۶۷)

## جعفر الطیار رضی اللہ عنہ

جعفر نام، والد ابوطالب یعنی عبد مناف، کنیت ابوعبداللہ، اور القاب ''الطیار''، ''ذوالجناحین'' اور ''ابوالمساکین''، والدہ مکرمہ فاطمہ بنت اسد تھیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچازاد بھائی اور سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے حقیقی بھائی اور عمر میں ان سے دس سال بڑے تھے۔

### اسلام

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک روز حضرت علیؓ کے ساتھ مشغولِ عبادت تھے، خاندان ہاشم کے سردار ابوطالب نے اپنے دو عزیزوں کو بارگاہ صمدیت میں سربسجود دیکھا تو دل پر خاص اثر ہوا۔ اپنے صاحبزادے حضرت جعفرؓ کی طرف دیکھ کر کہا، جعفر! تم بھی اپنے چچازاد کے پہلو میں کھڑے ہو جاؤ۔ حضرت جعفرؓ نے بائیں طرف کھڑے ہو کر نماز ادا کی۔ ان کو خدائے لایزال کی عبادت و پرستش میں کچھ مزہ آیا کہ وہ بہت جلد ہمیشہ کے لیے اس کے پرستاروں میں داخل ہو گئے۔ جبکہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم ابھی زید بن ارقم رضی اللہ عنہ کے گھر میں پناہ گزین بھی نہیں ہوئے تھے، اس وقت تک صرف اکتیس بتیس آدمی اس سعادت سے مشرف ہوئے۔

### ہجرت حبشہ

مشرکین مکہ کی ستم آرائیوں سے تنگ آ کر جب مسلمانوں کی جماعت نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اجازت سے ملک حبشہ کی راہ لی تو حضرت جعفر رضی اللہ عنہ بھی اس کے ساتھ ہو گئے۔ لیکن قریش نے وہاں بھی چین نہ لینے دیا۔ نجاشی شاہ حبشہ کے دربار میں مکہ سے گراں قدر تحائف کے ساتھ ایک وفد آیا اور اس نے شاہ کے درباری پادریوں کو تائید پر آمادہ کر کے نجاشی سے درخواست کی کہ ''ہماری قوم کے چند ناسمجھ نوجوان اپنے باپ دادا کے مذہب سے برگشتہ ہو کر حضور کے قلمرو حکومت میں آ گئے ہیں، انہوں نے ایسا نرالا مذہب ایجاد کیا ہے جسے پہلے کوئی جانتا بھی نہ تھا۔ ہمیں ان نوجوانوں کے بزرگوں اور رشتہ داروں نے بھیجا ہے کہ حضور والا ان کو ہمارے ساتھ مکہ واپس کر دیں۔''

درباریوں نے بھی بلند آہنگی کے ساتھ اس مطالبہ کی تائید کی۔ لیکن بادشاہ نے مسلمانوں کو



بلا کر اس نئے مذہب سے آگاہی چاہی، جس کی خاطر انہوں نے اپنا خاندانی مذہب چھوڑ دیا ہے۔

### شاہی دربار میں حضرت جعفر کا خطاب

مسلمانوں نے شاہ نجاشی سے گفتگو کے لیے اپنا نمائندہ حضرت جعفر رضی اللہ عنہ کو منتخب کیا۔ انہوں نے اس طرح خطاب فرمایا:

''بادشاہ سلامت! ہماری قوم نہایت جاہل تھی۔ ہم بتوں کے پجاری تھے۔ مردار کھاتے، بدکاریاں کرتے، رشتہ داروں اور پڑوسیوں کو ستاتے تھے، اور طاقتور کمزور کو کھا جاتا تھا۔ غرض ہم اسی بدبختی میں تھے کہ اللہ تعالیٰ نے ہم میں سے اپنا ایک رسول بھیجا۔ ہم اس کی شرافت، راست بازی، دیانتداری اور پاکبازی سے اچھی طرح آگاہ تھے۔

اس نے ہمیں شرک، بت پرستی سے روک کر توحید کی دعوت دی۔ راست بازی، امانت داری، ہمسائیوں اور رشتہ داروں سے محبت کا سبق سکھایا۔ اس کی نورانی تعلیمات کی ہدایات ہیں کہ ہم جھوٹ نہ بولیں، بلاوجہ خونریزی نہ کریں، بدکاری اور فریب سے باز آئیں، یتیم کا مال نہ کھائیں، شریف عورتوں پر بدنامی کا داغ نہ لگائیں، بت پرستی چھوڑ کر ایک خدا کے عبادت گزار بن جائیں۔''

قریشی وفد نے بادشاہ کو گمراہ کرنے کی ایک اور ناکام کوشش بھی کی۔ چونکہ بادشاہ عیسائی مذہب رکھتا تھا، اس لیے کہا کہ یہ لوگ عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق اچھی رائے نہیں رکھتے۔ بادشاہ نے مسلمانوں سے اس کی وضاحت چاہی تو حضرت جعفر رضی اللہ عنہ نے سورۃ مریم کی آیات کی تلاوت ایسے پُرسوز لحن میں فرمائی کہ نجاشی بیحد متاثر ہوا۔ اس طرح قریش کی سفارت ناکام و نامراد واپس ہوئی۔ (٦٨)

### حبشہ سے مدینہ

حضرت جعفر رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مدینہ منورہ ہجرت کے چھ سال بعد ۷ھ میں حبشہ سے مدینہ منورہ آئے۔ ان ہی دنوں خیبر فتح ہو گیا تھا اور مسلمان اس کی خوشیاں منا رہے تھے اور مسلمانوں کو اپنے ان دور افتادہ بھائیوں کی واپسی کی دوہری خوشی حاصل ہوئی۔ جب حضرت جعفر رضی اللہ عنہ سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ ﷺ نے

انہیں گلے لگایا اور پیشانی چومی۔ پھر فرمایا:

**ما ادری بایتهما انا افرح، بقدوم جعفر او بفتح خیبر.** (۶۹)

ترجمہ: میں نہیں جانتا کہ مجھے جعفرؓ کے آنے سے زیادہ خوشی ہوئی یا خیبر فتح ہونے کی۔

۸ھ میں موتہ پر فوج کشی ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فوج کا جھنڈا حضرت زید بن حارثہ کو عطا فرمایا۔ اور فرمایا، اگر زید شہید ہو جائیں تو جعفر، اور جعفر بھی جام شہادت نوش کر لیں تو عبداللہ بن رواحہ امیر فوج ہوں گے۔ (۷۰)

## شہادت

موتہ پہنچ کر معرکہ کارزار گرم ہوا۔ تین ہزار غازیان اسلام کے مقابلہ میں غنیم کا ایک لاکھ ٹڈی دل لشکر تھا۔ امیر فوج حضرت زید رضی اللہ عنہ نے خلعتِ شہادت زیب تن فرمائی تو حضرت جعفر رضی اللہ عنہ گھوڑے سے کود پڑے۔ علم کو سنبھال کر غنیم کی صفیں چیرتے ہوئے آگے بڑھے۔ دشمنوں کا ہر طرف نرغہ تھا۔ تیغ وتبر، تیر وسناں کی بارش ہو رہی تھی۔ یہاں تک کہ تمام بدن زخموں سے چھلنی ہو گیا۔ دونوں ہاتھ بھی یکے بعد دیگر راہ خدا میں شہید ہو کر جسم سے جدا ہو چکے تھے، مگر اس جانباز نے اس حالت میں بھی توحید کے جھنڈے کو سرنگوں نہ ہونے دیا۔ بالآخر جب شہید ہو کر گر گئے تو عبداللہ بن رواحہ نے اور اُن کے بعد خالد بن ولید نے علم ہاتھ میں لیا۔ (۷۱)

سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں، میں نے شہداء میں حضرت جعفر رضی اللہ عنہ کو تلاش کیا، دیکھا تو صرف سامنے کی طرف پچاس زخم تھے، تمام زخموں کا شمار نوے سے بھی متجاوز تھا۔ لیکن ان میں سے کوئی ایک زخم پشت پر نہ تھا۔ (۷۲)

## رسول اللہ ﷺ کا حزن وملال

شہداء غزوہ موتہ کی خبر مدینہ منورہ پہنچنے سے پہلے ہی اللہ جل مجدہٗ نے اپنے نبی کو اطلاع فرما دی۔ آپ ﷺ کی آنکھوں سے بے اختیار آنسو جاری ہو گئے اور روئے انور پر حزن وملال کے آثار نمایاں تھے۔ (۷۳)

آپ ﷺ کو ایک عرصہ تک شدید غم رہا۔ بالآخر روح الامین علیہ السلام نے یہ بشارت سنائی:

"اللہ تعالیٰ نے جعفرؓ کو دو کٹے ہوئے بازوؤں کے بدلے دو نئے بازو عطا فرمائے



ہیں، جن سے وہ ملائکۂ جنت کے ساتھ مصروف پرواز رہتے ہیں۔"

**ان لجعفر بن ابی طالب جناحین یطیر بهما فی الجنة مع الملائكة.** (۷۴)

## اولاد

حضرت جعفر رضی اللہ عنہ کے تین صاحبزادے تھے: عبداللہ، محمد اور عون۔ تینوں کی والدہ حضرت اسماء بنت عمیس بن معبد تھیں۔ اور تینوں کی ولادت ہجرت حبشہ یعنی قیام حبشہ کے دوران ہوئی۔ (۷۵)

# سیّدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ

علی نام، ابوالحسن اور ابوتراب کنیت، اور حیدر (شیر) لقب تھا۔

**قال انا الذی سمتنی امی حیدر.** (۷۶)

باپ کا نام ابوطالب اور والدہ محترمہ کا نام فاطمہ بنت اسد تھا۔

خاندانِ ہاشم کو عرب اور قبیلۂ قریش میں جو وقعت اور عظمت حاصل تھی، وہ محتاج بیان نہیں۔ خانہ کعبہ کی حرمت اور اُس کا اہتمام بنو ہاشم کا مخصوص طغرائے امتیاز تھا۔ اور اس شرف کے باعث ان کو تمام عرب میں مذہبی سیادت حاصل تھی۔

سیّدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سیّد عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے دس برس پہلے پیدا ہوئے تھے۔ ابوطالب نہایت کثیر العیال تھے اور معاشی تنگی سے سخت پریشان تھے۔

## اسلام

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ ابھی دس برس کے تھے کہ ان کے شفیق مربی کو دربار خداوندی سے خلعتِ نبوت عطا ہوئی۔ چونکہ حضرت علیؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہی رہتے تھے، اس لیے ان کو اسلام کے مذہبی مناظر سب سے پہلے نظر آئے۔

ایک روز سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم اور اُم المومنین سیدہ خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کو مصروفِ عبادت دیکھا۔ روح پرور منظر نے اپنا اثر دکھایا۔ طفلانہ استعجاب کے ساتھ علیؓ نے پوچھا، آپ دونوں کیا کر رہے ہیں؟ سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے نبوت کے منصب گرامی کی خبر دی

اور کفر وشرک کی مذمت کر کے توحید کی دعوت دی۔

حضرت علیؓ کے کان ایسی باتوں سے نا آشنا تھے۔ متحیر ہو کر عرض کیا، اپنے والد ابو طالب سے اس کے متعلق دریافت کروں؟ چونکہ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کو ابھی اعلانِ عام منظور نہ تھا، اس لیے فرمایا، اگر تمہیں تامل ہے تو خود غور وفکر کر لو، لیکن کسی سے اس کا تذکرہ نہ کرنا۔

چونکہ رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی پرورش سے فطرت سنور چکی تھی، توفیق الٰہی شامل ہوئی، اس لیے زیادہ غور وفکر کی ضرورت پیش نہ آئی اور دوسرے ہی دن بارگاہِ نبوت میں حاضر ہو کر مشرف بہ اسلام ہو گئے۔ (۷۷)

اس معاملہ میں مختلف احادیث پائی جاتی ہیں کہ ام المومنین سیدہ خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کے بعد سب سے پہلے کون ایمان لایا؟ بعض روایات کے مطابق سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، بعض روایات میں سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی اولیت ظاہر ہوتی ہے اور بعض کے مطابق حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کا ایمان سب پر مقدم ہے۔

ان مختلف روایات میں سب سے عمدہ تطبیق امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ سے منقول ہے، جسے علامہ ابن کثیر نے ذکر کیا ہے:

”آزاد مردوں میں سب سے پہلے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ ایمان لائے۔ خواتین میں پہلے سیدہ خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا ایمان لائیں۔ اور غلاموں میں سب سے پہلے زید مسلمان ہوئے۔ اور نوخیز جوانوں میں حضرت علی رضی اللہ عنہ ایمان قبول کرنے میں مقدم ہیں۔“ (۷۸)

## مکی زندگی

اسلام قبول کرنے کے بعد سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی زندگی کے تیرہ سال مکہ معظمہ میں بسر ہوئے۔ چونکہ وہ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی آغوش تربیت ہی میں تھے، اس لیے آپ ﷺ کی تعلیم وارشاد کی مجالس، مشورہ وغیرہ کی محافل، کفار ومشرکین سے مباحث اور معبودِ حقیقی کی پرستش وعبادت کے مواقع میں، غرض ہر قسم کی صحبتوں میں شریک رہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منصب نبوت عطا ہونے کے بعد تین برس تک اعلانیہ دعوتِ اسلام کی صدا بلند نہیں فرمائی، بلکہ پوشیدہ طریقہ پر خاص خاص لوگوں کو اس کی ترغیب دیتے





رہے۔ چوتھے سال اعلانِ عام کا حکم ہوا۔ آپ ﷺ کو سب سے پہلے اپنے قریبی رشتہ داروں میں تبلیغ کا حکم ہوا:

وَاَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ.

ترجمہ: اپنے قریبی اعزہ کو عذاب الٰہی سے ڈراؤ۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی عمر اس وقت چودہ پندرہ برس کی تھی، لیکن وہ بھی اس مجمع اقرباء میں شریک تھے۔

## ہجرت

سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم بعثت کے بعد تقریباً تیرہ برس تک مکہ کی گھاٹیوں میں اسلام کی صدا بلند کرتے رہے۔ لیکن مشرکین کا بغض وعناد برابر جاری رہا۔ آپ ﷺ کے فدائیوں پر طرح طرح کے مظالم ڈھائے گئے۔ رحمتِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے جاں نثاروں کو اسیر پنجۂ ستم دیکھ کر انہیں مدینہ چلے جانے کی اجازت مرحمت فرمائی، جس کے نتیجہ میں چند نفوسِ قدسیہ کے علاوہ مکہ مسلمانوں سے خالی ہو گیا۔

اس ہجرت سے مشرکین کا غیظ وغضب بہت بڑھ گیا۔ انہوں نے رحمتِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی جان لینے کا حتمی فیصلہ کر کے کاشانۂ نبوت کا محاصرہ کر لیا۔ لیکن مشیت ایزدی تو یہ تھی کہ ایک دفعہ تمام عالم حقانیت کے نور سے پُرنور اور توحید کی روشنی سے شرک کی ظلمت کافور ہو جائے، اس لیے وحی الٰہی نے آپ ﷺ کو مشرکین کے ناپاک عزائم کی اطلاع کر دی اور ہجرت مدینہ باسکینہ کا پروانہ بھی جاری کر دیا۔ چنانچہ رسول اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے یارِ غار اور جاں نثار صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو ساتھ لیا اور ہجرت کو روانہ ہو گئے۔ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے اس خیال سے کہ مشرکین کو شبہ نہ ہو، حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو اپنے فرشِ اطہر پر استراحت کا حکم دیا۔

اگرچہ اس وقت سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی عمر بائیس تئیس سال کی تھی، اس عنفوانِ شباب میں اپنی زندگی کو قربانی کے لیے پیش کرنا فدائیت وجاں نثاری کا عدیم النظیر کارنامہ ہے۔ رات بھر مشرکین کا محاصرہ قائم رہا، اور اس خطرہ کی حالت میں یہ نوجوان نہایت سکون واطمینان کے ساتھ محوِ خواب رہا۔

صبح ہوتے ہی مشرکین اپنے ناپاک ارادہ کی تکمیل کے لیے گھر میں داخل ہوئے تو یہ دیکھ کر وہ سخت حیرت زدہ ہوگئے کہ شہنشاہِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم ندارد۔ ان کے بستر پر ایک جاں نثار اپنے آقا پر قربان ہونے کے لیے سربکف سو رہا ہے۔ مشرکین اپنی اس ناکامی پر سخت برہم ہوئے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کو چھوڑ کر اصل مقصد کی تلاش و جستجو میں روانہ ہوگئے۔

سیدنا علی المرتضی رضی اللہ عنہ دو تین دن مکہ میں مقیم رہے اور حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی ہدایات کے مطابق جن لوگوں سے لین دین تھا، اُن کے معاملات سے فارغ ہو کر وطن عزیز کو خیرباد کہہ کر عازم مدینہ ہوئے۔ اس زمانے میں سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم قبا میں حضرت کلثوم بن ہدم کے مہمان تھے، اس لیے حضرت علیؓ بھی ان ہی کے ہاں فروکش ہوئے۔ (۷۹)

جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مہاجرین اور انصار میں باہم بھائی چارہ کرایا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اپنا بھائی قرار دیا۔ (۸۰)

## غزوات

سیدنا علی المرتضی رضی اللہ عنہ نے تقریباً تمام غزوات میں بھرپور حصہ لیا، اور ہر ایک غزوہ میں شجاعت و بہادری کے جوہر خوب دکھائے۔ غزوہ بدر میں مہاجرین کا علم سیدنا علی المرتضی رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں تھا، اور انصار کے علمبردار سیدنا سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ تھے۔ (۸۱)

غزوہ اُحد میں لشکر کی ترتیب یوں تھی، اس کے میمنہ کے امیر سیدنا علی المرتضی رضی اللہ عنہ اور میسرہ کے امیر سیدنا المنذر بن عمرو الانصاری رضی اللہ عنہ، جبکہ قلب لشکر کے امیر سیدنا حمزہ رضی اللہ عنہ تھے۔ اس غزوہ مہاجرین کا پرچم سیدنا مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ کے پاس تھا۔ جب مشرکین رحمتِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب بڑھنے لگے تو حضرت مصعبؓ سدِ راہ بن گئے۔ جب انہوں نے جام شہادت نوش فرمایا تو حیدر کرار نے بڑھ کر پرچم سنبھالا اور بے جگری کے ساتھ دادِ شجاعت دی۔ (۸۲)

۵ھ میں کفار اپنی پوری تیاری اور طاقت کے ساتھ مدینہ منورہ پر حملہ آور ہوئے۔ مسلمانوں نے مدینہ سے باہر حفاظتی تدبیر کے طور پر خندق کھود لی تھی۔ قبیلہ بن عامر کا عمرو بن عبدوُد مشہور شجاع تھا، بہادری کے غرور میں اُس نے مسلمانوں کو دعوتِ مبارزت دی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اذن سے مقابلہ کے لیے میدان کارزار میں نکلے، دونوں [illegible]





تک شجاعانہ مقابلہ کے بعد ذوالفقار حیدری نے اسے واصلِ جہنم کردیا۔ آخر مسلمانوں کی پامردی اور استقلال کے آگے کفار کے پاؤں اُکھڑ گئے اور فتح مجاہدین کا مقدر بن گئی۔ (۸۳)

بنو قریظہ نے مسلمانوں سے معاہدہ کے باوجود اُن کے مقابلہ میں قریش کا ساتھ دیا اور تمام قبائل عرب کو مسلمانوں کے خلاف بھڑکایا۔ اس لیے غزوہ خندق سے فراغت کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اُن کی طرف متوجہ ہوئے۔ اس مہم میں بھی پرچم اسلام سیدنا علی المرتضی رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں تھا۔ (۸۴)

۶ھ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو معلوم ہوا کہ بنو سعد یہود خیبر کی امداد کے لیے جمع ہو رہے ہیں۔ آپ ﷺ نے ایک سو مجاہدین حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ کی سربراہی میں ان کی سرکوبی کے لیے روانہ فرمائے۔ شعبان میں مجاہدین نے حملہ کر کے بنو سعد کو منتشر کردیا، اور پانچ اونٹ اور دو ہزار بکریاں مالِ غنیمت میں لائے۔ (۸۵)

## صلح حدیبیہ

۶ھ میں سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم تقریباً چودہ سو صحابہ کرام کے ساتھ عمرہ کے لیے روانہ ہوئے۔ مقام حدیبیہ پہنچنے پر مشرکین مکہ نے مزاحمت کی اور عمرہ کرنے سے روک دیا۔ سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کو سفیر بنا کر بھیجا گیا۔ مشرکین نے انہیں روک لیا۔ ادھر یہ خبر مشہور ہوئی کہ وہ شہید کردیے گئے ہیں۔

اس لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عثمان کے خون کا بدلہ لینے کے لیے مسلمانوں سے بیعت لی۔ اس بیعت میں حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ بھی شامل تھے۔ بعد میں معلوم ہوا کہ وہ خبر غلط اور جھوٹی تھی۔ اس سے مسلمانوں کا جوش کسی قدر کم ہوا اور طرفین نے مصالحت پر رضامندی ظاہر کی۔ سیدنا علی المرتضی رضی اللہ عنہ کو صلح نامہ لکھنے کا حکم ہوا۔ انہوں نے حسب دستور:

هذا ما قاضى عليه محمد رسول الله صلى الله عليه وسلم

کی عبارت سے عہد نامہ کی ابتداء کی۔ مشرکین نے "رسول اللہ" کے لفظ پر اعتراض کیا کہ ہمیں اگر رسول اللہ ہونا تسلیم ہوتا تو پھر جھگڑا ہی ختم ہوجاتا۔

سرورِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، اس لفظ کو مٹا دو۔ لیکن حضرت علی رضی اللہ عنہ کو فرطِ [illegible] نے [illegible] اور عرض کیا: "خدا کی قسم! میں اس کو مٹا نہیں سکتا۔"

اس لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود اپنے دستِ مبارک سے مٹا دیا، اور مشرکین کی تجویز سے "محمد بن عبداللہ" تحریر کروایا۔ (۸۶)

## غزوۂ خیبر

مدینہ منورہ کے شمال مشرق میں ستر میل کے فاصلہ پر خیبر ایک یہودی کالونی تھی، جہاں متعدد مضبوط قلعے تھے، اور یہ جگہ یہودیوں کا جنگی مورچہ بلکہ جزیرۃ العرب میں ان کی تمام چھاؤنیوں میں آخری اور مضبوط ترین چھاؤنی تھی۔

۷ھ میں خیبر پر فوج کشی ہوئی۔ مجاہدین کی کل تعداد چودہ سو تھی۔ ایک ایک قلعہ فتح ہوتا رہا، لیکن "القموص" کا قلعہ مسلمانوں کے لیے ناقابلِ تسخیر معلوم ہو رہا تھا۔ کئی دن قلعہ کا محاصرہ جاری رہا، لیکن مجاہدین کامیابی سے ہمکنار نہ ہو سکے۔

سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "کل ایک ایسے بہادر کو علم دوں گا جو خدا اور رسول کا محبوب ہے، اور خیبر کی فتح اسی کے ہاتھ پر مقدر ہے۔"

صبح ہوئی تو ہر ایک مجاہد متمنی تھا کہ کاش اس فخر وشرف کا تاج اس کے سر سجتا۔ لیکن یہ دولت گراں مایہ حیدر کرارؓ کے لیے مقدر ہو چکی تھی۔ بڑے بڑے جاں نثار اپنا نام سننے کے منتظر تھے کہ دفعتاً حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا نام پکارا۔ یہ آواز غیر متوقع تھی، کیونکہ حضرت علیؓ آشوبِ چشم میں مبتلا تھے۔ رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا لعابِ دہن ان کی آنکھوں میں لگا دیا، جس سے یہ شکایت کافور ہو گئی۔ (۸۷)

## فتح مکہ

رمضان المبارک ۸ھ میں مکہ مکرمہ پر فوج کشی کی تیاریاں شروع ہوئیں۔ ابھی مجاہدین روانہ نہیں ہوئے تھے، معلوم ہوا ایک عورت یہاں کے حالات سے مطلع کرنے کے لیے روانہ ہو گئی ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی، حضرت زبیر اور حضرت مقداد رضی اللہ عنہم کو اس عورت کی گرفتاری پر مامور کیا۔ یہ تینوں تیز رفتار گھوڑوں پر سوار ہو کر اس کے تعاقب میں روانہ ہو گئے۔ روضۃ الخاخ کے مقام میں اسے گرفتار کر کے خط طلب کیا۔ پہلے اس عورت نے لاعلمی ظاہر کی، بالآخر خط دے دیا۔

یہ لوگ خط لے کر مدینہ منورہ آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو گئے۔ تفتیش پر معلوم ہوا کہ



وہ خط بدری صحابی حضرت حاطب بن ابی بلتعہ نے مشرکین مکہ کے نام بھیجا تھا۔

۱۰ رمضان المبارک ۸ھ کو دس ہزار قدسیوں کے جلو میں رسول الثقلین صلی اللہ علیہ وسلم ایک مرتبہ پھر اس محبوب سرزمین پر فاتحانہ جاہ وجلال کے ساتھ داخل ہوئے، جہاں سے آٹھ سال پہلے بڑی کسمپرسی کے عالم میں نکالے گئے تھے۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو حکم ہوا کہ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ سے پرچم لے کر فوج کے ساتھ شہر میں داخل ہوں۔ آج مکہ بلا کسی خونریزی کے تسخیر ہو گیا۔ اور وہ وقت آ گیا کہ خلیلؑ بت شکن کی یادگار "خانہ کعبہ" کو بتوں کی آلائشوں سے پاک کیا جائے۔ حضرت علیؓ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے بتوں کو توڑنے میں بھرپور کردار ادا کیا۔ (۸۸)

## صدمۂ جانکاہ

۱۰ھ میں رحمتِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے آخری حج ادا فرمایا۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بھی یمن سے آ کر اس یادگار حج میں شریک ہوئے۔

حج سے واپسی پر ربیع الاول ۱۱ھ کے ابتدائی ایام میں محسنِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم بیمار ہوئے۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے نہایت تندہی اور جانفشانی کے ساتھ تیمارداری اور خدمت گزاری کا فرض انجام دیا۔ دس روز کی مختصر علالت کے بعد ۱۲ ربیع الاول دوشنبہ کے روز سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے جاں نثاروں کو اپنی مفارقت کا داغ دیا۔ چونکہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ قریب ترین عزیز اور خاندان کے رکن رکین تھے، اس لیے غسل اور تجہیز وتکفین کے تمام مراحل میں برابر شریک رہے۔ (۸۹)

## عہدِ خلفاء ثلاثہ

شہنشاہِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے سانحہ ارتحال کے بعد صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم نے سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی خلافت پر اتفاق کیا۔ تقریباً تمام اہل مدینہ نے بیعت کی۔ سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے بھی خلافتِ صدیقؓ برضا ورغبت قبول فرما کر بیعت کر لی تھی۔

سوا دو برس کی خلافت کے بعد امیر المومنین، خلیفۂ اول سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ واصل باللہ ہوئے اور سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ مسند آرائے خلافت ہوئے۔ سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ بڑے بڑے معاملات میں سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے مشورے کے بغیر کام نہیں کرتے

تھے، اور حضرت علیؓ بھی نہایت دوستانہ اور مخلصانہ مشورے دیتے تھے۔

۱۵ھ میں جب سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ بیت المقدس کے تاریخی سفر پر گئے تو کاروبار خلافت سیدنا علی رضی اللہ عنہ کے سپرد کر گئے۔ (۹۰)

امیر المومنین سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے ساتھ سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے اتحاد و یگانگت کا مظاہرہ اس سے بڑھ کر اور کیا ہو سکتا ہے، دونوں نے باہم رشتہ مصاہرت قائم کر کے دنیا کو بتا دیا کہ یک جان دو قالب ہیں۔ سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اپنی لختِ جگر، خاتونِ جنت سیدہ زہرہؓ کی نورِ نظر، نواسیٔ رسول الثقلین صلی اللہ علیہ وسلم، سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاح امیر المومنین سیدنا عمر رضی اللہ عنہ سے کر دیا تھا۔

خلیفہ دوم سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اپنے وصال کے وقت خلافتِ اسلامیہ کے تحفظ اور بقاء کے لیے بارہ رکنی مجلسِ شوریٰ منتخب فرمائی، جس میں سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بھی شامل تھے۔

خلیفہ ثالث امیر المومنین سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ جب مسند آرائے خلافت ہوئے تو جس طرح خلیفہ اول اور خلیفہ ثانی کے ادوار میں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ فیصلہ اور قضاء کے معاملات میں تعاون کرتے تھے، اسی طرح خلافتِ عثمان میں سیدنا علیؓ ان مسائل کے حل میں شریک وشامل رہے۔

جب امیر المومنین خلیفۂ ثالث سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کے خلاف فتنہ وفساد شروع ہوا تو سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے ان کے رفع کرنے میں مخلصانہ کردار ادا کیا۔ جب مصری بلوائیوں نے قصرِ خلافت کا محاصرہ کر لیا اور آب ودانہ سے بھی محروم کر دیا تو سیدنا علیؓ نے ان لوگوں کو کہا، تمہارا یہ طرزِ عمل نہ صرف اسلامی روح کے خلاف ہے بلکہ انسانیت کی تذلیل وتحقیر کے مترادف بھی ہے۔ کفار بھی مسلمان قیدیوں کو آب ودانہ سے محروم نہیں کرتے ہیں۔ اس شخص نے تمہارا کیا نقصان کیا ہے جو تم ایسی سختی روا رکھتے ہو؟ اس سفارش سے محاصرہ میں قدرے نرمی کر دی گئی۔ (۹۱)

بالآخر ۱۸ ذی الحجہ ۳۵ھ میں اسلام دشمن عناصر نے خلیفۂ ثالث سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کی شمع حیات بجھادی۔ اس بے کسی کی موت پر عالم امکان نے ماتم کیا [illegible] ارضی



وسماوی نے اس خونِ ناحق پر آنسو بہائے۔

امیر المومنین سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد ۲۱ ذی الحجہ ۳۵ھ بروز دوشنبہ سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ مسند نشینِ خلافت ہوئے۔ پُر آشوب اور سخت نامساعد حالات میں خلافت کا فریضہ انجام دیتے ہوئے ۱۷ رمضان ۴۰ھ میں جامِ شہادت نوش فرمایا۔ اس وقت آپ کی عمر مبارک ۶۳ برس تھی۔

اولاد

مورخین کے بیان کے مطابق خلیفہ رابع سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے چودہ تھے؛ حسن، حسین، عباس، جعفر، عبداللہ، عثمان، عبیداللہ، ابوبکر، یحییٰ، محمد الاصغر، عون، عمر، محمد الاوسط، محمد الاکبر رضی اللہ عنہما۔ اور بیٹیوں کی تعداد سترہ ذکر کی ہے۔ (۹۲)

## محمد بن حنفیہ

### نام ونسب

محمد نام، ابوالقاسم کنیت، امیر المومنین سیدنا علی المرتضیٰ شیرِ خدا رضی اللہ عنہ کے فرزندِ ارجمند اور سیدنا حسن وسیدنا حسین رضی اللہ عنہما کے سوتیلے بھائی تھے۔

سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے خاتونِ جنت سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کے وصال کے بعد کئی شادیاں کیں۔ ان بیویوں میں سے ایک خاتون خولہ المعروف بہ حنفیہ تھیں۔ خولہ کے بطن سے سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے فرزندِ ارجمند محمد بن حنفیہ پیدا ہوئے۔ ان کی پیدائش ۲۱ھ یا ۲۲ھ میں ہوئی۔ (۹۳)

محمد بن حنفیہ سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ جیسے مجمع العلم باپ کے فرزند تھے، اس لیے علم کی دولت انہیں ورثہ میں ملی تھی۔ امام ابن سعد انہیں بہت بڑا صاحبِ علم لکھتے ہیں۔ (۹۴)

علم کے ساتھ قوت وشجاعت میں بھی اپنے والد بزرگوار اسد اللہ الغالب کے خلف الصدق تھے۔ اپنے والد بزرگوار کے ہمیشہ دستِ راست اور پشت پناہ رہے، ہر میدان میں ان کے دوش بدوش دادِ شجاعت دیتے رہے۔

آپ [illegible] یاں کیں اور بہت سی اولاد ہوئی: ابوہاشم، عبداللہ، حمزہ، علی، جعفر اکبر۔

یہ ایک اُمّہ کے بطن سے تھے۔

حسن، ابراہیم، قاسم، عبدالرحمٰن، جعفر اصغر، عون، عبداللہ اصغر۔ (۹۵)

## ام ہانی رضی اللہ عنہا

فاختہ نام، ام ہانی کنیت، ابوطالب عم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دختر تھیں۔ ماں کا نام فاطمہ بنت اسد تھا۔ یہ حضرت علی، حضرت جعفر طیار رضی اللہ عنہما کی حقیقی بہن تھیں۔

۸ھ میں جب مکہ مکرمہ فتح ہوا مسلمان ہوئیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے گھر میں غسل کیا اور آٹھ رکعت نماز چاشت پڑھی تھی۔ حضرت ام ہانی رضی اللہ عنہا نے اپنے دو عزیز رشتہ دار مشرکین کو پناہ دی، جسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے برقرار رکھا۔ (۹۶)

ان کا شوہر ہبیرہ فتح مکہ کے دن نجران بھاگ گیا تھا۔

حضرت ام ہانی رضی اللہ عنہا سے ۴۶ احادیث مروی ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مسائل دریافت کرتی رہتی تھیں، جن کی وجہ سے انہوں نے فقہ میں ملکہ حاصل کرلیا تھا۔

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک مرتبہ عرض کیا، اب میں بوڑھی ہوگئی ہوں، چلنے پھرنے میں ضعف معلوم ہوتا ہے، کوئی ایسا عمل ارشاد فرمادیں جسے بیٹھے بیٹھے پڑھتی رہوں۔ آپ نے ارشاد فرمایا، سُبْحَانَ اللّٰهِ سو مرتبہ، اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ سو مرتبہ، اَللّٰهُ اَكْبَرُ سو مرتبہ اور لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سو مرتبہ پڑھ لیا کریں۔ (۹۷)

## جمانہ بنت ابوطالب

سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی یہ بھی حقیقی بہن ہے اور اس کی والدہ بھی حضرت فاطمہ بنت اسد تھیں۔ ان کا نکاح ابوسفیان بن حارث بن عبدالمطلب سے ہوا تھا اور اولاد بھی ہوئی تھی۔ (۹۸)

جمانہ بنت ابوطالب کے اسلام لانے اور ہجرت کرنے کا ذکر بعض علماء نے کیا ہے، لیکن اکثر علماء نے اس کی تائید نہیں کی۔ (تفصیلات کے لیے ملاحظہ ہو: الاصابہ اور اسد الغابہ)



## سیّد عالم ﷺ کے ماموں

سیّد عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی والدہ مکرمہ سیّدہ آمنہ قبیلہ زہرہ میں وہب بن عبد مناف کی صاحبزادی تھیں۔ قبیلہ زہرہ قریش کے تمام خاندانوں میں ممتاز تھا۔ (۹۹)

سیّدہ آمنہ کے حقیقی بھائیوں کے متعلق تاریخ خاموش ہے، البتہ قبیلہ بنو زہرہ کے تمام لوگ اس بات پر فخر کرتے تھے کہ ہم سیّد عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے خالو ہیں، کیونکہ سیّدہ آمنہ ہمارے قبیلہ کی چشم و چراغ ہیں۔ اس کی تائید اس بات سے بھی ہوتی ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے سعد بن ابی وقاص کو فرمایا تھا:

هذا خالي فليرني امرؤ خاله. (۱۰۰)

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے دادا عبدالمطلب اپنے بیٹے عبداللہ کے لیے قبیلہ زہرہ میں وہب بن عبد مناف کی صاحبزادی، جن کا نام آمنہ تھا، قریش کے تمام خاندانوں میں ممتاز تھیں، وہب بن عبد مناف کو اُن کی شادی کا پیغام دیا۔ انہوں نے منظور کرلیا اور عقد ہوگیا۔ (۱۰۱)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ماموں میں سعد بن ابی وقاص اور زبیر بن عوام بہت زیادہ شہرت کے مالک ہیں۔

---

سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا، جو صاحبِ ایمان تھے، ان کی اولاد اور پوتے بھی آلِ بیت میں شامل ہیں، جن کا تذکرہ اختصار کے ساتھ کیا جاتا ہے۔

## علی بن عبداللہ

علی بن عبداللہ بن عباس بن عبدالمطلب، کنیت ابو محمد، سجاد لقب، والدہ کا نام زُرعہ اور نانی کا نام شجرہ تھا۔

### ولادت

سیّدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی شب شہادت کو رمضان ۴۰ھ میں پیدا ہوئے، اس لیے یادگار کے طور پر اُن ہی کے نام پر علی اور ابوالحسن کنیت رکھی گئی۔ لیکن عبدالملک نے اپنے زمانہ میں

کہا کہ میں علی کا نام اور کنیت دونوں ایک ساتھ برداشت نہیں کر سکتا، ان میں سے ایک بدل دو۔ چنانچہ کنیت ابی الحسن چھوڑ کر ابو محمد رکھ لی گئی۔ (۱۰۲)

اپنے زمانہ کے بڑے عابد و مرتاض بزرگ تھے۔ کثرت عبادت کی وجہ سے ''سجاد'' لقب پڑ گیا تھا۔ دن رات میں ایک ہزار رکعات پڑھتے تھے۔ عبادت کا یہ ذوق وانہماک آخر لمحۂ حیات تک قائم رہا۔ (۱۰۳)

۱۱۷ھ یا ۱۱۸ھ میں وصال ہوا۔ ابن سعد لکھتے ہیں، نہایت حسین وجمیل تھے۔ روئے زمین پر ایسا حسین وجمیل قریشی نہیں تھا۔ (۱۰۴)

بچے اور بچیاں ۲۹ تھیں۔ علی کی اولاد اس کثرت سے پھلی پھولی، عباسی خلفاء ان ہی کی نسل سے تھے۔ (۱۰۵)

## عباس بن عبداللہ

عباس بن عبداللہ بن عباس بن عبدالمطلب۔ والدہ کا نام زرعہ تھا۔ یہ بڑے بیٹے تھے۔ اولاد میں تین بیٹے ہوئے؛ عبداللہ، عون، محمد۔ (۱۰۶)

# آل بیت سکنیٰ

﴿إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ لِيُذْهِبَ عَنكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا﴾

اہلِ بیت کی حقیقی مصداق "اہلِ بیت سکنٰی"
یعنی ازواج مطہرات ہی ہیں،
جو دن رات ان گھروں میں قیام پذیر تھیں،
جن گھروں کا تذکرہ وحی خداوندی کی زینت بنا۔

وَقَرْنَ فِي بُيُوتِكُنَّ. مَا يُتْلَى فِي بُيُوتِكُنَّ. لِيُذْهِبَ عَنكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ.

# اُمّ المومنین سیّدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا

## پاک دامن خاتون

سیّدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا قبیلہ قریش سے تعلق رکھتی تھیں۔ آپ کے والد کا نام "خویلد بن اسد بن عبدالعزیٰ" تھا۔ عبدالعزیٰ، عبدمناف کے بھائی تھے، جبکہ عبدمناف حضور انور صلّی اللہ علیہ وسلّم کے اجداد میں سے تھے۔ عبدالعزیٰ اور عبدمناف کے والد قصی بن کلاب تھے۔ اس طرح سیّدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کا سلسلہ نسب چوتھی پشت میں حضور انور صلّی اللہ علیہ وسلّم سے جاملتا ہے۔

سیّدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کے والد خویلد زمانہ جاہلیت میں عربوں کے سپہ سالاروں میں سے تھے۔ انہوں نے "حرب فجار" نامی لڑائی میں بھی قیادت کی تھی، اور جب "تبع" حجراسود کو اُکھیڑ کر یمن لے گیا تھا تو اُس کی بازیابی میں خویلد نے بڑی جدوجہد اور کوشش کی تھی۔

سیّدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کی والدہ محترمہ کا نام "فاطمہ" بنت زائدہ بن الاصم بن عاصم بن لوی تھا۔ اور اُن کی نانی کا نام "ہالہ بنت عبدمناف" تھا۔

## سیّدہ کی نشو ونما

سیّدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا نے ایسے کھاتے پیتے گھرانے میں پرورش پائی جو اپنی عمدہ عادات، دینداری میں مشہور تھا، اور اُن لغویات اور فضولیات سے دُور تھا جو عام قریشی گھرانوں میں سرایت کر چکی تھیں۔

کتب تاریخ حضرت خدیجہؓ کے بچپن کے حالات سے خاموش ہیں۔ لیکن اتنی بات ضرور کہہ سکتے ہیں کہ انہوں نے اپنے بچپن کا ابتدائی حصہ نعمتوں سے بھرپور مالدار گھرانے میں گزارا۔ زندگی کی تمام سہولیات انہیں میسر تھیں۔ ان کا خاندان بھوکوں کو کھانا کھلانے اور محتاج و نادار لوگوں کی مدد کرنے کے اعتبار سے مشہور تھا۔

اللہ رب العزت نے اپنی عنایت خاصہ اور حکمت بالغہ کے پیش نظر بچپن ہی سے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی نگرانی وتربیت فرمائی، کیونکہ وہ ام المومنین کا درجہ حاصل کرنے والی تھیں۔اور ہر عورت اس قابل نہیں ہوتی کہ وہ ام المومنین بن سکے۔

اللہ تعالیٰ کی خاص عنایت اور خصوصی توجہ نے پیدائش کے بعد سے نشو ونما تک سیّدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کی حفاظت فرمائی اور اللہ تعالیٰ نے انہیں ایک خصوصی مقام عطا کرنے کے لیے چن لیا تھا، تمام ازواج مطہرات کے سلسلہ میں آپ ﷺ صرف اسی خاتون کو قبول فرماتے تھے جس کے متعلق اللہ تعالیٰ کا ارشاد اور رہنمائی ہوتی تھی۔ خواہ کوئی عورت دنیوی اعتبار سے کتنے ہی اونچے درجے کی کیوں نہ ہو، بغیر حکمِ الٰہی کے اسے قبول نہیں فرماتے تھے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

یٰٓاَیُّھَا النَّبِیُّ اِنَّآ اَحْلَلْنَا لَکَ اَزْوَاجَکَ الّٰتِیْٓ اٰتَیْتَ اُجُوْرَھُنَّ.

(سورۃ الاحزاب:۵۰)

ترجمہ: اے نبیؐ! ہم نے آپ کے لیے آپ کی بیویاں حلال کردیں، جن کے آپ مہر ادا کر چکے ہیں۔

ایک جگہ ارشاد فرمایا:

لَا یَحِلُّ لَکَ النِّسَآءُ مِنْ م بَعْدُ وَلَآ اَنْ تَبَدَّلَ بِھِنَّ مِنْ اَزْوَاجٍ.

(سورۃ الاحزاب:۵۲)

ترجمہ: اس کے بعد آپ کے لیے عورتیں حلال نہیں، اور نہ یہ کہ آپ ان سے اور عورتیں تبدیل کریں۔

## اوّلیں ازدواجی زندگی

قریش کے اعلیٰ خاندانوں میں یہ دستور تھا کہ وہ جوان ہوتے ہی لڑکی کی شادی کردیا کرتے تھے۔ جونہی اس کی عمر دس سال سے زیادہ ہوتی، اس کے لیے رشتے آنا شروع ہوجاتے۔ اعلیٰ خاندانوں میں رشتہ مانگنے کی جرأت وہی شخص کرسکتا تھا جو خود بھی اعلیٰ حسب ونسب کا حامل ہو۔

سیّدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کی عمر جونہی دس سال سے زیادہ ہوئی، عتیق بن عابد مخزومی سے ان کا نکاح ہوگیا، اور اُن کے ہاں عبداللہ نامی بچہ کی پیدائش ہوئی۔ پھر عتیق بن عابد کا انتقال ہوگیا۔ ابھی ان کی بیوگی کو زیادہ عرصہ نہ گزرا تھا کہ انہیں ابو ہالہ ہند بن زرارہ بن النباش تمیمی نے



پیغامِ نکاح بھیجا۔ ہند بن ہالہ سے ان کے ہاں دو لڑکے (ہند اور حارث) اور ایک لڑکی (زینب) پیدا ہوئی۔

جب سیّدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کا حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے نکاح ہوا تو عبداللہ بن عتیق کی عمر دس سال سے زائد تھی، اور ہند اور دوسرے بچے ابھی دورِ طفولیت ہی میں تھے۔ یہ سارے بچے رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت، الفت اور پدرانہ ہمدردیاں محسوس کرتے تھے اور "والد" کہہ کر پکارتے تھے۔

سیّدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا اپنے دوسرے خاوند ابو ہالہ نباش کی وفات کے بعد اپنے بچوں کی تربیت کی واحد نگران تھیں۔ بچوں کی دیکھ بھال، پرورش اور تعلیم وتربیت انہی کے ذمہ تھی۔ اس عظیم خاتون کے زیرِ نگرانی بچوں نے اچھی تربیت پائی۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے خود کو بچوں کے لیے فارغ کردیا تھا اور شادی سے کنارہ کشی اختیار کرلی تھی۔ انہیں کئی قریشی سرداروں نے پیغامِ نکاح بھیجا، لیکن انہوں نے سب کو انکار کردیا اور کسی سے رضامندی کا اظہار نہیں کیا، اور خود کو بچوں کی تربیت میں مشغول رکھا۔

## شغلِ تجارت

سیّدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا اپنے فارغ اوقات کو اپنے مالِ کثیر کے ذریعہ تجارت کروانے میں صرف کرتی تھیں۔ وہ اپنے مالِ تجارت کو اُن قافلوں میں روانہ کرتیں جو تجارت کے لیے مکہ سے جایا کرتے تھے۔ اور وہ اُن قریشی لوگوں پر نگاہ رکھتی تھیں جو قافلہ کے ساتھ تجارت کے لیے جایا کرتے تھے، تاکہ انہیں امانت دار اور کھرا آدمی میسر ہوسکے۔ اس سلسلے میں وہ اکثر اپنے بھتیجے حزام (جو حکیم کے نام سے معروف تھے) سے مدد لیا کرتی تھیں۔ وہ انتہائی ذہین آدمی تھے اور اپنی قوم میں ان کا ایک بلند مقام تھا۔ ان کی تجارت بڑی وسیع تھی۔ ان کے قافلے جزیرہ عرب کے اندر اور باہر، شام اور ایران وغیرہ میں مالِ تجارت کی خرید وفروخت کیا کرتے تھے۔ حزام اپنی پھوپھی حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا سے بہت محبت کرتے تھے۔ اکثر اُن کے گھر جایا کرتے تھے۔ رائے اور عمل میں ان سے مشورہ کیا کرتے تھے۔ (یاد رہے کہ یہ حکیم وہی شخص ہے جس نے زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کو بطور ہدیہ پیش کیا، اور حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے انہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش کردیا تھا)۔

سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کی شخصیت میں نہ جانے کیا تاثیر تھی کہ جس شخص کو وہ اُجرت پر بطور تاجر کے رکھتی تھیں، وہ اپنے عمل میں امانتداری، سچائی اور اخلاص کو اپنانے پر مجبور ہو جاتا تھا۔

حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا اپنی وسیع و عریض تجارت اور بے شمار منافع کے باوجود کسی موقع پر تجارت کی غرض سے باہر نہ نکلیں اور نہ انہیں تاجروں سے گفتگو کرتے ہوئے دیکھا گیا۔ وہ کسی ایسے شخص کو مقرر کر دیتی تھیں جو انہیں تجارتی امور سے بے نیاز کر دیتا۔ اور ہم بھی دیکھتے ہیں کہ وہ ہمہ تن گوش ہو کر نہ تو مکمل طور پر تجارتی امور میں مصروف ہوتیں اور نہ ہر وقت اپنے دل و دماغ میں تجارتی افکار کو غلبہ دیتیں۔ گویا کہ وہ ان چیزوں سے بہت مطمئن تھیں۔ ان کا دل و عقل ایک روحانی امر کے بارے میں غور و فکر کرنے میں مصروف تھے، جس کے لیے اللہ تعالیٰ نے انہیں پیدا کیا تھا۔ اس بات کی دلیل یہ ہے کہ محض انہوں نے اپنے خاوند محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں علاماتِ نبوت کو دیکھ کر سب کچھ چھوڑ دیا اور وہ اُن چیزوں سے الگ ہو گئی تھیں جب وہ پختہ ایمان باللہ میں زندگی گزارنے لگیں تھیں۔

## فکر و نظر کی پاکیزگی

سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کو ایک عظیم کام نے مصروف کر رکھا تھا۔ وہ نہ بتوں کی عبادت کرتی تھیں نہ ہی کھڑے ہو کر انہیں دیکھنا پسند کرتی تھیں۔ ان کے بعض مقربین نے انہیں اس بات کی ترغیب بھی دی کہ وہ اپنے گھر میں بت رکھ لیں، یا وہ مورتیاں رکھ لیں جن کی اہلِ مکہ تقدیس و پرستش کیا کرتے تھے۔ لیکن وہ انہیں مذاق کے انداز میں مسکرا کر رد کر دیا کرتی تھیں۔ کیونکہ وہ اچھی طرح جانتی تھیں کہ ان معبودوں کی حیثیت کیا ہے! اور انہیں علم تھا کہ یہ نہ نفع دے سکتے ہیں اور نہ ہی نقصان پر قادر ہیں۔

حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کتب سماوی کو سن کر بہت زیادہ فرحت و سرور اور اطمینان و تسلی محسوس کرتیں۔ جب ان کے چچازاد بھائی ورقہ بن نوفل انہیں تورات اور انجیل پڑھ کر سناتے تو وہ جھوم جاتیں۔ ورقہ بن نوفل جب انہیں اس نبی عربی صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں بتاتے، جسے اللہ تعالیٰ نے لوگوں کی ہدایت کے لیے بھیجنا تھا اور اپنی قوم کے ساتھ لمبے جھگڑے کے بعد دین کو غلبہ عطا ہونا تھا، تو حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کافی دیر تک خاموشی کے ساتھ ان کی باتوں کو سماعت کرتیں۔



حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی خواہش تھی کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دیدار کریں۔ اور وہ یہ بھی چاہتی تھیں کہ انہیں اس نبی عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع نصیب ہو اور یہ اُس کی نصرت کے راستے میں اپنی ہر چیز نچھاور کر دیں۔ شاید کہ ان کے صاف و شفاف ذہن میں اس کامل انسان کی صورت کا نقشہ اُبھر رہا تھا، جس صورت میں خالق تعالیٰ نے بغیر نمونہ کے اسے نقش عطا فرمائے تھے۔

## سیدِ عالم ﷺ سے اوّلیں معاملہ

حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کی مبارک تجارت مالِ کثیر اور خیرِ عمیم کا ذریعہ تھی۔ ان کی مہمان نوازی کا دروازہ ہمیشہ کھلا رہتا تھا۔ رشتہ دار، عزیز و اقربا، مسافر اور ان کی سہیلیاں سیدہ کی ضیافت سے نفع حاصل کرتے تھے۔ وہ بھوکوں کو کھانا کھلاتیں، ناداروں کو کپڑے پہناتیں، فقیروں کی مدد کرتیں۔ اکثر اوقات ان کی رشتہ دار بچیاں ان کی خدمت میں حاضر ہوتیں، سیدہ کی ہم نشینی اختیار کرتیں اور اُن کی خیرات سے وافر حصہ وصول کرتیں، اور کعبہ روانگی اور وہاں سے لوٹتے وقت حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ رہتیں اور اُن کے آگے پیچھے چلا کرتی تھیں۔ گویا کہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا ایک بے تاج ملکہ تھیں۔ مشکلات میں ان سے مشورہ لیا جاتا اور اُلجھنوں کو اُن کی پختہ رائے سے حل کیا جاتا تھا۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا ابو طالب سے یہ ساری باتیں پوشیدہ یا مخفی نہ تھیں۔ اور وہ یہ بھی جانتے تھے کہ ان کے بھتیجے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو بھی کام کی ضرورت ہے اور حضرت خدیجہ بنت خویلد رضی اللہ عنہا اس سلسلہ میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی مدد کر سکتی ہیں۔ ابو طالب اس بات کو اپنے بھتیجے کے سامنے بیان کرنا چاہ رہے تھے۔

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اپنے چچا ابو طالب کے پاس تشریف لائے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو خندہ پیشانی کے ساتھ خوش آمدید کہا گیا۔ ابو طالب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف متوجہ ہوئے اور کہا: ''اے محمد! میں تو ایک نادار آدمی ہوں، میرے حالات بڑے سخت ہیں، ہم پر بڑی تنگی کے سال گزر رہے ہیں۔ خدیجہ بنت خویلد (رضی اللہ عنہا) آپ کی قوم کے لوگوں کو قافلہ میں بھیجتی ہیں، وہ خدیجہ (رضی اللہ عنہا) کے لیے اُس کے مال میں تجارت کرتے ہیں اور خود بھی نفع حاصل کرتے ہیں۔ اگر آپ ان کے پاس جائیں اور خود کو اُن کے حوالہ کریں تو وہ یقیناً آپ کو فوراً نہ

صرف قبول کریں گی بلکہ آپ کو دوسرے لوگوں پر ترجیح بھی دیں گی، کیونکہ آپ کی صداقت اور پاکیزگی کے بارے میں انہیں علم ہے۔"(۱)

سیدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا نے سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق و خصائل کا تذکرہ سن رکھا تھا۔ اس سیرتِ طیبہ نے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے دل میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت بٹھا دی۔ اگر تاریخی واقعات (جو اس مذکورہ بات کی تائید کرتے ہیں) موجود نہ بھی ہوں، تب بھی ایسے دلائل و شواہد موجود ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے فضائل و شمائل اور محاسن و صفات نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں سوچنے پر مجبور کر دیا تھا۔

حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو پیغام دے کر اپنے ہاں تشریف آوری کی دعوت دی، تاکہ انہیں ان کی ذمہ داریوں اور معاوضہ پر متفق کر لیں اور اُن سے امورِ تجارت طے کر لیں۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے گفتگو کا آغاز کرتے ہوئے عرض کیا، "مجھے جس چیز نے آپ کو بلوانے پر اُبھارا ہے، وہ آپ کی سچائی، امانتداری اور حسنِ اخلاق و عادات ہے، اور میں آپ کو دوسرے لوگوں کی بہ نسبت دوگنا مال عطا کروں گی۔"

حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے گھر سے روانہ ہو کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم سب سے پہلے اپنے چچا کے ہاں تشریف لائے اور انہیں ساری بات سے مطلع فرمایا۔ ابو طالب مسرت و شادابی سے جھوم اٹھے اور آپ کو حوصلہ دیتے ہوئے گویا ہوئے:

"یہ رزق ہے جو اللہ تعالیٰ نے آپ کی طرف بھیجا ہے۔"(۲)

## پہلا تجارتی سفر

سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک نئے امر کی تیاری فرمائی۔ عنقریب وہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے لیے اُن کے مال میں تجارت کرنے والے تھے۔

پھر محمد صلی اللہ علیہ وسلم تہامہ روانگی کے لیے تیار ہو گئے، تاکہ سوق حباشہ پہنچ جائیں۔ سوق حباشہ زمانہ جاہلیت کا آٹھ روزہ بازار تھا، جو تہامہ میں لگتا تھا۔

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا مالِ تجارت فروخت کیا اور خرید و فروخت میں رائج اشیاء کو خریدا۔ جب بازار کے آٹھ دن پورے ہوئے تو واپس [illegible] حضرت



خدیجہ رضی اللہ عنہا کا خادم میسرہ بھی تھا۔ جب میسرہ نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق و عادات اور سچائی کا مشاہدہ کیا تو اُس کے دل میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت اور عظمت گھر کر گئی، اور وہ ان کے ہاتھوں کی برکت پر حیران رہ گیا۔ جونہی وہ مکہ واپس پہنچا، فوراً حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے پاس گیا، تاکہ انہیں اُن حالات سے آگاہ کرے جو اُس نے دیکھے اور سنے تھے۔ اور وہ اُس عظیم آدمی کی صفات حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے سامنے بیان کرنا چاہتا تھا۔

ابن زبالہ فرماتے ہیں، "جب اونٹوں کا قافلہ واپس آیا تو میسرہ نے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کو اشارہ کیا کہ ان کی طرف آئیں، تاکہ وہ اس بادل کو دیکھ لیں جس نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر سایہ کیا ہوا تھا اور اُن کے ساتھ ساتھ چل رہا تھا۔ یہ دیکھ کر حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے حکم دیا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک اور اونٹنی کا نوزائیدہ بچہ دیا جائے۔ اور حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کا دل حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ متعلق ہو گیا، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ان کے ساتھ خیر کا ارادہ فرما لیا تھا۔"

## دوسرا تجارتی سفر

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کا سوق حباشہ کی طرف جانا تو محض ایک عنوان تھا، جس سے ان کی ایک خوبی ظاہر ہوئی کہ وہ کام کاج اور تجارت پر قدرت رکھتے ہیں اور اعلیٰ ذہانت کے مالک ہیں۔ اور اس سے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کو حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ان اوصاف کا علم ہو گیا جو وہ پہلے نہ جانتی تھیں۔

حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دوسرے سفر کی تیاری کرنے کی فرمائش کی۔ اس مرتبہ کا سفر شام کی طرف تھا۔ عرب تاجر سفرِ شام کو بڑی اہمیت کی نگاہ سے دیکھتے تھے اور اس میں ہر اُس چیز کو ساتھ لے جاتے تھے جو زیادہ نفع کا باعث بن سکتی تھی۔ اور وہ یہ بھی جانتے تھے کہ شام میں کس چیز کی مانگ زیادہ ہے۔

جب قافلہ کوچ کرنے کی تیاری کرتا اور اُس کے روانہ ہونے کا وقت آتا تو مکہ کے بزرگ اور سردار اپنی عادت اور رواج کے مطابق جانے والوں کو رخصت کرتے۔ اس موقع پر بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے تمام چچا حضرات اور خاص طور پر ابو طالب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے قافلہ کو رخصت کرنے اور حوصلہ دینے کے لیے موجود تھے اور انہیں خرید و فروخت کے متعلق فنی اُمور پر

مطلع کرتے تھے۔ پھر وہ قافلہ ان لوگوں سے ہدایات لینے کے بعد روانہ ہو گیا جنہیں پہلے بھی ان سفروں سے واسطہ پڑ چکا تھا۔

حضرت محمد صلّی اللہ علیہ وسلّم محنت اور جدوجہد کے ساتھ عمل میں مصروف رہتے۔ سامان کو ترتیب سے رکھتے اور تمام چیزوں کی قابلِ اطمینان نگرانی فرماتے۔

قافلہ شام کے جنوب میں مقام ''بصریٰ'' پہنچ گیا۔ تاجروں نے اپنے سامان کو بیچنے کے لیے پیش کیا۔ حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم نے بازار کا دورہ فرمایا، تا کہ لوگوں کے احوال معلوم کر لیں، پھر اپنے سامان کو بیچنے کے لیے پیش کیا۔ اس موقع پر آپ کی خوبیاں اور خرید و فروخت اور لوگوں سے ملاقات میں آپ کی قدرت ظاہر ہوئی۔ شام کے ایک آدمی کا کسی بات پر آپ ﷺ سے اختلاف ہو گیا۔ اس نے کہا: ''لات اور عزیٰ کی قسم کھا!''

حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم نے اسے جواب دیا: ''میں نے ان کی قسم کبھی نہیں کھائی، میں جب بھی گزرتا ہوں تو اُن سے اعراض کر لیتا ہوں۔''

اس آدمی نے کہا: ''تیرا قول ہی معتبر ہے۔''

## عظمتِ محمدیؐ کا مشاہدہ

حضرت محمد صلّی اللہ علیہ وسلّم نے سارا سامان بیچ دیا اور وہ چیزیں خرید لیں جو اہلِ مکہ کی ضرورت تھیں، اور مکہ واپس جانے کی تیاری فرمائی۔ جب آپ ﷺ مکہ کے قریب ''مرالظہران'' نامی وادی میں پہنچے تو میسرہ نے حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم سے اجازت چاہی کہ وہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے پاس جلدی جا کر انہیں سامان، سفر، تجارت کے حالات سے آگاہ کرے اور محمد صلّی اللہ علیہ وسلّم کے اوصاف و فضائل، اخلاق و معاملات اور آپ کے ذریعہ حاصل ہونے والی برکتوں کی نشاندہی کرے۔

جب یہ قافلہ مکہ کے دروازوں پر پہنچا تو لوگ اس کے استقبال کے لیے باہر نکل آئے۔ عورتیں اپنے اہل و اقارب کے دیدار کے لیے گھروں کی چھتوں پر چڑھ گئیں۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا بھی وادیٔ بطحاء میں موجود اپنے گھر کے بالا خانے پر تشریف لے گئیں، اور دیکھا کہ فرشتے آپ ﷺ پر سایہ کیے ہوئے ہیں۔ سیدہ نے جب بالا خانے سے آپ ﷺ کو اس شان کے ساتھ آتے دیکھا اور پاس والی عورتوں کو بھی دکھایا تو تمام خواتین حیرت و استعجاب سے اس حیرت افزا



واقعہ کا نظارہ کرنے لگیں۔

سیدہ کے قلبی لگاؤ میں اضافہ ہو گیا اور اُن کے دل میں حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کی قدر و منزلت بڑھ گئی۔

جب حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے میسرہ اور دوسرے اہلِ قافلہ سے حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کے متعلق سنا اور اُن کے اوصافِ حمیدہ اور خصائلِ جمیلہ پر مطلع ہوئیں تو اُن کے دل میں حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کی محبت راسخ ہو گئی، اور انہیں یہ تمنا ہوئی کہ حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم سے ان کا رشتہ مضبوط ہو جائے اور وہ انہیں قریب سے دیکھ سکیں۔ کیونکہ تجارت کا زمانہ اس تعلق کو مضبوط کرنے کے لیے کافی نہ تھا، وہ تو اب مضبوط تعلق چاہتی تھیں جس کے ذریعے یہ ان کے شریکِ حیات بن سکیں۔ لہٰذا انہوں نے اس مضبوط تعلق کی بنیاد ڈالنے کے لیے غور و فکر کیا اور اس نتیجہ پر پہنچیں کہ یہ اس کے بغیر ممکن نہیں کہ محمد صلّی اللہ علیہ وسلّم ہمیشہ ان کے ساتھ رہیں اور یہ قرب شادی کے بغیر ممکن نہ تھا۔ (۳)

## حریمِ نبویؐ میں آمد

حضرت محمد صلّی اللہ علیہ وسلّم کا عالمِ شباب اپنے عروج کی منزلیں طے کر رہا تھا۔ وہ اللہ کی نگاہ کی حفاظت میں تھے۔ نظر کو پاکدامن رکھنے والے اور زبان کو لغزشوں سے بچانے والے تھے۔ صرف وہی گفتگو فرماتے تھے جہاں آپ سے بات کرنے کو چاہا جاتا تھا۔ جب گفتگو فرماتے تو اُس میں کسی انسان کے لیے یہ پہلو نہ ہوتا کہ اپنی کسی ذاتی غرض یا خواہش کی بنا پر یہ بات فرما رہے ہیں۔ اسی وجہ سے حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کی شادی کے معاملہ میں پیش رفت عورتوں کی طرف سے ہوئی۔

حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کا حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے لیے کام کرنا اور حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کے اخلاق و عادات اور اوصاف و خصائل نے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کو بہت کچھ سوچنے پر مجبور کر دیا تھا، اور وہ ایک امید بھری زندگی گزارنے لگی تھیں۔ انہوں نے محمد صلّی اللہ علیہ وسلّم سے معاملہ کے دوران آپ ﷺ کے آداب، نظر، کلام اور تعبیرات کا مشاہدہ کیا تھا، اور حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم نے ان کے لیے کوئی گنجائش نہ چھوڑی تھی کہ وہ آپ ﷺ سے نکاح کی خواہش نہ کریں۔ اس خواہش میں کوئی انوکھا پن اور غرابت تو نہ تھی، لیکن انکار کا خوف انہیں کھائے جا رہا تھا۔ امید بھری زندگی کڑی حقیقت سے بہت آسان ہوتی ہے، حقائق کے انکشاف سے پہلے

غیر واضح امور میں صبر کرنا آسان ہوتا ہے۔

## ہالہ کی تگ و دو

سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا اس بات کا فیصلہ کر چکی تھیں کہ نکاح نہ کریں گی اور انہوں نے قریش کے بڑے بڑے سرداروں اور مالداروں کو انکار کر دیا تھا اور اُن کے پیغام نکاح کو قبول نہ کیا تھا۔ اور اس سلسلہ میں گفتگو یا سوچنے کی گنجائش نہ چھوڑی تھی اور تمام لوگ ان کے جواب کو سُن کر نا اُمید ہو چکے تھے۔ اسی وجہ سے ان کے چچا زاد بھائیوں کے دلوں میں ان کے احترام اور مرتبہ میں اضافہ ہو گیا تھا۔

سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کی قریبی رشتہ دار خواتین نے اس بات کو محسوس کیا کہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کو حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں رغبت ہے۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی بہن حضرت ہالہؓ کی خواہش تھی کہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کا حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے نکاح ہو جائے۔ حضرت ہالہؓ کا گمان تھا کہ جونہی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے نکاح کی بات کی جائے گی، وہ فوراً قبول کر لیں گے۔

حضرت ہالہؓ نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے ساتھ عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ کے ساتھ جاتے ہوئے دیکھا۔ وہ تیزی سے ان دونوں حضرات کے پیچھے پہنچیں، لیکن محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے رعب و ہیبت نے انہیں زبان کھولنے سے روک دیا۔ بالآخر انہوں نے حضرت عمار رضی اللہ عنہ کو آواز دی اور کہا، "اپنے ساتھی محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کرو کہ کیا اسے خدیجہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کرنے کی رغبت ہے؟"

حضرت ہالہؓ یہ سوچ کر واپس چلی گئیں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم جونہی حضرت عمار رضی اللہ عنہ سے یہ پیغام سنیں گے تو فوراً اُن کی بہن کے پاس پہنچ جائیں گے۔ لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، "کیوں نہیں!" اگرچہ آپ ﷺ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے پاس نہیں گئے اور اس بات کو زیادہ اہمیت نہ دی، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی پہلے کی طرح گزرتی رہی۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے اپنی بہن حضرت ہالہؓ کو اس طرزِ عمل سے ملامت کی کہ "کیا راستہ میں، ناواقف اور غیر آدمی سے، ناپسندیدہ ترین طریقہ پر اتنا اہم پیغام دینا، کیا محمد صلی اللہ علیہ وسلم جیسے عظیم الشان لوگوں سے اس انداز میں گفتگو کی جاتی ہے؟"



حضرت ہالہؓ خاموش رہیں اور اپنی بہن کو کوئی جواب نہ دیا۔ لیکن حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی قریبی سہیلی نفیسہ بنت منبہ نے ملامت کے سلسلہ کو منقطع کیا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اس موضوع پر گفتگو کرنے کا فیصلہ کیا، وہ اس سلسلہ میں حکیمانہ رائے رکھتی تھیں۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کعبہ کی طرف جا رہے تھے۔ نفیسہ کی آواز سنائی دی، آپ ﷺ اُدھر متوجہ ہوئے۔

"اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم! آپ شادی کیوں نہیں کرتے؟" نفیسہ گویا ہوئیں۔

اس سوال سے آپ کو اندازہ ہو جائے گا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو شادی میں رغبت تھی یا آپ ﷺ اس سے اعراض کرتے تھے۔ پس جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا ایک معقول سبب بیان فرمایا تو اُن کے لیے مزید سوالوں کی گنجائش نہ تھی۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا، "میرے پاس کیا ہے، جس کے بدلے میں شادی کروں؟"

یہ جواب سن کر نفیسہ کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے شادی نہ کرنے کا سبب معلوم ہو گیا، لہٰذا وہ فوراً قبولیت کی طرف متوجہ ہوئیں، جس سے معاملہ واضح ہو جاتا تھا۔ لہٰذا عرض کیا:

"اگر آپ کے لیے موجودہ مال کافی ہو اور آپ کو مال و جمال، عزت و مرتبہ اور برابری کی عورت کی دعوت دی جائے تو آپ قبول نہ کریں گے؟"

"وہ کون ہے؟" آپ ﷺ نے استفسار فرمایا۔

اس جواب سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ ﷺ کے دل میں کسی مخصوص بیوی کا خیال نہ تھا، اور نہ ہی وہ کسی خاص موضوع کے لیے کوشش و جدوجہد فرما رہے تھے۔

"خدیجہ!" نفیسہ نے جواب دیا۔

امانت و صداقت کے پیکر کے لبوں کو جنبش ہوئی، "میرے لیے یہ کیسے ممکن ہے؟"

نفیسہ نے کہا، "جب آپ راضی ہیں اور موافقت کرتے ہیں تو اس معاملہ کو میں سنبھال لوں گی۔"

## سرورِ دو عالم ﷺ سے سیّدہ کا عقد

نفیسہ خوشی و مسرت سے سرشار اپنی عزیز دوست کو مبارکباد دینے پہنچ گئیں۔ ان کا مقصد

پورا ہو چکا تھا اور وہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی رضامندی حاصل کرنے میں کامیاب ہو گئی تھیں۔ سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا نفیسہ کے اس اقدام پر خوشی و مسرت سے جھوم اٹھیں۔ (۴)

نکاح کے لیے حمزہ، ابو طالب اور دیگر معززین خاندان سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کے مکان پر آئے۔ ابو طالب نے، جو عمر میں بزرگ تھے، خطبۂ نکاح پڑھا، اور ۵۰۰ درہم چاندی مہر مقرر ہوا۔ (۵)

## خصائصِ نبوت کا ظہور

سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم خدیجہ بنت خویلد رضی اللہ عنہا سے نکاح فرمانے کے بعد اُن کے گھر منتقل ہو گئے۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی زندگی خوشیوں سے بھر گئی۔ اُن کا گھر سعادت اور نیک بختی کا مرکز بن گیا۔ انہوں نے اپنے سامنے ایک ایسی شخصیت کا وجود پایا جس نے ان کے ذہن سے تفکرات اور اندیشوں کو مٹا دیا۔ اگر اعلیٰ اخلاق اور اُن کے حامل لوگوں کا ذکر کیا جائے تو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم انسانی کمال کے رتبہ پر فائز نظر آتے ہیں۔ اگر مردانگی، دانشمندی اور دانائی کا تذکرہ ہو تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ کون ان صفات کا حامل ہو سکتا ہے۔

ام المومنین سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کے احساس اور شعور میں یہ یقین اور ایمان بیٹھنے لگا کہ ان کے خاوند ہی اس امت کے نبی ہیں، جن کے متعلق انہوں نے اپنے چچازاد ورقہ بن نوفل سے سن رکھا ہے۔ لیکن یہ کب ہو گا؟ آپ ﷺ اور آپ کے رب کے درمیان اتصال کب ہو گا؟ وہ کون سے خلافِ عادت امور ہیں جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ پر ظاہر ہوں گے؟ یہ ایسے سوالات تھے جن کا جواب حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے پاس نہ تھا۔

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم خلوت اختیار کر کے غارِ حرا میں عبادت و ریاضت میں مشغول رہنے لگے۔ آخر کار اللہ کا اَمر نازل ہوا۔ امین الوحی جبرئیل کی آمد ہوئی۔ محمد صلی اللہ علیہ وسلم غارِ حرا سے کانپتے ہوئے تشریف لائے اور حکم فرمایا: ''مجھے چادر اوڑھا دو...... مجھے چادر اوڑھا دو...... مجھے کمبل دے دو، مجھے کمبل دے دو۔'' پھر حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے اپنا ہمیشہ باقی رہنے والا کلام فرمایا:

''ہرگز نہیں...... خدا کی قسم! اللہ آپ کو کبھی رسوا نہ کرے گا۔ آپ صلہ رحمی کرتے ہیں، سچ بولتے ہیں، غریبوں کی اعانت کرتے ہیں، مہمان نوازی کرتے ہیں،



کمزور کی مدد کرتے ہیں اور مظلوم کی تکلیف دور کرتے ہیں۔'' (۶)

## اسلام کی خاتونِ اوّل

سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے جب اعلانِ نبوت فرمایا تو اقصائے عالم سے ایک آواز بھی آپ ﷺ کی تائید و تصدیق میں بلند نہ ہوئی۔ صرف ایک آواز فضائے مکہ میں گونج رہی تھی، اور یہ دل آویز آواز سیدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کی تھی۔

ابن شہاب زہری سے روایت ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانے والوں اور آپ ﷺ کی تصدیق کرنے والوں میں سیدہ خدیجہ پہلی خاتون ہیں۔ (۷)

## بنو ہاشم کا بائیکاٹ

قریش کے لوگوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور دوسرے مسلمانوں کی دشمنی میں حد سے تجاوز کیا اور مشہور مقاطعہ پیش آیا، جب قریش نے تمام مسلمانوں سے قطع تعلق کا فیصلہ کیا اور ایک دستاویز لکھ کر کعبہ پر لٹکا دی۔ اس دستاویز میں قریش نے اس بات کا فیصلہ کیا کہ بنی ہاشم کی مخالفت کرو، ان کو مکہ سے نکال دو اور شعب ابی طالب میں رہنے پر مجبور کر دو۔ اس بات پر اتفاق کر لیا کہ ان سے شادی کریں گے نہ ان کی شادی کروائیں گے، نہ ان سے کوئی چیز خریدیں گے نہ بیچیں گے۔ ان سے صلح کریں گے اور نہ ہی ان کے معاملہ میں کوئی نرمی کریں گے، یہاں تک کہ وہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو ہمارے حوالے کر دیں۔

اس حالت میں مسلمانوں کی شعب ابی طالب میں نظر بندی کو تین سال کا عرصہ گزر گیا۔ اور سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا اُن لوگوں میں سے تھیں جو سب سے پہلے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی معیت میں شعب ابی طالب میں داخل ہوئے۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی تکالیف اور سختیوں میں شریک رہیں اور اُن کے ساتھ زندگی کے دکھ اور تنگیوں کو جھیلنا گوارا کیا۔

لیکن سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کے خاندان والے ابھی تک ایمان نہ لائے تھے، اور انہیں چھوڑا بھی نہ تھا۔ ابوجہل حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے بھتیجے حکیم بن حزام سے ملا، ان کے ساتھ ان کا غلام بھی تھا جس نے گندم اٹھا رکھی تھی اور وہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کے پاس جا رہے تھے۔ ابوجہل نے اُن کو آواز دی اور کہا: ''کیا تو بنی ہاشم کے پاس کھانا لے کر جا رہا ہے؟ ان کے پاس کھانا لے کر نہ جا ورنہ تجھے مکہ میں رسوا کر دوں گا۔''

اس موقع پر حکیم بن حزام کے دوست ابوالبختری نے جواب دیا، ”یہ کھانا تو حکیم کی پھوپھی خدیجہ رضی اللہ عنہا کے لیے ہے، کیا تو انہیں اس بات سے منع کرتا ہے کہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے پاس اُن کا کھانا لے جائے؟“ لہٰذا ابوجہل نے حکیم کا راستہ چھوڑ دیا۔

پھر وہ دونوں لڑنے لگے۔ ابوالبختری نے اونٹ کی ہڈی پکڑی اور ابوجہل کو زوردار ضرب رسید کی۔

لوگوں کو حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی برکت نے ڈھانپ لیا، یہاں تک کہ قریش والوں نے دستاویز کو پھاڑ دیا اور مسلمان تین سال بعد مکہ واپس لوٹ آئے۔ اس عرصہ میں حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے مالداری اور تونگری کے باوجود مشقت سے بھرپور زندگی گزاری۔ وہ اپنے گھر تو واپس آگئیں، لیکن شعب ابی طالب میں ان کو لاحق ہو جانے والی بیماری اور مشقت نے ان پر گہرا اثر ڈالا، اور اُن کی نشاط بھری زندگی میں اب کچھ خفت اور کمزوری پیدا ہو چکی تھی۔ (۸)

حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا مرض کا شکار ہو گئیں اور بیماری کے ہاتھوں لاچار ہو گئیں۔ وہ آنکھیں کھولتیں تو اپنے سامنے اپنے باوفا خاوند صلی اللہ علیہ وسلم کا پُرانوار چہرہ دیکھتیں، جس سے محبت و اپنائیت جھلک رہی ہوتی۔ لیکن آپ ﷺ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے لیے بارگاہ خداوندی میں دعا ہی کر سکتے تھے۔

## سانحہ ارتحال

سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سیّدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا بھی شعب بنو مطلب سے باہر آئی تھیں۔ پے در پے تکالیف و مصائب کے باعث سیّدہؓ کی صحت دن بدن خراب ہوتی گئی۔ بالآخر رحمتِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ۲۵ سال رفاقت کے بعد رمضان المبارک یا شوال ۱۰ نبوی میں، یعنی ہجرت سے تین سال پہلے اپنے شوہر نامدار کو داغ مفارقت دے گئیں۔ چند دنوں کے وقفے سے ابوطالب اور سیّدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کا انتقال پُر ملال ہوا۔ سیّد عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے مددگار و غمگسار یکے بعد دیگرے دونوں داعی اجل کو لبیک کہہ گئے۔ صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین خود مصائب و آلام میں مبتلا تھے۔ (۹)

سیّدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کے وصال کے وقت عمر مبارک ۶۴ سال، ۶ ماہ تھی۔ چونکہ اس وقت تک نمازِ جنازہ شروع نہیں ہوئی تھی، لہٰذا سیّدہؓ کو بھی اسی طرح دفن کر دیا گیا تھا۔ رحمت



عالم صلی اللہ علیہ وسلم خود اُن کی قبر میں اترے اور اپنی غمگسار و جاں نثار زوجہ مکرمہ کو قبر کی آغوش میں رکھا۔ سیّدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کی قبر جنت المعلیٰ میں مرجع خلائق بنی ہوئی ہے۔ (۱۰)

ام المومنین سیّدہ خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا ہر مشکل گھڑی میں اپنے شوہر نامدار کے ساتھ رہیں۔ وہ ہر ایسے موقع پر آپ ﷺ کی تسکین خاطر کا موجب بنتیں اور اپنی دل ربا اداؤں سے غم غلط کر دیتی تھیں۔

**كانت خديجة وزيرة صدق على الاسلام. وكان رسول الله ليسكن اليها.**

ترجمہ: سیّدہ خدیجہؓ آپ ﷺ کی وزیر اور مشیر تھیں، اسلام کی تصدیق کرنے والی تھیں۔ اور رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم اُن کے پاس تسکین قلبی حاصل کرتے تھے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک بوقت نکاح ۲۵ سال تھی اور سیّدہؓ کی عمر چالیس سال تھی۔ ۲۵ سال حضور ﷺ کے ساتھ بسر فرمائے اور ۶۵ سال کی عمر میں انتقال ہوا۔ (۱۱)

## جنت کی نوید

ام المومنین سیّدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کے خصائص و فضائل اور مناقب و عظمت میں سے یہ بھی ایک عظیم المرتبت اور عظیم الشان خصوصیت ہے کہ رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان وحی ترجمان سے انہیں جنت کی نوید جاں فزا اور اللہ تعالیٰ کے سلام سے نوازا گیا۔

ام المومنین سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے:

**ان رسول الله صلى الله عليه وسلم بشر خديجة ببيت في الجنة من قصب.** (۱۲)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کو جنت میں موتیوں کے عالیشان محل کی خوشخبری سنائی۔

ایک روایت میں ہے:

**ان رسول الله صلى الله عليه وسلم بشر خديجة ببيت في الجنة من قصب لا صخب فيه ولا نصب.** (۱۳)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سیّدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کو جنت میں ایسا محل ملنے کی بشارت دی جو موتیوں کا ہوگا، اور جس میں شور و غل اور محنت و مشقت نہ ہوگی۔

سیدنا عبداللہ بن جعفر سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**امرت ان ابشر خدیجۃ ببیت من قصب لا صخب فیہ ولا نصب.(۱۴)**

ترجمہ: مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں خدیجہ طاہرہؓ کو جنت میں ایک ایسے محل کی بشارت سنادوں جو موتی کا ہوگا اور جس میں شور وغل اور زحمت ومشقت نہ ہوگی۔

علامہ ابن کثیر رحمہ اللہ (م ۷۷۴ھ) فرماتے ہیں:

امام سہیلی کی روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کو جنت میں موتیوں سے تیار شدہ محل کی بشارت دی۔ کیونکہ ان کے پاس ایمان لانے سے پہلے خالص موتی تھے اور وہ بڑے بے جوڑ تھے۔

اور جنت میں ان کو پرسکون محل کی بشارت اس لیے دی گئی تھی کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم واحترام کی وجہ سے آپ ﷺ کی آواز سے اپنی آواز کبھی بلند نہیں ہونے دی تھی۔(۱۵)

علامہ ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ (م ۷۵۱ھ) اس روایت کو نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

**وھی فضیلتھا لا تعرف لامراۃ سواھا.(۱۶)**

ترجمہ: یہ ایک ایسی فضیلت ہے جو آپ کے سوا کسی اور عورت کو میسر نہیں ہوئی۔

علامہ موصوف فرماتے ہیں:

ام المومنین سیدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کی خصوصیات میں یہ بھی ایک خاص فضیلت شمار ہوتی ہے کہ رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے حینِ حیات کوئی دوسری شادی نہیں کی۔ یہ اس بات کی بیّن دلیل ہے کہ آپ ﷺ کے قلبِ اطہر میں سیدہؓ کی بیحد اُلفت اور محبت جاگزیں تھی، اور سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کو بھی آپ ﷺ سے بے پناہ اُنس تھا۔ چنانچہ طبرانی نے اس بات کو بڑی اہمیت کے ساتھ ذکر فرمایا ہے۔

## خصائص وفضائل

ام المومنین سیدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا پاکیزہ اخلاق، بلند پایہ محاسن اور قابلِ رشک سیرت وکردار کی حامل تھیں۔ جب رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں کو کفر وشرک کی ضلالت اور گمراہی کے عالمگیر اندھیروں سے نکال کر توحید خداوندی کی روشنی میں لانے کے لیے



مکہ مکرمہ کے گلی کوچوں میں آوازِ حق بلند فرما رہے تھے تو کسی بھی جانب سے آپ ﷺ کی تائید وتوثیق میں آواز سنائی نہیں دے رہی تھی۔ تمام جزیرۂ عرب ایک خاموش تماشائی کی طرح معنی خیز خاموشی کا پیکر بنا ہوا تھا۔ اس عالمگیر خاموشی میں ایک دل آویز آواز اُٹھتی ہے، جو فضائے مکہ میں ہلچل بپا کر دیتی ہے۔ اور وہ مونس وغمگسار آواز سیدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کی تھی، جو اُن کے قلب کی اتھاہ گہرائیوں سے بلند ہوتی تھی اور جو اس ظلمت کدہ کفر وضلالت میں انوارِ الٰہی کی تجلی گاہ تھی۔

یہ خاتونِ جنت زمانہ جاہلیت میں بھی بت پرستی سے نفور اور دُور تھیں۔ ایک مرتبہ سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا، قسم بخدا! میں کبھی بھی لات وعزیٰ کی پرستش نہ کروں گا۔ سیدہؓ نے جواباً عرض کیا، لات کو جانے دیجیے، عزیٰ کو چھوڑیے۔ یعنی ان کا تو ذکر ہی نہ کیجیے۔(۱۷)

سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں جبرئیل علیہ السلام تشریف لائے اور کہنے لگے، یا رسول اللہ! خدیجہ حاضر خدمت ہو رہی ہیں اور آپ ﷺ کے لیے برتن میں کھانے کی کوئی چیز لا رہی ہیں۔ جب وہ آپ ﷺ کے پاس آئیں تو انہیں ان کے رب کا اور میرا سلام پہنچا دیجیے، اور انہیں جنت میں موتیوں کے عالیشان محل کی خوشخبری سنا دیجیے، جس میں نہ شور وغل ہوگا اور نہ ہی کوئی تکلیف۔(۱۸)

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ حضرت جبرئیل علیہ السلام بارگاہ نبوت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ حق تعالیٰ شانہٗ سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کو سلام کہتے ہیں۔ سیدہؓ نے یہ سن کر فرمایا، حق تعالیٰ جل مجدہٗ خود "سلام" ہیں اور جبرئیل پر بھی سلام ہو اور آپ ﷺ پر بھی سلام اور اللہ کی رحمت ہو۔

ایک روایت میں ہے کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں موجود تھے کہ سیدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا تشریف لائیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جبرئیلؑ سے فرمایا، "یہ خدیجہؓ ہیں۔" جبرئیل علیہ السلام نے فرمایا، انہیں ان کے رب کی طرف سے اور میرا سلام کہہ دیجیے۔(۱۹)

امام عزالدین ابوالحسن بن الاثیر رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدہ جویریہ رضی اللہ عنہا کو اپنی زوجیت میں قبول فرما لیا تو یہ خبر سارے مدینہ میں گونج گئی۔ سیدہ جویریہؓ کی قوم و خاندان کے سینکڑوں قیدی صحابہؓ کے گھروں میں موجود تھے، جو غلام بنا کر تقسیم کر دیے گئے تھے۔ نکاح کی خبر پھیلتے ہی صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے سب قیدیوں کو اس احترام کے پیش نظر آزاد کر دیا کہ اب تو یہ لوگ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے سسرال والے ہو گئے، انہیں کیسے غلام بنا کر رکھیں!

سیدہ جویریہؓ فرماتی تھیں، میں نے تو سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنے خاندان کے قیدیوں کو رہا کرنے کی بات بھی نہیں کی تھی کہ مسلمانوں نے خود ہی میری قوم اور خاندان والوں کو آزاد کر دیا، جس کی خوش کن خبر میری چچازاد بہن نے مجھے دی۔ یہ خوشخبری سن کر میں نے اللہ جل شانہٗ کا شکر ادا کیا۔

سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں:

فقد أعتق بتزوجه ایاها مائة اهل بیت من بنی المصطلق، فما اعلم امرأة اعظم برکة علی قومه منها.(۱۷۴)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے جویریہؓ سے نکاح کر لینے سے بنو المصطلق کے سو گھرانے آزاد ہوئے، میں نے کوئی عورت ایسی نہیں دیکھی جو حضرت جویریہؓ سے بڑھ کر اپنی قوم کے لیے برکت والی ثابت ہوئی ہو۔

## اخلاق وعادات

ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ سیدہ جویریہ رضی اللہ عنہا خوبصورت، موزوں اندام تھیں۔ ان میں حلاوت اور ملاحت دو وصف نمایاں تھے۔ جو انہیں دیکھ لیتا، اپنے دل میں جگہ دینے پر مجبور ہو جاتا۔(۱۷۵)

ام المومنین سیدہ جویریہ رضی اللہ عنہا کو عبادت سے بہت شغف تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گھر تشریف لاتے تو انہیں عبادت میں مشغول پاتے۔ ایک روز حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں صبح کے وقت عبادت میں مشغول دیکھا، پھر دوپہر کو جب دیکھا تو بھی سیدہ کو عبادت کی حالت میں پایا۔ سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، تو ابھی تک تسبیحات میں مصروف ہے؟ سیدہؓ نے عرض کیا، جی ہاں! آپ ﷺ نے فرمایا، میں تمہیں چند کلمات ایسے سکھا دوں جو وزن میں ان



تمام تسبیحات کے برابر ہوں جو تم نے اب تک پڑھا؟ پھر آپ ﷺ نے فرمایا، وہ یہ کلمات ہیں:

سبحان الله عدد خلقه، سبحان الله زنة عرشه، سبحان الله رضا نفسه، سبحان الله مداد کلماته.(۱۷۶)

ام المومنین سیدہ جویریہ رضی اللہ عنہا کی زندگی نہایت زاہدانہ تھی۔ عبادت وریاضت میں ہمہ وقت مشغول رہتی تھیں۔ ایک روز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صبح کے وقت ان کے پاس سے گزرے تو آپ دعا کر رہی تھیں۔ جب آپ ﷺ دوپہر کے قریب تشریف لائے تو اُس وقت بھی آپ کو دعا کی حالت میں پایا۔(۱۷۷)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جمعہ کے دن سیدہؓ کے ہاں تشریف لائے تو وہ روزہ سے تھیں۔ چونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک روزہ رکھنا پسند نہیں فرماتے تھے، اس لیے آپ ﷺ نے سیدہؓ سے پوچھا، کل بھی روزہ سے تھیں؟ عرض کیا، نہیں۔ فرمایا، کیا کل بھی روزہ رکھو گی؟ جواب دیا، نہیں۔ ارشاد فرمایا، پھر تمہیں روزہ افطار کر لینا چاہیے۔(۱۷۸)

ایک مرتبہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم ان کے ہاں تشریف لائے اور پوچھا، کچھ کھانے کو ہے؟ جواب ملا، میری کنیز نے صدقہ کا گوشت دیا تھا، وہی رکھا ہے، اس کے سوا اور کچھ نہیں۔ فرمایا، وہی لے آؤ، کیونکہ صدقہ جس کو دیا گیا تھا، اُسے پہنچ چکا ہے۔(۱۷۹)

## سانحۂ ارتحال

ام المومنین سیدہ جویریہ رضی اللہ عنہا کا انتقال ربیع الاول ۵۰ھ میں ہوا، اور یہی قول صحیح ہے۔(۱۸۰)

# ام المومنین سیّدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا

## نام ونسب

آپ کا نام ''رملہ'' اور اُم حبیبہ کنیت تھی۔ ابوسفیان بن حرب اموی قریش کے مشہور سردار کی بیٹی تھیں، رملہ بنت ابی سفیان صخر بن حرب بن امیہ بن عبدشمس بن عبدمناف۔

والدہ کا نام صفیہ بنت ابی العاص بن امیہ تھا۔ صفیہ سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کی پھوپھی تھیں۔ (۱۸۱)

علامہ ابن عبدالبرؒ (م ۴۶۳ھ) فرماتے ہیں کہ ان کے نام میں اختلاف پایا جاتا ہے۔ بعض نے رملہ بیان کیا ہے اور بعض کے نزدیک ھند نام تھا اور مشہور رملہ تھا۔ اور جمہور اہل علم انساب، سیر، حدیث اور تاریخ کے نزدیک رملہ ہی صحیح ہے۔ (۱۸۲)

حضرت ام حبیبہؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے ۱۷ سال پہلے پیدا ہوئیں۔ (۱۸۳)

## اسلام

سیّدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کا پہلا نکاح عبیداللہ بن جحش سے ہوا، جو حرب بن امیہ کے حلیف تھے اور اُن ہی کے ساتھ مشرف بہ اسلام ہوئیں اور اپنے شوہر کے ہمراہ حبش کو ہجرت کی۔ حبش جانے کے بعد عبیداللہ نے عیسائی مذہب اختیار کرلیا۔ ام حبیبہؓ سے بھی مذہب تبدیل کرنے کو کہا، لیکن وہ اسلام پر قائم رہیں۔

حبشہ میں ان کے ہاں ایک لڑکی پیدا ہوئی، جس کا نام حبیبہ رکھا، اور اسی کے نام پر ''ام حبیبہ'' کنیت رکھی گئی اور پھر اسی کنیت سے مشہور ہوئیں۔ بعض کے نزدیک حبیبہ کی ولادت مکہ مکرمہ میں ہوئی تھی۔ (۱۸۴) بعد میں حبیبہ کا نکاح داود بن عمرو بن مسعود ثقفی سے ہوا تھا۔ (۱۸۵)



سیّدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ عبیداللہ کے نصرانی ہونے سے پہلے میں نے اسے نہایت بُری اور بھیانک شکل میں خواب میں دیکھا، جس سے میں بہت گھبرائی۔ جب صبح ہوئی تو معلوم ہوا کہ وہ عیسائی ہو چکا ہے۔ میں نے اس کے سامنے اپنا خواب بیان کیا کہ شاید اُسے تنبیہ ہو جائے، مگر کچھ اثر نہ ہوا۔ شراب اور کباب میں برابر منہمک رہا، حتیٰ کہ اسی حالت میں انتقال کر گیا۔ (۱۸۶)

## حریم نبویؐ میں آمد

ام المومنین سیّدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں، عبیداللہ بن جحش کے انتقال کے بعد میں نے خواب میں دیکھا کہ کوئی شخص ''یا ام المومنین'' کہہ کر پکار رہا ہے، جس سے میں چونک گئی۔ پھر ایکایک اس کی تعبیر دل میں آئی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حرم میں آنے کا اشارہ ہے۔

سیّدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں، جب میری عدت ختم ہوئی تو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کا پیغام پہنچا۔ (۱۸۷)

ادھر جب حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کو اس مہاجرت کے عالم میں سیّدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کے بیوہ ہونے کی اطلاع ملی تو آپ ﷺ نے ان کی عدت کے دن پورے ہونے پر عمرو بن امیہ ضمری کو نجاشی شاہ حبشہ کے پاس اس غرض سے بھیجا کہ وہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے سیّدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کو نکاح کا پیغام دے۔

جب شاہ حبشہ نجاشی کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا پیغام پہنچا تو بادشاہ نے اپنی خاص خدمت گار باندی ابرہہ کو سیّدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کے پاس یہ کہلا بھیجا کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کا میرے پاس پیغام آیا ہے کہ اگر تمہیں منظور ہو تو اپنی طرف سے کسی کو وکیل مقرر کرلو اور میں تمہارا نکاح حضور علیہ السّلام سے کردوں۔ سیّدہ نے یہ مژدہ جاں فزا سن کر باندی کو دعا دی:

بَشَّرَکِ اللّٰہُ بِالْخَیْرِ۔

ترجمہ: اللہ تعالیٰ تجھے بھی خیر کی خوشخبری سنائے۔

اور اس خوشخبری اور بشارت کے انعام میں ہاتھوں کے دونوں کنگن، پیروں کی پازیب اور انگلیوں سے انگوٹھی چھلّے، جو سب نقری تھے، ابرہہ کو دے دیے اور خالد بن سعید بن العاص کو اپنا وکیل مقرر کیا، جو ددھیال کی طرف سے رشتہ دار تھے اور ہجرت کر کے حبشہ میں مقیم تھے۔ (۱۸۸)

جب شام ہوئی تو بادشاہ نجاشی نے حضرت جعفر بن ابی طالب اور وہاں کے مسلمانوں کو بلایا، خطبۂ نکاح پڑھ کر خود نکاح پڑھایا اور رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کی طرف سے چار سو دینار مہر ادا کیا۔

**مدینہ میں ورودِ مسعود**

نکاح کے دوسرے روز نجاشی نے سیّدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کے پاس خوشبو اور جہیز کا سامان بھیجا اور حضرت شرجیل بن حسنہ رضی اللہ عنہ کے ہمراہ انہیں مدینہ منورہ پہنچا دیا۔ وہاں پہنچ کر سرورِ دو عالم صلّی اللہ علیہ وسلّم کی خدمت میں رہنے لگیں، اور اُن کا مبارک خواب، جس میں کسی نے یا ام المومنین کہہ کر پکارا تھا، صحیح ثابت ہوا۔ سیّدہؓ کے نکاح کی تقریب ۶ھ یا ۷ھ میں منعقد ہوئی تھی۔ (۱۸۹)

امام ابن سعد فرماتے ہیں:

سیّدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کا عقد ۷ھ میں ہوا، اور جب مدینہ منورہ تشریف لائیں تو اُن کی عمر مبارک تیس سال سے زائد تھی۔ صاحب سیر صحابیات لکھتے ہیں، اس وقت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کی عمر ۳۶/۳۷ سال تھی۔ (۱۹۰)

**فضائل ومناقب**

ام المومنین سیّدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا حضور انور صلّی اللہ علیہ وسلّم کے فرمودات پر بڑی پابندی سے عمل کرتی تھیں۔ ایک مرتبہ رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا، جو شخص دن رات میں بارہ رکعات نماز پڑھ لے تو اللہ جل شانہٗ اس کے لیے جنت میں محل عطا فرمائے گا۔ اس ارشاد پر پھر اس طرح عمل کیا کہ کبھی بھی یہ بارہ رکعت نوافل چھوٹنے نہیں پائے۔ (۱۹۱)

ترمذی شریف کی روایت کے مطابق ان بارہ رکعات کی تفصیل اس طرح ہے: چار سنت ظہر سے پہلے، دو اُس کے بعد، دو سنت مغرب کے بعد، دو نماز عشاء کے بعد اور دو رکعت نماز فجر سے پہلے۔ (۱۹۲)

سیّدہ ام حبیبہؓ بڑی متبع شریعت تھیں۔ جب ان کے والد حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کا انتقال ہوا تو تین دن کے بعد انہوں نے خوشبو منگائی جس میں زردی تھی۔ پھر اُس خوشبو کو اپنے دونوں رخساروں اور بازوؤں پر ملا، پھر فرمایا، میں نے رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم سے یہ سنا کہ کسی



عورت کے لیے، جو اللہ اور رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم پر ایمان رکھتی ہو، حلال نہیں کہ کسی کے مرنے پر تین دن سے زیادہ سوگ کرے، البتہ شوہر کے مرنے پر چار مہینہ دس دن سوگ کرے، تو مجھے اس وقت خوشبو کے استعمال کی بھی ضرورت تو نہیں تھی۔ (۱۹۳) (محض سنت کی پیروی میں تین دن سوگ کے بعد استعمال کی ہے)۔

ام المومنین سیّدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کی زندگی کا یہ منفرد نوعیت کا حیرت افزا واقعہ، جس سے اسلام اور سرورِ دو عالم صلّی اللہ علیہ وسلّم کے ساتھ والہانہ عقیدت اور محبت آشکارا ہوتی ہے، اور جو سیّدہ کے جوشِ ایمان کا قابل دید منظر ہے۔

صلح حدیبیہ کے بعد فتح مکہ سے قبل اُم المومنین سیدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کے والد گرامی قدر ابوسفیان، جو ابھی تک حلقہ بگوشِ اسلام نہیں ہوئے تھے، معاہدۂ حدیبیہ کی تجدید اور توسیع کی غرض سے مکہ مکرمہ سے مدینہ منورہ آئے۔ سید عالم صلّی اللہ علیہ وسلّم سے گفت وشنید ہوئی، لیکن آپ ﷺ نے ان کی تجاویز مسترد کر دیں۔ وہاں سے مایوس ہو کر اپنی بیٹی سیّدہ ام حبیبہؓ سے ملنے ان کے ہاں گئے۔ گھر پہنچ کر جب بستر پر بیٹھنے لگے تو سیّدہ ام حبیبہؓ نے فوراً بستر لپیٹ دیا۔ ابوسفیان نے برہم ہو کر کہا، بیٹی! تم نے یہ کیا کیا، بستر کیوں اٹھالیا ہے؟ کیا تم نے بستر کو میرے قابل نہ سمجھا، یا مجھے بستر کے قابل نہ سمجھا؟ سیّدہؓ نے جواب دیا، یہ بستر سرورِ دو عالم صلّی اللہ علیہ وسلّم کا ہے، اس پر مشرک کا ناپاک جسم کیسے مَس ہونے دیا جائے! ابوسفیان نے کہا، خدا کی قسم! تم میرے بعد شر میں مبتلا ہوگئی ہو۔ (۱۹۴)

ام المومنین سیدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا رسول اقدس صلّی اللہ علیہ وسلّم کے فرامین پر نہایت شدت سے عمل کرتی تھیں اور دوسروں کو بھی اس کی ترغیب وتاکید کرتی تھیں۔ سیّدہ کے بھتیجے ابوسفیان بن سعید بن المغیرہ آپ کی خدمت میں آئے اور ستو کھائے، پھر کلی کی، تو سیّدہؓ نے فرمایا، تمہیں ستو کھا کر وضو کرنا چاہیے، کیونکہ رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا، آگ کی پکی ہوئی چیز کھانے سے وضو کرنا لازم ہوجاتا ہے۔ (۱۹۵)

پہلے یہ حکم تھا، بعد میں منسوخ ہوگیا۔ خود رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین آگ سے پکی ہوئی چیزیں کھاتے اور پھر وضو نہیں کرتے تھے، بلکہ پہلے وضو سے ہی نماز پڑھ لیا کرتے تھے۔ چنانچہ امام بخاری نے بھی ’’باب من لم یتوضا من لحم الشاۃ

والسویق.'' قائم فرما کر واضح کر دیا ہے، گوشت وغیرہ کھانے کے بعد وضو کرنے کی ضرورت نہیں۔

ام المومنین سیدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا نے وصال سے پہلے ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کو اپنے پاس بلایا اور کہنے لگیں، میرے اور آپ کے درمیان سوکنوں والے تعلقات تھے، اگر مجھ سے آپ کے حق میں کوئی کوتاہی ہوئی ہو تو خدارا معاف کر دیں۔ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا، اللہ تعالیٰ ان سب چیزوں کو معاف فرمائے اور تم سے درگزر فرمائے۔ سیدہ ام حبیبہؓ نے فرمایا، تم نے مجھے خوش کر دیا، اللہ تعالیٰ تمہیں خوش وخرم رکھے۔ اسی طرح سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے بھی کہا۔ (۱۹۶)

## سانحہ ارتحال

علامہ ابن عبدالبرؒ (م ۴۶۳ھ) لکھتے ہیں، سیدہ ام حبیبہ کا انتقال ۴۴ھ میں ہوا۔ (۱۹۷) علامہ ابن سعد نے بھی ۴۴ھ ہی بیان کیا ہے، اور مزید تصریح یہ کی ہے کہ اپنے بھائی معاویہ رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں انتقال ہوا ہے۔ (۱۹۸) یہی قول علامہ ابن کثیر کا ہے۔

البتہ ابوبکر بن ابی خیثمہ کہتے ہیں کہ سیدہ کا انتقال اپنے بھائی معاویہؓ سے ایک سال قبل ہوا، جبکہ معاویہؓ کا ۶۰ھ میں انتقال ہوا تھا۔ (۱۹۹)

تیسرا قول ابن حبان اور ابن قانع کا یہ ہے کہ ۴۲ھ میں انتقال ہوا ہے۔ لیکن بلاذری کہتے ہیں کہ پہلا قول (۴۴ھ) ہی زیادہ صحیح ہے۔ (۲۰۰)

ام المومنین سیدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کا انتقال مدینہ منورہ میں ہوا اور جنت البقیع میں آسودہ خواب ہوئیں۔ (۲۰۱)

## اولاد

پہلے شوہر عبیداللہ بن جحش سے دو اولادیں ہوئیں۔ بیٹا عبداللہ اور بیٹی کا نام حبیبہ تھا۔ حبیبہؓ نے آغوشِ نبوت میں تربیت پائی اور عروہ بن مسعود ثقفی قبیلہ ثقیف کے رئیس اعظم کے بیٹے داؤد سے منسوب ہوئیں۔ (۲۰۲)

# ام المومنین سیّدہ صفیہ رضی اللہ عنہا

## نام ونسب

زرقانی کی روایت کے مطابق سیدہ کا نام ''زینب'' تھا، لیکن جنگِ خیبر میں جب مالِ غنیمت میں خاص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حصہ میں آئی تھیں، اور عرب میں یہ دستور تھا کہ غنیمت کا جو حصہ امام یا بادشاہ کے لیے مخصوص ہوتا تھا، اسے ''صفیہ'' کہا جاتا تھا، اس لیے سیدہ بھی صفیہ کے نام سے مشہور ہو گئیں۔ (۲۰۳)

ابن زبالہ نے اپنی کتاب المنتخب، ص ۵۸ میں لکھا ہے کہ صفیہ کا نام ''حبیبہ'' تھا۔ بعد میں صفیہ کے نام سے مشہور ہوئیں، کیونکہ خیبر کے موقع پر یہ مخصوص کر دی گئی تھیں حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے۔ جیسا کہ حافظ ابن حجرؒ کے بیان کے مطابق ان کی کنیت ''ام یحییٰ'' تھی۔ (۲۰۴)

سلسلۂ نسب اس طرح ہے، صفیہ بنت حیی بن اخطب بن سعنہ بن ثعلبہ بن عبید بن کعب بن الخزرج بن ابی حبیب ابن النضیر بن النحام بن تنحوم۔ (۲۰۵)

علامہ ابن سعد (م ۲۳۰ھ)، علامہ ابن عبدالبر (م ۴۶۳ھ)، علامہ ابن اثیر (م ۶۳۰ھ) اور علامہ ابن کثیر (م ۷۷۴ھ) نے صفیہ کی والدہ کا نام ''برہ بنت سموال'' بیان کیا ہے، جو رفاعہ بن سموال القرظی کی بہن تھیں۔ (۲۰۶)

علامہ قسطلانی (م ۹۲۳ھ) اور علامہ زرقانی (م ۱۱۲۲ھ) نے ''ضرۃ'' نام بیان کیا ہے۔ (۲۰۷)

نیز شیخ الحدیث مولانا محمد ادریس کاندھلوی اور مولانا سعید انصاری وغیرہ نے والدہ کا نام ''ضرۃ'' بیان کیا ہے۔ (۲۰۸)

سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کو باپ اور ماں دونوں طرف سے سیادت حاصل تھی۔ والد حیی بن

اخطب سیدنا موسیٰ علیہ السلام کے بھائی سیدنا ہارون علیہ السلام کی اولاد میں سے تھا اور بنونضیر کا سردار تھا۔ والدہ رئیس قریظہ کی بہن تھی، اور یہ دونوں خاندان یعنی بنوقریظہ اور بنونضیر، بنواسرائیل کے ان تمام قبائل سے ممتاز سمجھے جاتے تھے جنہوں نے زمانہ دراز سے عرب کے شمالی علاقوں میں سکونت اختیار کرلی تھی۔ (۲۰۹)

## نکاح

سیّدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کا پہلا نکاح سلام بن مشکم القرظی سے ہوا تھا۔ وہ ایک نامور شاعر اور سردار تھا، لیکن دونوں میاں بیوی میں نہ بن سکی۔ آخر کار سلام بن مشکم القرظی نے انہیں طلاق دے دی۔ طلاق کے بعد اُن کے باپ نے ان کا نکاح بنوقریظہ کے ایک نامور سردار کنانہ بن ابی الحقیق سے کردیا، جو ابورافع تاجر حجاز اور خیبر کے رئیس کا بھتیجا تھا۔ خود بھی بلند مرتبہ تھا اور خیبر کے مشہور قلعہ ''القموص'' کا سردار تھا اور اپنے گھرانے کے ساتھ یہیں سکونت پذیر تھا۔ سن ۷ ہجری میں حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہودیوں کی سازشوں کا قلع قمع کرنے کے لیے ان کے مرکز خیبر کا رُخ کیا۔ خیبر مدینہ منورہ کے شمال مغربی علاقہ میں نہایت زرخیز مقام تھا، جہاں یہود نے نہایت مضبوط قلعے بنا رکھے تھے۔ یہیں جنگِ خیبر ہوئی اور مسلمانوں کو تاریخی فتح و نصرت حاصل ہوئی اور ''القموص'' جیسا مضبوط قلعہ بھی مسلمانوں کے ہاتھ لگا۔

کنانہ بن ابی الحقیق اپنے قلعہ ہی میں مارا گیا۔ اس کے تمام اہل و عیال کے ساتھ سیّدہ صفیہ رضی اللہ عنہا بھی قید ہوئیں۔ اس جنگ میں سیدہ کے باپ، شوہر اور بھائی بھی مارے گئے۔ مذکورہ دونوں خاوندوں سے سیدہ کے ہاں کوئی اولاد نہیں ہوئی۔ (۲۱۰)

سیّدنا ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ نے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کی کہ صفیہؓ کے والد، بھائی اور خاوند کو کفر کی حالت میں مَیں نے قتل کیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر مسکراہٹ فرمائی۔ (۲۱۱)

## حریم نبویؐ میں آمد

سیّدہ صفیہ رضی اللہ عنہا جنگِ خیبر میں قید ہوکر آئیں۔ وہ ابھی نئی نویلی دلہن تھیں کہ ان کا شوہر جنگ میں قتل ہوگیا۔ بعض حضرات نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے سیّدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کے حسن و جمال کا تذکرہ کیا، لیکن آپ ﷺ نے کوئی توجہ نہ فرمائی۔ اسی اثناء میں حضرت



دحیہ کلبی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا، مجھے ایک لونڈی دلوا دیجیے۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، تم ایک لونڈی انتخاب کرلو۔ انہوں نے حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کو لے لیا۔ ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا، صفیہ بنوقریظہ کی رئیسہ ہیں، ایک سردار کی بیوی اور ایک سردار کی بیٹی ہیں، خاندانی وقار اور وجاہت ان کے چہرے سے عیاں ہے۔ حالانکہ وہ آپ ﷺ کے سوا کسی اور کے لیے مناسب نہیں، وہ تو صرف آپ ﷺ ہی کے لیے سزاوار ہیں۔

مقصود یہ تھا کہ عرب کی رئیسہ کے ساتھ عام عورتوں کا سا برتاؤ مناسب نہیں۔ چنانچہ ماہر نفسیات سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کی نفسیات کا جائزہ لیتے ہوئے فرمایا کہ دحیہ کو مع اس لڑکی کے بلاؤ۔ حضرت دحیہ کلبی رضی اللہ عنہ آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سیّدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کو ایک نظر دیکھا اور حضرت دحیہؓ سے فرمایا، (۲۱۲) اے دحیہ! اس کی جگہ دوسری لونڈی پسند کرلو۔ پھر اُن کی دلجوئی کی خاطر سات لونڈیوں کے بدلے سیّدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کو اُن سے خرید لیا۔ (۲۱۳)

سیّد عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے سیّدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کو آزاد کردیا اور انہیں اختیار دے دیا کہ چاہیں تو اپنے گھر واپس چلی جائیں، یا پسند کریں تو آپ ﷺ کے نکاح میں آجائیں۔ سیّدہؓ نے شہنشاہ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجیت کو پسند فرمایا۔

سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نکاح کے وقت سیّدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کی عمر مبارک سترہ سال کے قریب تھی۔ (۲۱۴)

حضرت انسؓ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت صفیہؓ سے کہا، کیا تیری کوئی آرزو ہے؟ انہوں نے کہا، یارسول اللہ ﷺ! میں تو زمانہ شرک میں بھی آپ ﷺ کی خواہش رکھتی تھی، اب تو اللہ نے میری خواہش پوری فرمادی اور اسلام کی دولت بھی عطا فرمادی۔ چنانچہ آپ ﷺ نے انہیں آزاد کرکے نکاح کرلیا۔ (۲۱۵)

## ولیمہ

ام المومنین سیّدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کا ولیمہ بھی عجیب شان سے ہوا۔ چمڑے کا ایک دسترخوان بچھا دیا گیا اور آپ ﷺ نے فرمایا، جس کے پاس جو کچھ ہے وہ لے آئے۔ کوئی کھجور لایا، کوئی پنیر لایا، کوئی ستو لایا اور کوئی گھی لایا۔ جب اس طرح کچھ اشیا جمع ہوگئیں تو سب نے ایک جگہ

بیٹھ کر کھالیا۔ اس ولیمہ میں نہ گوشت تھا اور نہ ہی روٹی۔ صحابہ میں یہ بات گردش کر رہی تھی کہ آیا صفیہؓ اب ام المومنین بن گئی ہیں یا کنیز ہیں؟ صحابہ کا خیال تھا کہ اگر انہیں پردہ کرنے کا حکم ہوا تب تو اُم المومنین ہیں، اور اگر پردہ نہ کیا تو سمجھا جائے گا کہ حضورؐ کی باندی ہیں۔ (۲۱۶)

مقام صہبا میں آپ ﷺ نے تین دن قیام فرمایا اور سیدہ صفیہؓ پردے میں رہیں۔ جب وہاں سے روانہ ہوئے تو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے خود انہیں اونٹ پر سوار کرایا اور اپنی عبا سے ان پر پردہ کیا، تا کہ کوئی دیکھ نہ سکے۔ گویا یہ اعلان تھا کہ سیدہ صفیہ ام المومنین ہیں، اُم ولد نہیں۔ راستہ میں جب ام المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا اونٹ پر سوار ہوتیں تو آپ ﷺ اونٹنی کے پاس بیٹھ جاتے، اپنا گھٹنا زمین پر ٹکا دیتے، سیدہ آپ ﷺ کے گھٹنے پر اپنا پاؤں رکھ کر اونٹنی پر سوار ہو جاتیں۔ (۲۱۷)

## سیّدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کا مہر

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کو آزاد کرنے کے بعد اُن سے نکاح فرمایا۔ ثابت بنانی نے حضرت انسؓ سے دریافت کیا کہ آپ ﷺ نے سیدہؓ کا مہر کیا ادا فرمایا تھا؟ تو حضرت انسؓ نے کہا کہ ان کو آزاد کرنا ہی مہر ٹھہرا تھا۔ (۲۱۸)

## قافلۂ نبوی کی مدینہ آمد

سرورِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم جب مدینہ منورہ پہنچے تو سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کو حضرت حارث بن نعمان انصاری رضی اللہ عنہ کے مکان پر ٹھہرایا۔ حضرت حارث بن نعمانؓ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے نہایت جانثار صحابی تھے۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں دولت سے نوازا تھا۔ وہ آپ ﷺ کی ضروریات کا خصوصی خیال رکھنا اپنے لیے سعادتِ دارین سمجھتے تھے۔ چنانچہ اس موقعہ پر بھی ان کا ایثار کام آیا۔

ام المومنین سیّدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کے حسن و جمال کی شہرت سن کر انصارِ مدینہ کی خواتین اور ازواج مطہرات بھی انہیں دیکھنے آئیں۔ جن میں سیدہ زینب بنت جحش، سیدہ حفصہ، سیدہ عائشہ اور سیدہ جویریہ رضی اللہ عنہن شامل تھیں۔

سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا نقاب اوڑھ کر آئی تھیں، مگر حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے



پہچان لیا۔ اور جب واپس ہوئیں تو پوچھا:

**کیف رأیتھا یا عائشة؟**

ترجمہ: اے عائشہؓ! تم نے اسے کیسا پایا؟

وہ کہنے لگیں، ایک یہودیہ کو دیکھ کر آئی ہوں۔

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، ایسا نہ کہو، وہ تو اب اسلام قبول کر چکی ہیں اور اُن کا اسلام نہایت عمدہ ہے۔ (۲۱۹)

ایک روایت میں ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو پہچان لیا اور اُن کا کپڑا پکڑ کر فرمایا:

**کیف رأیت یا شقیراء؟** (۲۲۰)

ترجمہ: اے شقیراء! اسے کیسا پایا ہے؟

ام المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں، حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم بڑے کریم اور شفیق تھے۔ اپنی بیویوں کے ساتھ نہایت عمدہ سلوک کرتے تھے۔ جب میں حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ خیبر سے مدینہ کے لیے روانہ ہوئی، راستہ میں اونٹنی پر مجھے نیند آجاتی تھی اور میرا سر کجاوہ سے لگ جاتا تھا، آپ ﷺ اپنے دستِ مبارک سے سہارا دیتے اور فرماتے کہ اے حیی کی بیٹی ادھیان سے بیٹھ، کہیں گر نہ جانا۔

جب صہبا کے مقام پر پہنچے، آپ ﷺ نے فرمایا، اے صفیہ! جو کچھ تیری قوم کے ساتھ ہوا مجھے اس کا افسوس ہے، لیکن انہوں نے بھی ہمارے ساتھ ایسا ایسا معاملہ کیا ہے۔ (۲۲۱)

ام المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں، جب میں ایک قیدی کی حیثیت سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئی تو اُس وقت میری نگاہ میں آپ ﷺ سے زیادہ کوئی انسان ناپسندیدہ نہیں تھا، اس لیے کہ میرا باپ، خاوند، بھائی اور کئی رشتہ دار قتل ہو چکے تھے۔

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، صفیہ! تمہاری قوم نے ہمارے ساتھ یہ کچھ کیا ہے۔ سیدہ فرماتی ہیں، (پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شخصیت اور اخلاق کا مجھ پر ایسا اثر ہوا) جب میں اپنی جگہ سے اٹھی تو آپ ﷺ سے زیادہ اور کوئی محبوب اور پسندیدہ شخص میری نگاہ میں نہیں تھا۔ (۲۲۲)

## فضل وکمال

ام المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا میں بہت سے محاسن اخلاق جمع تھے۔

**کانت عاقلة من عقلاء النساء۔** (۲۲۳)

ترجمہ: وہ عورتوں میں بہت ہی زیادہ عقلمند تھیں۔

علامہ زرقانی لکھتے ہیں:

**کانت صفیة عاقلة حلیمة فاضلة۔** (۲۲۴)

ترجمہ: سیدہ صفیہ عقل مند، بردبار، تحمل والی اور فاضلہ تھیں۔

غزوۂ خیبر کے بعد جب وہ اپنی چچازاد بہن کے ہمراہ گرفتار ہو کر آ رہی تھیں تو اُن کی بہن یہودیوں کی لاشوں کو دیکھ کر ضبط نہ کر سکی اور چیخ وپکار کرنے لگی۔ لیکن سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا، جن کا باپ، بھائی اور خاوند اُسی جنگ میں قتل ہو گئے تھے، اپنے محبوب خاوند کی لاش کے قریب سے گزریں لیکن وہ پیکرِ متانت وصبر تھیں، جن کی جبین تحمل پر کسی قسم کی شکن نہیں آئی تھی۔ (۲۲۵)

ام المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کی ایک باندی نے امیر المومنین سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہا کے پاس کچھ شکایات کیں کہ:

۱۔ صفیہ میں اب بھی یہودیت کا اثر باقی ہے۔

۲۔ یوم السبت یعنی سنیچر کو اچھا سمجھتی ہیں۔

۳۔ اور یہودیوں کے ساتھ صلہ رحمی کرتی ہیں۔

سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے ان شکایات کی تفتیش وتصدیق کے لیے ایک آدمی بھیجا۔ سیدہؓ نے اسے جواب دیا، یوم السبت کو اچھا سمجھنے کی کیا ضرورت ہے جبکہ اللہ جل مجدہٗ نے اس کے بدلے یوم الجمعہ عنایت فرمایا ہے۔ البتہ یہودیوں کے ساتھ صلہ رحمی کا حکم تو اسلام دیتا ہے، ان میں میرے خویش واقارب ہیں۔ اس کے بعد باندی سے پوچھا، کیا تم نے میری شکایت کی تھی؟ اس نے کہا، ہاں! مجھے شیطان نے بہکایا تھا۔ سیدہؓ نے اسے سزا دینے کے بجائے آزاد کر دیا۔ (۲۲۶)

ام المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا جب مدینہ طیبہ آئیں تو اُن کے کانوں میں سونے کا کچھ زیور تھا۔ اس میں سے کچھ سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کو تحفہ دے دیا اور جو بچ گیا دوسری عورتوں کو دے کر خود فارغ ہو گئیں۔ (۲۲۷) یہ ہیں پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجیت میں آنے



کے اثرات، کہ دنیا فانی کا قصہ ختم کر دیا۔

## حبِ نبویؐ

میاں بیوی کی باہمی محبت واُلفت ہی گھر کو مثل جنت بنا دیتی ہے اور زندگی کی گاڑی اچھی طرح رواں دواں رہتی ہے۔ ام المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم پر دل وجان سے فدا تھیں۔ اپنی جانِ عزیز تک قربان کرنے کے لیے تیار تھیں۔ جب سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم علیل ہوئے اور آپ ﷺ کی ازواج آپ ﷺ کی بیمار پرسی کے لیے حاضر تھیں، سیدہ صفیہؓ نے نہایت حسرت سے کہا:

**اما واللہ یا نبی اللہ لوددت ان الذی بک بی۔**

ترجمہ: خدا کی قسم! اے رسول اللہ ﷺ! میں چاہتی ہوں کہ آپ ﷺ کی بیماری مجھے لگ جائے (اور آپ ﷺ صحت یاب ہو جائیں)۔

اس پر ازواج مطہرات سیدہ کی طرف دیکھنے لگیں۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم یہ کیفیت ملاحظہ فرماتے ہوئے یوں گویا ہوئے، بخدا! صفیہ سچ کہہ رہی ہے۔ (۲۲۸) یعنی ان کا اظہار عقیدت نمائشی نہیں، بلکہ سچے دل سے وہ یہی چاہتی ہیں۔

سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے قلبِ اطہر میں بھی ان کی نہایت محبت تھی اور ہر موقع پر اُن کی دلداری اور دلجوئی فرماتے تھے۔ ایک سفر میں ازواج مطہرات بھی آپ ﷺ کے ساتھ تھیں۔ سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کا اونٹ اتفاق سے بیمار ہو گیا۔ سیدہ زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کے پاس اونٹ ضرورت سے زیادہ تھے۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، اگر ایک اونٹ صفیہ کو دے دو تو بہتر ہوگا۔ انہوں نے کہا، میں اس یہودیہ کو اونٹ کیوں دوں؟

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ جواب اس قدر شاق گزرا اور آپ ﷺ نے ذوالحجہ اور محرم دو مہینے یا تین ماہ تک سیدہ زینبؓ سے قطع تعلق رکھا۔ (۲۲۹)

ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ام المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف فرما ہوئے، دیکھا کہ وہ رو رہی ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا، صفیہ! کیوں روتی ہو؟ عرض کی کہ عائشہؓ اور حفصہؓ مجھے چھیڑتی ہیں، اور کہتی ہیں کہ ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک زیادہ عزت اور رتبہ حاصل ہے، کیونکہ ہمیں آپ ﷺ کی بیویاں ہونے کے علاوہ آپ ﷺ کی چچازاد بہن ہونے

کا شرف بھی حاصل ہے۔

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، صفیہؓ! تم نے یہ کیوں نہ کہا، تم مجھ سے کیسے بہتر ہو سکتی ہو، میرے باپ حضرت ہارون علیہ السلام، میرے چچا حضرت موسیٰ علیہ السلام اور میرے شوہر حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں، تم کیونکر مجھ سے افضل ہو سکتی ہو؟

قد بلغني عن حفصة و عائشة كلام فذكرت ذلك له، قال الا قلت و كيف تكونان خيرا مني و زوجي محمد و ابي هارون و عمي موسى، و كان الذي بلغها انهم قالوا نحن اكرم على رسول الله ﷺ منها، وقالوا نحن ازواج النبي صلى الله عليه وسلم و بنات عمه. (۲۳۰)

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں:

ام المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کو معلوم ہوا کہ سیدہ حفصہؓ نے انہیں یہودی کی بیٹی کہا ہے، سیدہ کو اس سے سخت صدمہ ہوا اور وہ رونے لگیں۔ اتنے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور رونے کی وجہ معلوم فرمائی۔ سیدہ نے بتایا کہ حفصہؓ مجھے کہتی ہیں، تم یہودی کی بیٹی ہو۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

انک لابنة نبي، وان عمك لنبي، وانک لتحت نبي، ففيم تفخر عليك.

ترجمہ: تم تو ایک نبی کی بیٹی ہو اور تیرا چچا بھی نبی ہے اور تم ایک نبی کی بیوی ہو، وہ کس بات میں تم پر فخر کر سکتی ہیں؟

پھر آپ ﷺ نے حضرت حفصہؓ سے فرمایا، اللہ سے ڈرو۔ (۲۳۱)

سفر حج میں ام المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کا اونٹ بیٹھ گیا اور وہ سب سے پیچھے رہ گئی تھیں۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم پاس سے گزرے تو دیکھا، زار و قطار رو رہی ہیں۔ آپ ﷺ نے اپنی رداء اور دست مبارک سے ان کے آنسو پونچھے۔ آپ ﷺ آنسو پونچھتے جاتے تھے اور وہ بے اختیار روتی جاتی تھیں۔ (۲۳۲)

ایک مرتبہ ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ طاہرہ رضی اللہ عنہا نے سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کے



قد و قامت کی نسبت اشارہ کیا، یعنی کوتاہ قد ہیں۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، عائشہ! تم نے ایسی بات کہی کہ اگر سمندر میں ڈال دی جائے تو اُسے بھی گدلا کر دے۔ (۲۳۳)

## امت کی رہنمائی

ازواج مطہرات کے ذریعہ بیشمار مسائل میں امت کی رہنمائی ہوئی ہے۔ سفر حج میں کتنے ہی عورتوں کے مخصوص مسائل سے امت روشناس ہوئی ہے۔ چنانچہ اسی سفر حج میں ام المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کو قیام منیٰ کے دوران ایام شروع ہو گئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، پھر تو اُن کے پاک ہونے تک ہمیں رکنا پڑے گا، کیونکہ پاک ہو کر طواف زیارت ادا کریں گی۔ آپ ﷺ کو بتایا گیا کہ سیدہ صفیہؓ طواف زیارت کر چکی ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا، پھر تو رکنے کی ضرورت نہیں۔ (۲۳۴)

رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کی نہایت تکریم فرماتے تھے۔ ایک مرتبہ رمضان المبارک میں مسجد میں اعتکاف فرمایا۔ سیدہ صفیہؓ ملنے آئیں اور کچھ دیر محو گفتگو رہیں۔ جب گھر جانے لگیں تو سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم گھر تک چھوڑنے کے لیے اٹھے۔ یہاں تک کہ آپ ﷺ انہیں لے کر مسجد کے دروازہ تک پہنچے۔ اتفاق سے دو انصاری آپ ﷺ کے پاس سے گزرے اور حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو سلام کیا۔ آپ ﷺ نے انہیں فرمایا، ذرا ٹھہرو، دیکھنا یہ میری بیوی صفیہؓ ہے (کہیں یہ خیال نہ آ جائے کہ رات کی تاریکی میں آپ ﷺ کے پاس کون عورت کھڑی ہے)۔ دونوں نے عرض کیا، یا رسول اللہ ﷺ! ہم ایسا سوچ بھی سکتے ہیں؟ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا، شیطان انسان کے جسم میں خون کی طرح دوڑتا ہے۔ مجھے اندیشہ ہوا کہیں وہ تمہارے دلوں میں کوئی ایسی بات نہ ڈال دے۔ (۲۳۵)

دوسری ازواج مطہرات کی طرح ام المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کا گھر بھی علم و عرفان کا مرکز تھا۔ مرد و زن اُن سے علمی استفادہ کرتے رہتے تھے۔ جیسا کہ صہیرہ بنت جیفر فریضۂ حج کی ادائیگی کے بعد مدینہ منورہ سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئیں تو دیکھا کہ کوفہ کی بہت سی خواتین مسائل دریافت کرنے کے لیے ان کے پاس جمع ہیں۔ صہیرہ بھی مسائل دریافت کرنے کی غرض سے آئی تھیں، اس لیے انہوں نے کوفہ کی عورتوں سے مختلف سوالات کرائے۔ جن میں نبیذ کے متعلق بھی ایک سوال تھا۔ سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا نے اس پر فرمایا، عراق کے لوگ اکثر

یہ مسئلہ پوچھتے رہتے ہیں۔ (۲۳۶)

## حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی خدمت

امیر المومنین، خلیفۂ ثالث، سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کا جب فسادی بلوائیوں نے محاصرہ کرلیا اور اسباب زندگی (غلہ، پانی) کی رسد بھی بند کردی اور گھر پر پہرہ بٹھادیا گیا، تاکہ نہ تو کوئی اندر جاسکے اور نہ ہی وہ خود باہر نکل سکیں، تو اُم المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا نے اُن کے پاس کھانا پانی بھجوانے کا خاص اہتمام فرمایا۔ سیدہؓ خود بھی خچر پر سوار ہو کر اپنے غلام کنانہ کے ہمراہ امام مظلوم سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کی خدمت میں جارہی تھیں کہ مالک الاشتر نے جاتے ہوئے دیکھ لیا۔ اس نے آکر خچر کو مارنا شروع کردیا۔ اس کا یہ ذلت آمیز رویہ دیکھ کر سیدہؓ نے الاشتر سے فرمایا، مجھے ذلیل ہونے کی ضرورت نہیں، مجھے واپس جانے دو اور خچر کو چھوڑ دو۔ پھر سیدہؓ نے سیدنا حسن بن علی رضی اللہ عنہما کو اس خدمت پر مامور کیا کہ وہ ان کے گھر سے سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس کھانا اور پانی پہنچائیں۔

سیدنا حسن رضی اللہ عنہ نے ان کے گھر اور سیدنا عثمانؓ کے گھر کے مابین ایک لکڑی رکھ دی جس کے اوپر سے کھانا پانی پہنچایا جاتا تھا۔ (۲۳۷)

ام المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا بڑی سلیقہ شعار خاتون تھیں۔ کھانا نہایت عمدہ پکاتی تھیں۔ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بھی ان کے کھانے کی تعریف کیا کرتی تھیں، اور کبھی کبھار حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عمدہ کھانا پکا کر تحفۃً بھیجا کرتی تھیں۔

## زہد وعبادت

ام المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا زہد وتقویٰ اور عبادت وریاضت میں بھی نیک شہرت کی مالک تھیں۔ علامہ عماد الدین ابن کثیر رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

وكانت من سيدات النساء عبادة، و ورعا، و زهادة و برا و صدقة رضي الله عنها و ارضاها۔ (۲۳۸)

## ترکہ

ام المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا نے ترکہ میں ایک لاکھ درہم کی زمین وجائیداد چھوڑی تھی۔ انہوں نے اس میں سے ایک تہائی اپنے بھانجے کو دینے کی وصیت کی تھی۔ وہ بھانجا یہودی



تھا۔ امام شافعیؒ سے روایت ہے کہ سیدہ صفیہؓ نے اپنے بھائی کے لیے تیس ہزار درہم کی وصیت کی تھی۔ (۲۳۹)

## سانحۂ ارتحال

ام المومنین سیدہ صفیہ رضی اللہ عنہا نے رمضان المبارک ۵۰ھ میں وفات پائی۔ یہ زمانہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت کا تھا اور جنت البقیع میں دفن کی گئیں۔ (۲۴۰)

بعض حضرات نے سن وفات ۵۲ھ ذکر کیا ہے۔ لیکن علامہ ابن کثیر فرماتے ہیں، پہلا قول صحیح ہے۔ (۲۴۱)

# ام المومنین سیّدہ میمونہ رضی اللہ عنہا

## نام ونسب

نام "برہ" تھا۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے بدل کر میمونہ نام رکھا۔

لفظ "میمونہ" یمن سے مشتق ہے اور اس کے معنی برکت ہیں۔ اور میمون اور میمونہ کے معنی "مبارک" کے ہیں۔

سلسلۂ نسب یہ ہے: میمونہ بنت حارث بن حزن بن بجیر بن الہزم بن رویبہ بن عبداللہ بن ہلال بن عامر صعصعہ بن معاویہ بن بکر۔

والدہ کا سلسلۂ نسب یہ ہے: ہند بنت عوف بن زہیر بن الحارث بن حماطہ بن جرش۔

## نکاح

سیّدہ میمونہ رضی اللہ عنہا کا پہلا نکاح مسعود بن عمرو بن عمیر ثقفی سے ہوا تھا، لیکن کسی وجہ سے دونوں میں علیحدگی ہوگئی تھی۔ (۴۳۲)

سیّدہ میمونہ آپ ﷺ کی زوجیت میں آنے سے پہلے ابورھم بن عبدالعزیٰ کے نکاح میں تھیں۔ اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ سنجرہ بن ابی رھم حویطب بن عبدالعزیٰ یا فروہ بن عبدالعزیٰ کے نکاح میں تھیں۔ (۴۳۳)

## حریم نبویؐ میں داخلہ

جب سیّدہ میمونہ رضی اللہ عنہا کا پہلا شوہر ابورھم بن عبدالعزیٰ اس جہانِ فانی سے رخصت ہوگیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عمرۃ القضاء کے لیے مکہ مکرمہ تشریف لے جارہے تھے کہ سیّدہ میمونہؓ کے بہنوئی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا سیّدنا عباس رضی اللہ عنہ مقام جحفہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملے اور سیّدہ کی بیوگی کا تذکرہ کیا، اور چاہا کہ آپ ﷺ اُن سے



نکاح فرمالیں۔ آپ ﷺ نے یہ مشورہ قبول فرمالیا اور حضرت جعفر بن ابی طالب کو نکاح کا پیغام دے کر بھیج دیا۔ (۴۳۴)

۷ھ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عمرہ ادا کرنے کے لیے مدینہ منورہ سے جب مکہ مکرمہ تشریف لے گئے تو حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا نے اپنی جان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ہبہ کردی تھی۔ (۴۳۵) اس پر یہ آیت نازل ہوئی:

وَامْرَاَةً مُّؤْمِنَةً اِنْ وَّهَبَتْ نَفْسَهَا لِلنَّبِيِّ اِنْ اَرَادَ النَّبِيُّ اَنْ يَّسْتَنْكِحَهَا ق خَالِصَةً لَّكَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ. (سورۃ الاحزاب: ۵۰)

ترجمہ: اور جو کوئی عورت ہو مسلمان اگر بخشے اپنی جان نبی کو اگر نبی چاہے کہ اس کو نکاح میں لے نری تجھی کو، سوا سب مسلمانوں کے۔ (۴۳۶)

ابوعبید معمر بن المثنی سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ۷ھ میں جب خیبر سے فارغ ہوئے تو مکہ مکرمہ تشریف لے گئے۔ ادھر حبشہ سے حضرت جعفرؓ بن ابوطالب بھی مکہ مکرمہ آئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت جعفرؓ کے ذریعے حضرت میمونہ الحارث الہلالیہ کو نکاح کا پیغام بھیجا، کیونکہ ان کے ہاں ان کی بہن اسماء بنت عمیس تھیں۔

سیّدہ میمونہ رضی اللہ عنہا نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا پیغام قبول کرلیا اور سیّدنا عباس رضی اللہ عنہ کو اپنا وکیل مقرر فرمایا اور سیّدنا عباسؓ نے ان کا نکاح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کر دیا، جبکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم احرام کی حالت میں تھے۔ جب آپ ﷺ مدینہ منورہ روانہ ہوئے تو "سرف" کے مقام پر عروسی ادا فرمائی۔ (۴۳۷)

## فضل وکمال

ام المومنین سیّدہ میمونہ رضی اللہ عنہا کا تفقہ فی الدین اور مسائل کا ادراک اُن کی علمی حیثیت کو اُجاگر کرتا ہے۔ سیّدہؓ سے ۴۶ یا ۷۶ احادیث مروی ہیں۔ ام المومنین سیّدہ میمونہ رضی اللہ عنہا سے حسب ذیل حضرات روایت کرتے ہیں:

سیّدنا عبداللہ بن عباس، سیّدنا عبداللہ بن شداد بن الہاد، سیّدنا عبدالرحمٰن بن السائب اور سیّدنا یزید بن اصم (یہ سب سیّدہ کے بھانجے تھے)، عبیداللہ ابن خولانی (سیّدہ کے ربیب تھے)، ندبہ (باندی تھیں)، عطاء بن یسار، سلیمان بن یسار، ابراہیم بن عبداللہ بن معبد بن عباس، کریب،

عبیدہ بن سباق، عبید اللہ بن عبد اللہ بن عتبہ اور عالیہ بنت سبیع وغیرہم رضی اللہ عنہم اجمعین۔ (۲۴۸)

سیّدنا عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، مومن بہنیں یہ ہیں: ام المومنین سیّدہ میمونہ، سیّدہ ام الفضل زوجہ سیّدنا عباس، سلمٰی زوجہ سیّدنا حمزہ اور اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہن۔ (۲۴۹)

ایک مرتبہ سیّدنا عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما آپ ﷺ کے پاس اس حال میں آئے کہ بال بکھرے ہوئے تھے۔ سیّدہ نے دیکھ کر فرمایا، بیٹا! تمہاری یہ پراگندہ حالت کیوں ہے؟ بھانجے نے جواب دیا کہ ام عمارہ، یعنی میری بیوی نسوانی امراض میں مبتلا ہے، وہی بال سنوارتی اور کنگھی کرتی تھیں۔ فرمایا، بہت خوب! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تو ہماری گود میں سر مبارک رکھ کر لیٹتے اور قرآن مجید کی تلاوت کرتے تھے، اور ہم اسی حالت میں ہوتی تھیں، اسی طرح ہم چٹائی اٹھا کر مسجد میں رکھ دیتی تھیں۔ بیٹا! کیا ہاتھ میں بھی مرض ہوتا ہے؟ (۲۵۰)

احکام نبوی کی تعمیل ہمہ وقت پیش نظر رہتی تھی۔ ایک مرتبہ سیّدہ کی کنیز "بدیہ" حضرت ابن عباسؓ کے گھر گئی، دیکھا کہ میاں بیوی کے بستر دور دور بچھے ہیں۔ خیال ہوا، شاید کچھ رنجش ہو گئی ہے۔ لیکن معلوم کرنے پر پتہ چلا کہ بیوی کے ماہواری کے ایام میں اپنا بستر اُن سے علیحدہ کر لیتے ہیں اور اتنا پرہیز کہ اُن کے پاس لیٹتے بھی نہیں۔

جب ام المومنین سیّدہ میمونہ رضی اللہ عنہا کو معلوم ہوا تو انہوں نے اپنی باندی کو کہا، انہیں جا کر کہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے طریقے سے اعراض نہیں کرنا چاہیے، آپ ﷺ تو اس حالت میں بستروں پر ہمارے ساتھ لیٹتے تھے۔ (۲۵۱)

ایک عورت نے بیماری میں منت مانی کہ شفایاب ہونے پر بیت المقدس جا کر نماز پڑھے گی۔ کچھ دنوں بعد صحت یاب ہو گئی اور اپنی منت پوری کرنے کی غرض سے بیت المقدس جانے کی تیاری شروع کر دی۔ جب رخصت ہوتے وقت سلام کرنے سیّدہ میمونہ رضی اللہ عنہا کے پاس آئی تو سیّدہ نے فرمایا تم یہیں مسجد نبوی شریف میں نماز پڑھ لو، کیونکہ اس مسجد میں نماز پڑھنے کا ثواب دوسری مساجد کے ثواب سے ہزار گناہ زیادہ ہے، سوائے مسجد الحرام کے۔ (۲۵۲)

ام المومنین سیّدہ عائشہ صدیقہ طاہرہ رضی اللہ عنہا اُن کے محاسن پیش فرماتی تھیں:

انها كانت من اتقانا الله و اوصلنا للرحم. (۲۵۳)



ترجمہ: میمونہؓ ہم سب سے زیادہ اللہ سے ڈرنے والی اور صلہ رحمی کرنے والی تھیں۔

سیّدہ میمونہ رضی اللہ عنہا کبھی کبھار قرض لے لیتی تھیں، مگر فوراً ادا کر دیتی تھیں۔ ایک مرتبہ زیادہ رقم قرض لی تو کسی نے پوچھا، آپ اس کو کیسے ادا کریں گی؟ جواب میں فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جو شخص ادا کرنے کی نیت سے قرض لیتا ہے، اللہ جل شانہٗ اس کا قرض خود ادا کر دیتا ہے۔ (۲۵۴)

ایک مرتبہ سیّدہ میمونہ رضی اللہ عنہا نے ایک لونڈی آزاد کی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس بات کی خبر نہ ہوئی۔ جب آپ ﷺ کی باری کے دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے ہاں تشریف لائے تو انہوں نے لونڈی آزاد کرنے کا ذکر کیا۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا، میمونہؓ! اگر تم لونڈی اپنے ماموں کو دے دیتی تو زیادہ اجر ملتا، (۲۵۵) یعنی صلہ رحمی کا بھی اجر ملتا۔

## سانحۂ ارتحال

ام المومنین سیّدہ میمونہ رضی اللہ عنہا کا نکاح جس مقام "سرف" پر ہوا تھا، اُسی مقام پر آپ کا انتقال بھی ہوا۔ سیّدہ حج کے لیے مکہ مکرمہ گئی ہوئی تھیں، وہاں طبیعت علیل ہوئی تو فرمایا، مجھے یہاں سے لے چلو، میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا تھا کہ میری موت مکہ میں واقع نہیں ہو گی۔ اور وہاں کوئی ان کا قریبی نہ تھا۔ چنانچہ جب سرف کے مقام پر اُس درخت کے پاس پہنچے جہاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے ساتھ شب زفاف بسر فرمائی تھی، وہیں اُن کا انتقال ہو گیا اور اُسی جگہ اُن کی تدفین ہوئی۔ (۲۵۶)

سیّدہ میمونہ رضی اللہ عنہا کے سن وفات میں کئی اقوال پائے جاتے ہیں، مگر راجح ۵۱ھ ہی ہے۔ سیّدنا عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے نماز جنازہ پڑھائی اور قبر میں حضرت ابن عباس، یزید بن الاصم اور عبید اللہ بن شداد نے اتارا۔ یہ تینوں سیّدہ کے بھانجے تھے۔ (۲۵۷)

وصال کے وقت سیّدہ کی عمر ۸۱ یا ۸۵ سال تھی، اور یہ یزید بن معاویہ رضی اللہ عنہ کا دورِ خلافت تھا۔ (۲۵۸)

# سیّدہ ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا

سیّدہ ماریہ قبطیہ مصریہ رضی اللہ عنہا "ماریہ قبطیہ" کے نام سے مشہور ہیں۔ ۶ھ میں سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے جب شاہانِ عالم کے نام دعوتِ اسلام کے خطوط لکھے تو اسکندریہ مصر قبط کے بادشاہ مقوقس کی طرف بھی ایک نامہ مبارک حضرت حاطب ابن ابی بلتعہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھ بھیجا۔

بادشاہ مقوقس آپ ﷺ کی دعوت سے بیحد متاثر ہوا اور آپ ﷺ کی خدمتِ اقدس میں نادر، قیمتی اور عالیشان تحائف بھیجے، جن کی تفصیل اس طرح ہے:

۱۔ ایک حسین وجمیل باندی، جس کا نام "ماریہ بنت شمعون" تھا۔

۲۔ ماریہ کی بہن "سیرین" نامی باندی۔

۳۔ حبشی خادم، جس کا نام "مابور" تھا۔

۴۔ سفید پیشانی والا خچر، جس کا نام حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے "دلدل" رکھا تھا۔ یہ اپنے خوبصورت سفید رنگ کی وجہ سے عرب میں ایک خاص یکتائی کا حامل تھا۔

۵۔ زین ولگام سے مسلح عمدہ گھوڑا، جس کا نام حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے "یعسوب" رکھا تھا۔

۶۔ بھورے رنگ کا حمار، آپ ﷺ اسے "عفیر" کے نام سے پکارتے تھے۔

۷۔ ایک ہزار مثقال سونا

۸۔ بیس عدد انتہائی نفیس مصری کپڑے

۹۔ شہد، وغیرہ

## خاندانی تعارف

سیّدہ ماریہ رضی اللہ عنہا مصریہ ہیں، جنہیں مورخین "قبطیہ" کے لقب سے یاد کرتے ہیں۔ سیّدہ ماریہ مصر کے ایک اعلیٰ خاندان "حفن" سے تعلق رکھتی تھیں، جو مصر کے علاقہ "انصنا"



میں آباد تھا۔ سیّدہ کے والد شمعون مصری قبطی شخص تھے، جبکہ ماریہ کی والدہ ایک رومن خاتون تھیں۔

حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا نے اپنا بچپن اپنے گاؤں میں گزارا، پھر اپنی بہن کے ساتھ مقوقس کے محل میں منتقل ہو گئیں۔ یہ بات اہلِ تاریخ سے پوشیدہ ہے کہ آخر وہ کون سی چیز تھی جس نے حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا کو اپنا شہر چھوڑنے پر برانگیختہ کیا۔ کیونکہ اہلِ مصر کی عادت یہ ہے کہ وہ اپنا ملک نہیں چھوڑتے اور دریائے نیل کی طرح مستقل مزاج ہوتے ہیں۔ البتہ اگر کوئی سخت مجبوری لاحق ہو تو اہلِ مصر اپنا ملک چھوڑنے پر بہرحال تیار ہو ہی جاتے ہیں۔

حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا کی خواہش تھی کہ وہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اہلیہ اور حضرت اسماعیل علیہ السلام کی والدہ حضرت ہاجرہ علیہا السلام کی طرح ہو جائیں۔ اُن کے دل میں یہ خواہش کیسے پیدا ہوئی؟...... اس میں مختلف احتمال ہیں: یا تو حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا نے کتب سابقہ کا مطالعہ کیا تھا، اُن کتابوں میں پیغمبر دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا تذکرہ تھا۔ جیسا کہ حق تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَاِذْ قَالَ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ يٰبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اِنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ مُّصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيَّ مِنَ التَّوْرٰىةِ وَمُبَشِّرًاۢ بِرَسُوْلٍ يَّاْتِيْ مِنْۢ بَعْدِي اسْمُهٗٓ اَحْمَدُ. (سورۃ الصف:۶)

ترجمہ: جب عیسیٰ بن مریم نے کہا، اے بنی اسرائیل! میں تمہاری طرف اللہ کا رسول ہوں، اپنے سے پہلی کتاب توریت کی تصدیق کرتا ہوں اور ایک رسول کی خوشخبری دیتا ہوں جو میرے بعد آئے گا، اس کا نام "احمد" ہوگا۔

یہ بھی ممکن ہے کہ حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اہلیہ اور حضرت اسماعیل علیہ السلام کی والدہ حضرت ہاجرہ علیہا السلام کے قصے اور اُن کے حالات کا مطالعہ کیا ہو۔

## حریمِ نبویؐ میں آمد

جب حاطب ابن ابی بلتعہ رضی اللہ عنہ نے شاہ مقوقس کے تحائف سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش کر دیے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا کو دیکھا۔ حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو بھلی معلوم ہوئیں، لہٰذا آپ ﷺ نے

اپنے لیے ان کا انتخاب فرما لیا۔ حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا گوری رنگت اور خوبصورت بالوں کی حامل حسین وجمیل خاتون تھیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم چاہتے تھے کہ حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا حجروں میں نہ رہیں، لہٰذا آپ ﷺ نے مدینہ کے ''عالیہ'' نامی خوبصورت علاقہ میں حضرت ماریہؓ کی رہائش کا انتظام کروایا۔ یہ علاقہ خوبصورت وشاداب درختوں پر مشتمل تھا۔ شاید کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی چاہت یہ تھی کہ حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا کو سرسبز جگہ رہائش دی جائے، تاکہ یہ ان کے ملک مصر کے مشابہ ہو، کیونکہ مصر اپنی زرخیزی وشادابی میں ممتاز حیثیت کا حامل تھا۔

آپ ﷺ کثرت سے حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا کے گھر تشریف لے جایا کرتے تھے۔ بعض اوقات ان کے پاس کافی وقت گزار دیتے۔ حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس قلبی تعلق کی وجہ سے دوسری ازواج کو فطری افسوس لاحق تھا۔ لیکن انہیں اس بات سے تسلی ہو جاتی تھی کہ حضرت ماریہ عربی النسل نہیں ہیں۔

## سیدہ ماریہ رضی اللہ عنہا کی خصوصیات

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا میں ایسی خصوصیات کا مشاہدہ فرمایا جو کسی دوسری زوجہ میں نہ تھیں۔ یہ مصری خاتون کی شان تھی۔ وہ اپنے معاملہ میں یکتا تھیں، لہٰذا انہوں نے کئی خصوصیات کو حاصل کیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں پردا کروایا۔ ان کے پاس اکثر تشریف لے جاتے۔

حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا اچھی طرح جانتی تھیں کہ وہ یہاں اس لیے آئی ہیں تاکہ خاتم الانبیاء والمرسلین محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا دیدار کریں، جن کے بارے میں آسمانی کتابیں بھی خبر دیتی ہیں۔ حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا کی خواہش تھی کہ وہ کسی ایسے مسلمان سے شادی کریں جو اس نبی پر ایمان لایا ہو۔ لیکن خدا کی قدرت! وہ خود نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مربوط ہو چکی تھیں، لہٰذا حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا نے ان اخلاق وآداب کو اختیار کیا جو انہیں اپنانے چاہئیں تھے۔ خاموشی کے ساتھ اللہ کی بندگی میں لگی رہتیں۔ انسانیت کے رسول اور اپنے ذی قدر خاوند کے حقوق کی ادائیگی میں مصروف رہتیں۔

## فرزند ارجمند کی ولادت

حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا کی خواہش تھی کہ کسی معجزہ کا ظہور ہو، وہ حاملہ ہوں اور لڑکے کو جنم



دیں، تاکہ حضرت ہاجرہ مصریہ علیہا السلام کے مثل ہو جائیں، جن سے حضرت ابراہیم علیہ السلام نے شادی فرمائی تھی اور حضرت اسماعیل علیہ السلام پیدا ہوئے تھے۔

حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا کی اس خواہش کا پورا ہونا بظاہر ناممکن تھا، کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات میں سے اب تک کسی کے ساتھ یہ حالت پیدا نہ ہوئی تھی، حالانکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ انہوں نے کئی سال گزار دیے تھے۔ لیکن اللہ تعالیٰ نے حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا کی خواہش کو پورا فرمایا۔ وہ حاملہ ہو گئیں اور اُن کے ہاں حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ پیدا ہوئے۔

## ایک بدگمانی کا ازالہ

حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا اس موقع پر بعض لوگوں کی بدگمانی سے محفوظ نہ رہ سکیں۔ مقوقس نے حضرت ماریہؓ اور اُن کی بہن کے ساتھ مابور نامی ایک غلام کو بھی روانہ کیا تھا، تاکہ ان دونوں کی ضروریات کی دیکھ بھال اور انتظام وانصرام کرے اور اُن کی خدمت کرے۔ لہٰذا مابور اُن کے لیے لکڑیاں چنا کرتا تھا، پانی کے مشکیزے بھرتا اور ضرورت کا سامان خرید کر لا دیتا۔

لوگوں نے طرح طرح کی باتیں بنانی شروع کر دیں اور پردیسیوں کا خیال کیے بغیر اُن کے بارے میں بدگمانی شروع کر دی۔ اور یہ کہنا شروع کر دیا کہ ایک غلام نے ایک باندی سے صحبت کی ہے۔

یہ بات حضور صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچی۔ آپ ﷺ نے سیدنا علی رضی اللہ عنہ کو بھیجا تو دیکھا کہ غلام سیدہ ماریہ رضی اللہ عنہا کے لیے پانی بھر رہا ہے، پھر اُس نے پانی کا مشکیزہ پھینکا اور کھجور کے درخت پر چڑھ گیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی نظر مابور پر پڑی، کیا دیکھتے ہیں کہ وہ خصی اور نامرد تھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ دوبارہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور سارا قصہ عرض کیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تُو درست رائے تک پہنچا ہے، حاضر وہ چیز دیکھ سکتا ہے جو غائب نہیں دیکھ سکتا۔ (۲۵۹)

## حضور ﷺ کے بعد سیدہؓ کا طرزِ زندگی

حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا ابراہیم رضی اللہ عنہ کی زندگی اور آپ کی وفات کے بعد بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی باوفا اور ثابت قدم اہلیہ ثابت ہوئیں۔ لیکن حضرت ابراہیم کی وفات کے

بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم زیادہ عرصہ دنیا میں موجود نہ رہے۔ آپ ﷺ کو مرض الوفات لاحق ہوا، آخری وقت میں تمام زوجات آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر تھیں۔ یہاں تک کہ داعی اجل نے پکارا۔ آپ ﷺ نے اسے لبیک کہا اور جان جانِ آفریں کے سپرد کردی اور رفیق اعلیٰ سے جا ملے۔ حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا غموں سے ڈوب گئیں اور آپ ﷺ کی وفات پر شدت الم سے آنسوؤں کی برسات اُن کی آنکھوں سے جاری تھی۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا نے مدینہ ہی میں رہنے کا فیصلہ کیا۔ مصر واپس جا کر اپنے خاندان والوں کے ساتھ مل جانے اور وہیں زندگی گزارنے کے بارے میں نہ سوچا اور نہ ہی اس کا ارادہ کیا۔

حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا نے عبادت گزاری اور مکمل گوشہ نشینی کی زندگی گزاری۔ وہ حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کی بیوی یعنی اپنی بہن سیرین کے علاوہ کسی سے نہ ملتی تھیں۔

خلیفۂ اول حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، حضرت ماریہؓ کی دیکھ بھال فرمایا کرتے تھے۔ ان کے نان ونفقہ کی ذمہ داری بھی سنبھالی اور اُن کے احوال وحاجات کا انتظام بھی اپنے ذمے لیا۔

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے رفیق اعلیٰ سے وصال کے بعد عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ خلیفہ بنائے گئے۔ وہ بھی ان کی زیارت کرتے، ان کی ضروریات کو پورا کرتے اور اُن کے لیے قیمتی عطایا کا انتظام فرماتے، اُن کی زندگی عمدہ بنانے کی کوشش اور سعی فرماتے۔

## سانحۂ ارتحال

ہجرت کے سولہویں سال، حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے زمانۂ خلافت میں حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا کا انتقال ہوا۔ جب عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا کے انتقال کی خبر ہوئی تو آپ نے صحابہ کرام کو جمع فرمایا۔ حضرت ماریہؓ کی تجہیز وتکفین کا انتظام فرمایا اور انہیں جنت البقیع میں اُن کے بیٹے حضرت ابراہیمؑ کے قریب دفن کردیا۔

# آلِ بیتِ ولادت

# شاہِ کونین ﷺ کی شہزادیاں

علامہ قسطلانی (م۹۲۳ھ) لکھتے ہیں:

ان جملہ ما اتفق علیہ منہم ستۃ، القاسم و ابراھیم، و اربع بنات، زینب و رقیہ و اُم کلثوم و فاطمۃ. و کلھن ادرکن الاسلام وھاجرن معہ. و اما ابراھیم فمن ماریہ القبطیۃ. (۱)

ترجمہ: اس پر سب متفق ہیں کہ حضرت خدیجہؓ سے حضور ﷺ کی چھ اولادیں ہوئی ہیں: قاسمؓ، ابراہیمؓ اور چار بیٹیاں: زینبؓ، رقیہؓ، ام کلثومؓ اور فاطمہؓ۔ تمام بیٹیاں اسلام سے مشرف ہوئیں اور اپنے والد گرامی قدر کے ساتھ مدینہ منورہ ہجرت کا شرف بھی حاصل کیا۔ سوا حضور ﷺ کے بیٹے ابراہیمؓ کے، وہ سیّدہ ماریہ قبطیہؓ سے پیدا ہوئے۔

## شہزادی زینب رضی اللہ عنہا

شہزادی سیّدہ زینب رضی اللہ عنہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پہلی زوجہ محترمہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے بطن سے جنم لینے والی سب سے پہلی چشم و چراغ خاندانِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم تھیں۔ عربوں کی عادت یہ تھی کہ پہلے بچے کی پیدائش پر بہت زیادہ خوشی کا اظہار کیا کرتے تھے۔ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مبارک نکاح کے اس ثمرہ کو دیکھا تو اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا بیان کی اور اللہ تعالیٰ کے اس عطیہ پر اُس کا شکر ادا کیا۔

سب سے بڑی بیٹی سیّدہ زینب رضی اللہ عنہا تھیں۔ ان کی ولادت کے وقت حضور اقدس

صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک تیس سال کی تھی۔ (۲)

## قبولِ اسلام

اعلانِ نبوت کے بعد اُم المومنین سیدہ خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا سب سے پہلے حلقہ بگوش اسلام میں داخل ہوئیں، اور اُن کے ساتھ سیدِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد امجاد بھی مشرف بہ اسلام ہوئی۔ اس طرح آپ کی چاروں شہزادیاں بھی ابتداہی سے نور ایمان واسلام سے شرف بار ہوگئی تھیں۔ (۳)

## عقدِ نکاح

سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کی بہن ہالہ بنت خویلد نے اپنے بیٹے ابوالعاص کے لیے سیدہ زینب رضی اللہ عنہا کا رشتہ طلب کیا۔ سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کی خواہش بھی یہی تھی کیونکہ ابوالعاص بچپن ہی سے عمدہ عادات وخصائل اور شریفانہ اخلاق کے مالک تھے، اور سیدہ خدیجہؓ ان سے بیٹوں کی طرح محبت کرتی تھیں۔ بہر حال حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی اس سے اتفاق فرمایا، اور سیدہ زینب رضی اللہ عنہا کا نکاح ابوالعاص کے ساتھ ہوگیا۔ اور یہ نکاح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے پہلے ہوا۔ جب رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اعلانِ نبوت فرمایا تو ابوالعاص کو بھی ایمان کی دعوت دی گئی، لیکن وہ اپنے قدیم دین پر عرصہ تک قائم رہے۔ (۴)

## معرکۂ بدر میں ابوالعاص کی شمولیت

معرکۂ بدر میں ابوالعاص بھی مشرکین مکہ کے ساتھ شریک ہوئے۔ مسلمانوں کو فتح نصیب ہوئی اور مشرکین بُری طرح خائب وخاسر اور ناکام ہوئے۔ ستر نامی گرامی سردار قتل اور ستر آدمی گرفتار ہوگئے۔ ابوالعاص بھی قید ہوئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قیدیوں کو فدیہ لے کر رہا کرنے کا فیصلہ فرمایا۔ مسلمان چاہتے تھے کہ مشرکین سے قیدیوں کے سلسلہ میں اپنا حق وصول کریں، للہذا وہ بہت زیادہ فدیہ کا مطالبہ کررہے تھے۔ اہلِ مکہ نے مسلمانوں کے اس مطالبہ کو اپنے قیدیوں کو آزاد کروانے کی فکر میں قبول کرلیا تھا، کیونکہ اہلِ مکہ جلد از جلد اپنے قیدیوں کو آزاد کروانا چاہتے تھے، تاکہ اس عار سے نکل سکیں جو اُن کے مقدر میں لکھا جاچکا تھا۔

قیدیوں کو آزاد کروانے کے لیے آنے والوں میں ابوالعاص کے بھائی بھی تھے۔ وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا، "میں زینب بنت محمد کی طرف سے آیا



ہوں اور میرے پاس ایک تھیلی ہے۔" اُس نے وہ تھیلی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش کی اور عرض کیا، "یہ میرے پاس ابوالعاص کا فدیہ ہے۔" جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس تھیلی کو کھولا تو دیکھا تو حیران ہوئے اور فرمایا، "اے زینب! اللہ تیرا بھلا کرے، یہ تو خدیجہؓ کا ہار ہے۔" پھر خاموش ہوگئے اور فرمایا کہ "یہ ہار زینب کی والدہ نے ان کی شادی کے موقع پر انہیں ہدیہ کیا تھا۔" صحابہ کرام رضی اللہ عنہم خاموش ہوگئے۔ انہوں نے معاملہ کی سنگینی کو بھانپ لیا۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم گویا ہوئے اور فرمایا، "اگر تمہاری رائے ہو تو اُس کا قیدی چھوڑ دو، اور اُس کا مال بھی واپس کردو۔" صحابہ نے خوشی کے ساتھ اس رائے کو قبول کرلیا۔ (۵)

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوالعاص سے یہ وعدہ بھی لے لیا کہ وہ مکہ پہنچ کر زینبؓ کو مدینہ منورہ بھیج دیں۔

## سیدہ زینبؓ کی ہجرتِ مدینہ

جب ابوالعاص بن ربیع مکہ پہنچے تو اپنی اہلیہ حضرت زینب رضی اللہ عنہا سے کہا کہ وہ اپنے والد صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس مدینہ جانے کی تیاری کرلیں۔ پھر اپنے بھائی کنانہ بن ربیع کو حکم دیا کہ ان کے لیے اونٹ تیار کریں۔

سیدہ زینب رضی اللہ عنہا اپنے اونٹ پر سوار ہوگئیں۔ کنانہ نے اپنی کمان کو پکڑا، تلوار کو لٹکایا اور دن کے وقت اونٹ کی لگام پکڑے لوگوں کے سامنے حضرت زینب رضی اللہ عنہا کو کجاوہ میں بٹھا کرلے کر چل پڑے۔

قوم قریش کو اس واقعہ کی خبر ہوچکی تھی۔ ابوسفیان کی بیوی ہندہ بنت عتبہ کو بھی اطلاع پہنچی۔ غزوہ بدر کے واقعات اس کی نگاہوں کے سامنے گھوم رہے تھے اور جنگ کے مقتولوں کے چہرے اس کے تصورات میں چھائے ہوئے تھے۔ وہ روزانہ قریش کی محافل میں جاتی، لوگوں کو مسلمانوں سے انتقام لینے پر برانگیختہ کرتی، کیونکہ انہوں نے اس کے باپ عتبہ بن ربیعہ، چچا شیبہ، اس کے بھائی ولید ابن عتبہ، اس کے چچازاد عبیدہ اور عاص بن سعید بن العاص اور اُس کے سوتیلے بیٹے حنظلہ بن ابی سفیان بن حرب کو قتل کردیا تھا۔

ہند حضرت زینب رضی اللہ عنہا کے پاس آئی۔ حضرت زینب رضی اللہ عنہا اُس گفتگو کو بیان کرتے ہوئے فرماتی ہیں، میں مکہ میں اپنے والد کے پاس جانے کی تیاری کررہی تھی کہ ہندہ بنت

عتبہ میرے پاس آئیں اور کہا، "اے محمد کی بیٹی! میں نے سنا ہے کہ تو اپنے والد کے پاس جارہی ہے، کیا واقعی ایسا ہے؟" میں نے کہا کہ "میرا ایسا کوئی ارادہ نہیں۔"

ہند نے کہا، "آپ ایسا نہ کریں، اگر آپ کو سفر میں ضرورت کو پورا کرنے کا سامان درکار ہو یا اپنے والد تک پہنچنے کے لیے مال کی ضرورت ہو تو میں آپ کی ضروریات پوری کرسکتی ہوں، آپ مجھ سے نہ ڈریں، کیونکہ جو دشمنی مردوں کے مابین ہے، وہ عورتوں کے درمیان داخل نہیں ہوسکتی۔"

## مشکل کا سامنا

کفار مکہ کو حضرت زینب رضی اللہ عنہا کے مکہ سے نکلنے کا علم ہوگیا، لہٰذا انہوں نے حضرت زینب رضی اللہ عنہا کا پیچھا کیا۔ سب سے آگے ہبار بن اسود اور نافع یا خالد بن عبد قیس تھے۔ ہبار نے حضرت زینب رضی اللہ عنہا کے اونٹ کو نوکدار مہمیز چبھوئی اور انہیں چٹان پر گرا دیا۔ ان دنوں حضرت زینب رضی اللہ عنہا حاملہ تھیں اور آپؓ کے حمل کو چار ماہ گزر چکے تھے۔ حمل ساقط ہوگیا۔ حمل کے ساقط ہونے کی وجہ سے انہیں ضعف اور مرض لاحق ہوگیا۔

ابوالعاص کا بھائی کنانہ (جو حضرت زینب رضی اللہ عنہا کے ساتھ تھا) لوگوں سے لڑنے کو تیار ہوا، لیکن وہ لوگ اس سے بہت دور تھے۔ ابوسفیان دور کھڑا کنانہ بن ربیع سے گفتگو کرنے لگا اور پکار پکار کر کہا، "ہم آپ سے کچھ بات کرنا چاہتے ہیں، اپنے حملہ کو روک لو۔" ابوسفیان ان کے بالکل قریب آیا اور کہا، "اے کنانہ ابن الربیع! تو نے درست کام نہیں کیا، تو علی الاعلان اس عورت کو لوگوں کے سامنے سے لے کر نکلا، حالانکہ تجھے اس مصیبت کا علم تھا جو ہمیں لاحق ہوئی تھی۔ اور تجھے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ہم پر حملہ کا بھی علم ہے۔ لوگ یہ خیال کررہے ہیں کہ یہ مصیبت ہمیں بزدلی کی وجہ سے پہنچی ہے اور اب ہم کمزور اور شکستہ دل ہوچکے ہیں۔ بخدا ہمیں زینبؓ کو اس کے والد کے پاس جانے سے روکنے کی کوئی ضرورت نہیں، لیکن جب آوازیں ماند پڑجائیں گی اور لوگ یہ باتیں کرنے لگیں گے کہ ہم نے اسے واپس کردیا ہے تو خاموشی سے اسے لے جانا اور اسے اس کے والد سے ملا دینا۔"

جب ہندہ بنت عتبہ کو اس سارے واقعہ اور حضرت زینبؓ کی واپسی کا علم ہوا تو انہیں بہت دکھ ہوا۔ وہ اپنی قوم کا مذاق اڑانے لگیں اور انہیں ملامت کرتے ہوئے کہا، "کیا ایک عورت کے خلاف معرکہ لڑ رہے ہو؟ یہ بہادری یوم بدر میں کیوں نہ تھی؟"



افی السلم اعیار جفاء و غلظة
وفی الحرب اشباه النساء العوارک

ترجمہ: امن کے موقع پر سخت اور پچھاڑنے والے بہادر گدھے بن جاتے ہیں، جبکہ لڑائی میں پردہ نشین عورتوں کے مثل ہوجاتے ہو۔

(یعنی: امن کے موقع پر غصہ، بہادری اور شجاعت کا مظاہرہ تو کرتے ہو، لیکن جنگ میں شریف عورتوں کی طرح شرمیلے بن جاتے ہو)۔

حضرت زینب رضی اللہ عنہا مقام "ذوطویٰ" تک پہنچ چکی تھیں، لیکن ان کے خالہ زاد کنانہ بن ربیع مجبور تھے کہ انہیں واپس مکہ لائیں۔ کیونکہ ان کا حمل بھی ضائع ہوچکا تھا اور کمزوری اور ناتوانی کا شکار ہوچکی تھیں۔

کچھ دن وہ گھر میں رہیں، آرام کیا، پھر سفر شروع کیا۔ یہاں تک کہ مدینہ کے قریب زید بن حارثؓ اور اُن کے ساتھ موجود صحابی سے ان کی ملاقات ہوئی اور آپ مدینہ پہنچ گئیں۔ (۶)

## اوباشوں کے قتل کا حکم

بیٹی کے ان دل آزار حالات کی اطلاع جب رسول رحمت صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچی تو غمگین بھی ہوئے اور غضب ناک بھی۔ آپ ﷺ نے ان ظالم اور بدکردار افراد کو کیفر کردار تک پہنچانے کی ٹھان لی۔

سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک سریہ روانہ کیا۔ میں بھی اس میں شامل تھا۔ آپ ﷺ نے حکم دیا کہ اگر ہبار بن اسود اور نافع بن عبد قیس، جس نے سیدہ زینبؓ کی طرف دست ستم دراز کیا تھا، دونوں کو پکڑ کر جلا دینا۔

حضرت ابوہریرہؓ کہتے ہیں، یہ حکم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے رات کو ہمیں دیا تھا۔ جب صبح ہوئی تو آپ ﷺ نے فرمایا، میں نے تمہیں دو آدمیوں کو جلا دینے کا حکم دیا تھا، بعد میں خیال آیا کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کسی شخص کے لیے یہ بات سزاوار نہیں کہ وہ آگ کی سزا کسی کو دے، لہٰذا تم ان دونوں کو قتل کردینا۔ (۷)

## مدنی زندگی

حضرت زینبؓ اپنے بچوں کے ساتھ اپنے والد صلی اللہ علیہ وسلم کی سرپرستی میں زندگی

گزارنے لگیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان سے ملاقات کرتے، اپنے نواسے اور نواسی کو پیار کرتے۔ حضرت زینبؓ دیکھتیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مسلمانوں کے امور میں مصروف ہیں اور آپ ﷺ کی دعوت بجلی کی رفتار سے دنیا کے ملکوں میں پھیلتی جارہی ہے، لیکن مکہ اور مدینہ والوں کے درمیان دشمنی بڑھتی جارہی تھی۔ مسلمان ان تکالیف کو فراموش نہ کر سکے تھے جو انہیں قریشی سرداروں کے ہاتھوں سے پہنچی تھیں۔ دشمنی بدستور قائم تھی اور انتقام کے موقع کا انتظار کیا جا رہا تھا۔ مسلمان صحراؤں کا چکر لگایا کرتے تھے، تاکہ شام سے آنے یا شام کی طرف جانے والے کسی کافر کو پکڑ لیں۔ اور مسلمانوں کے چھوٹے چھوٹے لشکر اُن کے تاجروں اور قافلوں کو تلاش کرتے تھے تاکہ مکہ کے لوگوں کو پکڑ لیں اور اُن کا سامانِ تجارت حاصل کر لیں۔

## ابو العاص کے تجارتی قافلے پر حملہ

اسی طرح ایک مرتبہ وہ صحرا کا چکر لگا رہے تھے کہ انہوں نے شام سے ایک قافلہ آتے ہوئے دیکھا۔ یہ اس کی گھات میں بیٹھ گئے، پھر اُس کو گھیر لیا۔ جو کچھ ان کے پاس تھا، سارے کا سارا چھین لیا۔ اگر اُس قافلہ کے افراد قتل کے خوف سے فرار نہ ہو جاتے تو مسلمان ان کو قیدی بنا لیتے۔

قافلہ کے افراد اپنے شہر مکہ پہنچے، سوائے ابو العاص کے۔ کیونکہ وہ مستقبل کی منصوبہ سازی کر رہا تھا۔ بہت سے قریشی لوگوں نے اسے بہت سا مال دے رکھا تھا، جس کی واپسی کا وہ ذمہ دار تھا۔ وہ کوئی ایسا حل سوچ رہا تھا جس کے ذریعے سارا یا بعض مال واپس لینے کا انتظام ہو جائے، یا پھر کوئی ایسا کام کرے جس سے مکہ والوں کو معلوم ہو جائے کہ اس نے اپنے پاس موجود مال میں کسی قسم کی کوتاہی نہیں کی، اور اُس نے اس مال کی خاطر وہ سب کچھ کیا جو اُس کی قدرت میں تھا۔

## مال کے لیے ابو العاص کی تگ ودو

آخر کار ابو العاص اس نتیجہ پر پہنچا کہ وہ اپنی خالہ زاد حضرت زینبؓ کے پاس جائے اور اُن سے مال کی واپسی کا کوئی راستہ نکلوائے۔

جب رات ہوئی، وہ گھٹا ٹوپ اندھیرے میں مدینہ میں داخل ہوا۔ چلتے چلتے سیدہ زینبؓ کے گھر پہنچا۔ اس نے حضرت زینبؓ کو پناہ کے لیے پکارا۔ حضرت زینبؓ نے اسے پناہ دے دی۔ صبح کی روشنی نمودار ہو چکی تھی، نمازی صبح کی نماز کی تیاری کر رہے تھے۔ جب رسول اللہ صلی اللہ



علیہ وسلم نے "اللہ اکبر" فرمایا اور باقی لوگوں نے بھی "اللہ اکبر" کہا، اچانک سب نے ایک آواز سنی۔ یہ حضرت زینبؓ کی آواز تھی۔ وہ کہہ رہی تھیں: "اے لوگو! میں نے ابو العاص کو پناہ دے دی ہے۔"

جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سلام پھیرا تو لوگوں کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا، "اے لوگو! جو میں نے سنا، وہ تم نے سنا ہے؟" لوگوں نے ہاں میں جواب دیا تو آپ ﷺ نے فرمایا، "قسم ہے اُس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے کہ میں اس بارے میں کچھ نہیں جانتا تھا، یہاں تک کہ میں نے بھی وہی سنا جو تم نے سنا ہے، مسلمانوں کا ادنیٰ ترین شخص بھی پناہ دے سکتا ہے، اور تحقیق جس کو زینبؓ نے پناہ دی، اُسے ہم نے بھی پناہ دی۔" (۸)

پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی بیٹی کے پاس تشریف لائے۔ حضرت زینبؓ نے عرض کیا، "یا رسول اللہ ﷺ! میں نے ابو العاص کو پناہ دے دی ہے۔"

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، "اے میری بیٹی! اس کے ساتھ اچھا سلوک کرو، لیکن وہ آپ کے بارے میں بے لوث نہ ہونے پائے، کیونکہ اب آپ اس کے لیے حلال نہیں ہیں۔" (۹)

## حضرت زینب رضی اللہ عنہا کا ابو العاص پہ احسان

ابو العاص نے حضرت زینب رضی اللہ عنہا کو ساری بات سنائی کہ وہ مسلمان ہو کر نہیں آئے، بلکہ وہ تو کسی اور کام کے لیے آئے ہیں۔ یعنی صورت حال یہ ہے کہ وہ اپنے لیے اور اپنی قوم کے لیے تجارت کی غرض سے شام سے واپس آ رہے تھے، ان کے ساتھ کچھ قریشی مرد بھی تھے کہ اچانک مسلمانوں کی ایک جماعت نے ان پر حملہ کر دیا، جس میں زید بن حارثؓ بھی تھے اور اُن کے ساتھ ایک سو ستر آدمی تھے۔ انہوں نے قریشیوں سے سارا مال چھین لیا اور قریشی قتل کے خوف سے فرار ہوئے۔ اور یہ بھی ڈرتے ہوئے اپنی خالہ کی بیٹی کے گھر میں پناہ گزین ہوئے ہیں۔

حضرت زینبؓ نے کہا، "میں اپنی خالہ کے بیٹے اور علی اور امامہ کے والد کو خوش آمدید کہتی ہوں۔"

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ سے ارشاد فرمایا، "اس شخص کا جو تعلق ہمارے ساتھ ہے تم حضرات اچھی طرح جانتے ہو۔ جو مال تمہارے ہاتھ لگا ہے، یہ عنایتِ خداوندی ہے۔ مگر میں پسند کرتا ہوں کہ تم لوگ اس پر احسان کرو اور مال واپس کر دو۔ اگر تم مال واپس کرنے پر

رضامند نہیں ہو تو میں سمجھتا ہوں کہ تم مال کے زیادہ حقدار ہو۔"

صحابہ کرامؓ نے برضا و رغبت تمام مال واپس کر دیا یہاں تک کہ اونٹ کی نکیل کی رسّی تک بھی واپس لوٹا دی۔ ابو العاص تمام مال لے کر مکہ مکرمہ روانہ ہو گئے۔ وہاں ہر کسی کا مال اس کے سپرد کر کے اپنے مسلمان ہونے کا اعلان کر دیا اور پھر مدینہ منورہ لوٹ آئے۔ (۱۰)

## تجدید نکاح

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت زینب رضی اللہ عنہا کو بلایا اور دو گواہوں اور ایک ولی کی موجودگی میں نکاح جدید کروایا۔ بعض مورخین کے نزدیک پہلے نکاح کو ہی لوٹایا تھا۔

حضرت ابو العاصؓ، زینبؓ اور اُن کے بچے علی اور امامہ جمع ہو گئے۔ اس تعلق کو ایک سال گزرا تھا کہ ۸ سن ہجری شروع ہو گیا۔ حضرت زینبؓ اس واقعہ کی وجہ سے ابھی تک متاثر تھیں جو انہیں پہلی مرتبہ مدینہ آتے ہوئے پیش آیا تھا۔ اُن کا حمل ساقط ہو گیا تھا اور وہ چٹان پر گر گئی تھیں۔ وہ اس تکلیف کو محسوس کرتی رہیں۔ مرض بڑھتا رہا، کوئی علاج معالجہ اور ابو العاص کی تیمارداری و دیکھ بھال راس نہ آئی۔ حضرت زینبؓ بستر پر پڑی اللہ کے امر کا انتظار کرنے لگیں، یہاں تک کہ آخری وقت آیا اور وہ دار آخرت کی طرف منتقل ہو گئیں۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم غمگین دل کے ساتھ تشریف لائے۔ ان کے لیے اللہ سے دعا کی۔ عورتوں کو نصیحت کی کہ ان کو طاق عدد میں غسل دیں اور آخر میں انہیں کافور خوشبو لگائیں۔

حضرت زینب رضی اللہ عنہا کی نماز جنازہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑھائی۔ پھر مدینہ میں موجود صحابہ کرامؓ نے انہیں ان کے آخری گھر میں منتقل کر دیا۔ اللہ تعالیٰ حضرت زینب رضی اللہ عنہا پر رحم کرے اور اُن سے راضی ہو۔

# شہزادی رقیہ رضی اللہ عنہا

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی دوسری شہزادی سیّدہ رقیہ رضی اللہ عنہا کی پیدائش سیّدہ زینبؓ کے تین سال بعد ہوئی۔ سیّدہ رقیہ رضی اللہ عنہا کی والدہ مکرمہ ام المومنین سیّدہ خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا تھیں۔

## ازدواجی زندگی

قدیم دستور کے مطابق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی دو صاحبزادیوں، سیّدہ رقیہ اور سیّدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہن کا رشتہ یعنی منگنی اپنے چچا ابولہب کے دو بیٹوں عتبہ اور عتیبہ سے کر دیا تھا۔ یہ صرف انتساب نکاح تھا، رخصتی اور عروسی کی نوبت نہیں آئی تھی۔

جب یہ آیات نازل ہوئیں، تَبَّتْ یَدَآ اَبِیْ لَهَبٍ وَّتَبَّ، تو ابولہب نے دونوں بیٹوں پر زور دیا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹیوں کو طلاق دے کر فارغ کر دو۔ چنانچہ طلاق دے کر انہیں علیحدہ کر دیا گیا۔ (۱۱)

## سیّدہؓ کے ساتھ عثمانؓ کا عقد

چونکہ اب اسلام کا دور دورہ شروع ہو چکا تھا، نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ہر قول و عمل حکم خداوندی کے تابع ہوتا تھا۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ کے حکم سے اپنی صاحبزادی کا نکاح حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ سے کر دیا۔

آپ ﷺ کا ارشاد ہے:

**ما انا ازوج بناتی. ولکن اللہ تعالی یزوجھن.** (۱۲)

ترجمہ: میں اپنی لخت جگر شہزادیوں کا نکاح اپنی مرضی سے کسی کے ساتھ نہیں کرتا، بلکہ اللہ کی جانب سے ان کے نکاحوں کے فیصلے ہوتے ہیں۔

جب حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے سیّدہ رقیہ رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کردیا تو ارشاد فرمایا:

**وما زوجته الا بالوحی من اللہ۔** (۱۳)

ترجمہ: میں نے اللہ کے حکم سے اپنی بیٹی کا نکاح عثمان کے ساتھ کیا ہے۔

## ہجرتِ حبشہ

مسلمانوں کی ایک جماعت، جو کفار کی تکالیف سے تنگ آچکی تھی، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی۔ انہوں نے فیصلہ کیا کہ برائی کا بدلہ برائی اور لڑائی کا بدلہ لڑائی سے دیا جائے۔ لیکن اکثریت کی رائے یہ تھی کہ ایسا کرنا اُس وقت تک فائدہ نہیں دے سکتا جب تک مسلمانوں کی تعداد کفار کے مقابلہ میں تھوڑی ہے۔

تمام لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اشارہ کے منتظر تھے، لہٰذا آپ ﷺ نے مسلمانوں سے جو گفتگو فرمائی، اُس میں ایک بات یہ بھی تھی کہ وہ کفار کی سختیوں کو روکنے کی قدرت نہیں رکھتے، لیکن ان کو اس بات کا مشورہ دیتے ہیں کہ وہ سرزمین حبشہ کی طرف نکل جائیں، وہاں ایک بادشاہ ہے جس کی موجودگی میں کسی پر ظلم نہیں ہوسکتا۔ وہ سلامتی والی سرزمین ہے، یہ لوگ وہیں رہیں، یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ کشادگی پیدا فرمادے۔

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ حبشہ کی طرف ہجرت کرنے والوں میں سرفہرست تھے۔ ان کی اہلیہ حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا پہلی خاتون تھیں جنہوں نے ہجرت میں اپنے خاوند کی موافقت کی۔ عجیب بات تو یہ تھی کہ حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا نے کبھی مکہ کو نہ چھوڑا تھا اور نہ ہی ان کے بس میں تھا کہ وہ اپنے گھر کو چھوڑ دیں۔ لیکن اپنے خاوند کی موافقت کی محبت اور اُن کی خاطر قربانی کے جذبہ نے ہجرت پر اُبھارا۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا بھی حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کی جدائی برداشت نہ کرسکتی تھیں، لیکن انہوں نے اس جدائی کو محض اس لیے برداشت کیا کہ حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا اپنے خاوند کے ساتھ رہیں۔

یہ نیک بخت خاتون اپنے عظیم خاوند کے ساتھ لمبے سفر کے لیے روانہ ہوگئی۔ یہ ایک بہت مختصر سی جماعت تھی جو تقریباً دس افراد پر مشتمل تھی۔ آل عثمان میں سے ابوحذیفہ بن عتبہ بن ربیعہ، جو ابوسفیان کی اہلیہ ہند کے بھائی تھے اور اُن کی بیوی سہلہ بنت سہیل عامریہ رضی اللہ عنہم شامل



تھے۔

حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ زبیر بن عوام، مصعب بن عمیر بن ہاشم اور دوسرے اہل و اقارب شامل جماعت و رفقاء سفر تھے۔

یہ ایمانی قافلہ نبوت کے پانچویں سال رجب کے مہینہ میں ارض حبشہ میں پہنچا۔ وہاں امن و امان، عبادت کی آزادی اور اطمینان میسر آیا۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

”اسلام میں پہلی ہجرت ملک حبش کی طرف تھی، اور مسلمانوں میں سب سے پہلے جو شخص ہجرت کے لیے نکلا، وہ عثمان بن عفان تھا اور اُن کی زوجہ محترمہ حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔“ (۱۴)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**والذی نفسی بیدہ انہ اول من ھاجر بعد ابراھیم و لوطؑ۔** (۱۵)

ترجمہ: اُس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے، حضرت ابراہیم اور حضرت لوط علیہما السلام کے بعد عثمان رضی اللہ عنہ پہلا شخص ہے جس نے اللہ کی راہ میں ہجرت کی۔

## حبشہ کی طرف ہجرتِ ثانیہ

مسلمان چند سال تک حبشہ میں مقیم رہے۔ پھر ایک غلط خبر پاکر مکہ کی طرف واپس لوٹے۔ جب یہ قافلہ اسلام مکہ کے قریب پہنچا تو انہیں مکہ کا ایک شخص ملا، جس کا تعلق کنانہ قبیلہ سے تھا۔ مہاجرین نے اس سے قریش اور ان کی حالت کے بارے میں پوچھا تو اُس شخص نے جواب دیا، ”محمد صلی اللہ علیہ وسلم بدستور اُن کے معبودوں کو بُرا بھلا کہتے ہیں، قریش والے ان کے ساتھ بُرا سلوک کرتے ہیں، ہم نے انہیں اس حال میں چھوڑا ہے۔“

مہاجرین نے دوبارہ حبشہ کی طرف لوٹ جانے کے بارے میں غور و فکر کیا۔ پھر کہا کہ ہمیں خود مکہ میں داخل ہوکر قریش کے رویہ پر غور کرنا چاہیے۔ سیّدنا عثمان رضی اللہ عنہ بھی اپنی اہلیہ محترمہ سیّدہ رقیہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ حبشہ سے لوٹ آئے۔

اسی اثناء میں مدینہ منورہ کی ہجرت کی صورت سامنے آگئی۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام کو مدینہ کی ہجرت کی اجازت مرحمت فرمائی تو سیّدنا عثمان رضی اللہ عنہ بھی اپنی اہلیہ کے

ہمراہ مدینہ منورہ تشریف لے گئے۔

سیدنا عثمان اور سیدہ رقیہ رضی اللہ عنہما وہ خوش نصیب انسان ہیں جنہیں دو ہجرتوں کا شرف حاصل ہوا۔ اور یہ اعزاز بہت کم لوگوں کو حاصل ہوتا ہے، اور پھر ہجرت حبشہ میں سبقت کا اعزاز بھی انہی کو حاصل ہوا۔ ہجرت اولیٰ کے مہاجرین میں سب سے اسبق و اوّل آپ ہی تھے۔ گویا کہ "ام المہاجرین" کی حیثیت کے حامل تھے، اور لسانِ نبوت سے بھی اس شرف و افتخار کا اعلان ہوا تھا۔

## شوہر کی خدمت گزاری

جیسا کہ ایک وفا شعار بیوی خاوند پر سو جان سے نثار ہوتی ہے، اور خاوند کی خدمت اپنا فرض منصبی سمجھتی ہے، سیدہ رقیہ رضی اللہ عنہا بھی اپنے شوہر نامدار کی خدمت میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کرتی تھیں۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی بھی یہی ترغیب اور تربیت تھی۔ حدیث شریف میں ہے:

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سیدہ رقیہ رضی اللہ عنہا کے ہاں تشریف لائے تو اُس وقت سیدہ رقیہؓ اپنے شوہر عثمان رضی اللہ عنہ کا سر دھو رہی تھیں اور کنگھی سے اُن کے بال سنوار رہی تھیں۔ آپ نے یہ منظر دیکھ کر فرمایا:

یا بنیة! احسنی الی ابی عبداللّٰہ. فانه اشبه اصحابی بی خلقاً. (۱۶)

ترجمہ: اے جانِ پدر! اپنے شوہر عثمان کے ساتھ حسنِ معاملہ اور عمدہ سلوک کرنا۔ حسنِ اخلاق کے اعتبار سے وہ تمام صحابہ میں سے میرے ساتھ زیادہ مشابہت رکھتے ہیں۔

اخلاقِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ کرشمہ تھا کہ وہ ناز پروردہ صاحبزادی شوہر کی خدمت میں مصروف ہیں۔ اور عثمان رضی اللہ عنہ بھی کتنے خوش نصیب ہیں جن کی توصیف لسانِ نبوت سے کی جا رہی ہے۔

شہزادی سیدہ رقیہ رضی اللہ عنہا اور سیدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی باہمی محبت و الفت اور حسنِ معاشرت لوگوں میں ضرب المثل بن گئی تھی۔ اور اُن کے اس قابلِ تحسین لائحہ عمل کے پیشِ نظر یہ بات زبان زدِ عام تھی:

احسن الزوجین راهما الانسان
رقیة وزوجها العثمان (۱۷)



ترجمہ: میاں بیوی کا سب سے اچھا جوڑا جو لوگوں نے دیکھا ہے، وہ رقیہؓ اور عثمانؓ ہیں۔

## سانحۂ ارتحال

۲ھ میں جب کفر اور اسلام کے درمیان ایک فیصلہ کن معرکہ جنگ بدر برپا ہونے والا تھا، سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرامؓ غزوہ بدر کی تیاری میں مصروف تھے۔ شہزادی سیدہ رقیہ رضی اللہ عنہا کو خسرہ کا عارضہ لاحق ہو گیا اور نہایت سخت تکلیف ہوئی۔

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان غنیؓ سے فرمایا، رقیہؓ بیمار ہیں، آپ ان کی تیمارداری کے لیے مدینہ ہی میں رہیں۔ آپ ﷺ نے اپنے خادم خاص حضرت اسامہ بن زیدؓ کو بھی مدینہ ٹھہرنے کا حکم دیا۔

سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ غزوہ بدر میں حضرت عثمانؓ کی عدم شمولیت کی حقیقت یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی، جو آپ کی بیوی تھیں، بیمار تھیں۔

فقال له رسول اللّٰه صلى اللّٰه عليه وسلم ان لک اجر رجل ممن شهد بدراً و سهمة. (۱۸)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، تم اس کی تیمارداری کرو اور تمہیں اس شخص کے برابر اجر اور مالِ غنیمت میں سے حصہ ملے گا، جتنا بدر میں شریک ہونے والے کو ملے گا۔

علامہ ابن عبد البر رحمہ اللہ (۴۶۳ھ) رقم طراز ہیں:

تمام سیرت نگار اس بات پر متفق ہیں کہ حضرت عثمانؓ غزوہ بدر میں محض اس وجہ سے شریک نہ ہو سکے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے وہ اپنی بیوی حضرت رقیہ بنت رسول اللہ ﷺ کی تیمارداری پر مامور تھے۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں مالِ غنیمت میں حصہ عطا فرمایا، اور شرکتِ بدر کے اجر و ثواب کی بشارت بھی سنائی۔ (۱۹)

عین اسی دن، جس دن حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ نے مدینہ منورہ میں آ کر فتح بدر کا مژدہ سنایا، سیدہ رقیہؓ نے وفات پائی۔ ادھر مسلمان غزوہ بدر میں اللہ کی مدد کے نزول کی فرحت سے سرشار ہو کر مدینہ واپس لوٹ رہے تھے، اسی خوشی میں سیدہ کے انتقال کے غم کا پہلو بھی شامل ہو گیا۔

وصال کے وقت سیّدہ کی عمر بیس سال تھی۔ (۲۰)

سیّدہ کا انتقال ہجرت کے دوسرے سال ہوا۔ (۲۱)

### اولاد امجاد

شہزادی سیدہ رقیہ رضی اللہ عنہا کی اولاد میں سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہا سے دو بیٹے پیدا ہوئے۔ دونوں کی ولادت حبشہ کے دوران ہوئی۔ ایک بچہ ناتمام پیدا ہوا۔ پھر دوسرا بچہ اللہ نے عطا فرمایا، جس کا نام عبداللہ رکھا گیا۔ اسی کے نام سے حضرت عثمانؓ کی کنیت ابوعبداللہ تھی۔ چھ سال کی عمر میں مرغ نے بچے کے چہرے پر ٹھونگ ماری۔ چہرہ پر ورم آگیا، اور اسی عارضہ میں بچے کا انتقال ہوگیا۔ (۲۲)

# سیّدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا

### ولادت باسعادت

شہزادی سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کی ولادت کے متعلق مورخین کی مختلف آراء ہیں۔ لیکن زیادہ صحیح قول یہی ہے کہ وہ اپنی بہن سیدہ رقیہ رضی اللہ عنہا سے چھوٹی اور اپنی بہن سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا سے بڑی تھیں۔

علامہ ابن عبدالبر رحمہ اللہ (م ۴۶۳ھ) لکھتے ہیں:

حضرت ام کلثوم بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، اُن کی والدہ خدیجہ بنت خویلد تھیں، ان کی پیدائش مصعب کے بیان کے مطابق حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا اور حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا سے پہلے ہوئی۔ اور علم الانساب کے اکثر علماء کے نزدیک یہ قول صحیح نہیں ہے۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سب سے چھوٹی بیٹی کے متعلق بھی بہت اختلاف پایا جاتا ہے، لیکن بڑی بیٹی کے متعلق اختلاف شاذ ہے (یعنی بڑی زینب رضی اللہ عنہا ہی ہیں)۔ اور صحیح یہی ہے کہ سب سے بڑی زینب رضی اللہ عنہا ہیں، جیسا کہ پہلے بیان ہو چکا ہے۔ اور اس میں کوئی اختلاف نہیں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے رقیہ کے وصال کے بعد ام کلثوم رضی اللہ عنہا سے عقد کیا۔ اور اس میں بھی یہ دلیل ہے کہ بڑی رقیہ تھیں اور ام کلثوم ان سے چھوٹی۔ کیونکہ عام دستور یہی ہے کہ پہلے بڑی کا عقد ہوا کرتا ہے اور پھر چھوٹی کا۔ (۲۳)

### اسمِ گرامی

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ تیسری شہزادی ہیں۔ ان کی والدہ محترمہ سیدہ خدیجہ الکبریٰ رضی اللہ عنہا ہیں۔ یہ اپنی کنیت ''ام کلثوم'' ہی کے نام سے شہرت رکھتی ہیں، اس کے علاوہ کوئی نام معلوم نہ ہو سکا۔

علامہ قسطلانی رحمۃ اللہ علیہ (م۹۲۳ھ) لکھتے ہیں:

وامام ام کلثوم ولا یعرف لها اسم. انما تعرف بکنیتها. (۴۴)

ترجمہ: اور اُم کلثوم رضی اللہ عنہا کا نام معلوم نہیں، وہ کنیت ہی سے مشہور ہیں۔

اس کی شرح میں علامہ زرقانی (م۱۱۲۲ھ) فرماتے ہیں:

لا اعلم احد أسماها. والظاهر ان اسمها کنیتها. (۴۵)

## نکاحِ اوّل

[illegible]



رحمتِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رفیقِ خاص حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے ہمراہ مکہ سے مدینہ کی جانب ہجرت فرمائی۔ پھر اپنے خادمِ خاص زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کو بھیج کر اپنے اہلِ بیت کو بھی مدینہ بلوالیا۔ اس طرح شہزادی سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا بھی خاندان کے دوسرے افراد کی طرح مکہ سے مدینہ جا پہنچیں۔

## نکاح کے غیبی اسباب

ادھر سیدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو سیدہ رقیہ رضی اللہ عنہا سے بیحد محبت تھی اور یہ رشتۂ محبت

[illegible]

کہا۔ حضرت عمرؓ نے چند دن کے انتظار کے بعد سیّدنا عثمان رضی اللہ عنہ کو توجہ دلائی۔ انہوں نے کہا، فی الحال نکاح کا ارادہ نہیں ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کے جواب سے ناگواری ہوئی۔ سیّدنا عمر رضی اللہ عنہ سیّدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس تشریف لے گئے اور اُن سے بھی یہ رشتہ قبول کرنے کی پیشکش کی۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ بھی کسی مصلحت کے پیش نظر خاموش رہے اور کوئی جواب نہ دیا۔

سیّدنا عمر رضی اللہ عنہ ایک غیرت منداور خوددار شخص تھے، اپنی اس غیر متوقع ناکامی پر آپ کو طیش بھی آیا اور رنج بھی ہوا۔ آپ بارگاہِ رسالت میں حاضر ہوئے اور آپ ﷺ کی خدمت میں عثمان رضی اللہ عنہ اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بے اعتنائی کی شکایت پیش کی۔

کچھ روز بعد سیّدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی ملاقات سیّدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے ہوئی۔ انہوں نے کہا، عمر! آپ نے اپنی بیٹی حفصہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کی پیشکش کی اور میں نے خاموشی اختیار کی، آپ کو میری خاموشی بلکہ بے التفاتی ناگوار گزری، لیکن میرے جواب نہ دینے کی وجہ یہ تھی کہ رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم نے مجھ سے حفصہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کا ارادہ ظاہر فرمایا تھا اور میں آپ ﷺ کے راز کو فاش نہیں کرنا چاہتا تھا۔ اگر حضورِ انور صلّی اللہ علیہ وسلّم حضرت حفصہؓ سے نکاح نہ کرتے تو پھر میں اس کے لیے آمادہ تھا۔ (۲۸)

حضرت انس ابن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

فقال رسول اللّٰہ صلّی اللہ علیہ وسلّم لعل اللہ تعالٰی یا عمر ان یاتیک بصھر هو خیر لک من عثمان. فتزوج رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم بابنة عمر رضی اللہ عنه، وزوج رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم ام کلثوم من عثمان. (۲۹)

ترجمہ: رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا، عمر! بہت ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کو عثمان رضی اللہ عنہ سے بہتر داماد عطا کردے۔ پس رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی بیٹی سے نکاح فرمالیا اور اپنی بیٹی ام کلثوم رضی اللہ عنہا سیّدنا عثمانؓ کے نکاح میں دے دی۔

ایک روایت ہے:

قال النبی صلّی اللہ علیہ وسلّم، یا عمر! الا ادلک علی خیر لک



من عثمان، وادل عثمان علی خیر له منک. قال نعم، یا نبی اللہ! قال زوجنی ابنتک، وازوج عثمان ابنتی. (۳۰)

ترجمہ: رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا، اے عمرؓ! کیا میں تمہیں عثمانؓ سے بہتر داماد اور عثمانؓ کے لیے تیری بیٹی سے بہتر بیوی نہ بتاؤں؟ حضرت عمرؓ نے عرض کی، جی ضرور بتائیں اے اللہ کے نبی! آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا، اپنی بیٹی کا عقد میرے ساتھ کردو اور میں اپنی بیٹی کا نکاح عثمانؓ سے کیے دیتا ہوں۔

ایک روایت میں ہے:

فقال رسول اللّٰہ صلّی اللہ علیہ وسلّم قد زوج اللہ عثمان خیرًا من بنتک، وزوج ابنتک خیرًا من عثمان فتزوج رسول اللہ حفصه، وزوج ام کلثوم من عثمان بن عفان. (۳۱)

ترجمہ: رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا، اے عمر! اللہ تعالیٰ نے عثمانؓ کے ساتھ تیری بیٹی سے بہتر عورت کا نکاح کردیا ہے، اور تیری بیٹی کے لیے عثمانؓ سے بہتر خاوند عطا کردیا ہے۔

ابن سعد کہتے ہیں:

فخار اللّٰہ لهما جمیعًا. کان رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم لحفصه خیرًا من عثمان، وکانت بنت رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم لعثمان خیرًا من حفصة بنت عمر. (۳۲)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے سب ہی کے لیے فخر و ناز کا موجب بنادیا کہ حفصہؓ کے لیے عثمانؓ سے بہتر شوہر رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کو بنادیا اور رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کی بیٹی (ام کلثومؓ) عمرؓ کی بیٹی حفصہؓ سے بہتر عثمانؓ کو عطا فرمادی۔

سرورِ دو عالم صلّی اللہ علیہ وسلّم کے اس خوش آیند ارشاد سے سیّدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی پریشانی اور حزن و ملال کافور ہوگیا اور مسرّت و اطمینان سے چہرہ شگفتہ ہوا جاتا تھا۔ سیّدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ یہ خوش کُن خبر سن کر جھوم اٹھے کہ محسنِ کائنات صلّی اللہ علیہ وسلّم کے سسر ہونے کا شرف حاصل ہونے والا ہے۔

حضورِ انور صلّی اللہ علیہ وسلّم نے جہاں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ساتھ سیّدہ ام کلثوم

رضی اللہ عنہا کا نکاح کرنے کا فیصلہ فرمایا تھا، وہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا سے بہ نفسِ نفیس خود رشتۂ زوجیت قائم کرنے کا فیصلہ فرمالیا تھا۔

مذکورہ بالا احادیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی شہزادی سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کے حق میں لفظ ”خیر“ استعمال فرمایا، جو سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کے لیے بہت بڑا اعزاز اور اکرام ہے۔ یہی لفظ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے لیے بھی استعمال فرمایا۔ آپ ﷺ کی ذات والا صفات تو بالیقین سب سے بہتر ہے۔ آپ ﷺ نے اپنی صاحبزادی کے لیے یہ لفظ استعمال فرما کر اُن کی شان اور مقام کو اُجاگر فرمادیا ہے۔

علامہ زرقانی رحمۃ اللہ علیہ اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

**و به استدل على فضل بناته على زوجاته.** (۳۳)

حضور ﷺ کے اس ارشاد سے آپ ﷺ کی بیویوں پر بیٹیوں کی فضیلت پر استدلال کیا جاتا ہے، کیونکہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے جب حفصہ رضی اللہ عنہا سے سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کو لفظ ”خیر“ سے تعبیر فرمایا۔ جن نیک سرشت صاحبزادیوں کو زبانِ نبوت سے ”خیر“ کہا جائے پھر اُن کے بنتِ رسول ہونے سے انکار کس قدر شقاوت اور بدبختی ہے۔

## عثمانؓ سے نکاح کا اَمرِ ربی

یوں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی چاروں صاحبزادیوں کے نکاح اللہ جل مجدہٗ کے حکم سے ہی کیے تھے، جیسا کہ آپ ﷺ کا ارشادِ گرامی ہے:

**ما انا ازوج بناتي، ولكن الله تعالى يزوجهن.** (۳۴)

ترجمہ: میں اپنی لختِ جگر شہزادیوں کا نکاح اپنی مرضی سے کسی کے ساتھ نہیں کرتا، بلکہ اللہ جل مجدہٗ کی جانب سے ان کے نکاحوں کے فیصلے ہوتے ہیں۔

لیکن یہ اعزاز بالخصوص اور بالالتزام سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کے مقدر میں تھا کہ ایک مرتبہ نہیں بار بار آپ ﷺ نے یہ بشارتِ عظمیٰ سنائی ہے کہ جبرئیل اللہ کا حکم لائے ہیں کہ میں ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاح عثمانؓ سے کردوں۔

سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

**يا عثمان! هذا جبريل عليه السلام يأمرني عن امر الله عزوجل ان**



**ازوجک اختها ام كلثوم على مثل صداقها و على مثل عشرتها. فزوجه رسول الله صلى الله عليه وسلم اياها.** (۳۵)

ترجمہ: اے عثمان! یہ جبرئیل امین ہیں، خبر دیتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے حکم دیا ہے کہ میں رُقیہ رضی اللہ عنہا کی بہن ام کلثوم رضی اللہ عنہا سے آپ کا نکاح کردوں اور جو مہر رقیہ رضی اللہ عنہا کے لیے مقرر ہوا تھا، اُس کے موافق ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا مہر ہو، اور ان کی مصاحبت اور رفاقت بھی انہی کے مطابق ہوگی۔

سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

**هذا جبريل اخبرني ان الله عزوجل امرني ان ازوجک اختها رقية. واجعل صداقها مثل صداق اختها.** (۳۶)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

**اتاني جبريل فقال، ان الله يأمرک ان تزوج عثمان ام كلثوم، على مثل صداق رقية و على مثل صحبتها.** (۳۷)

ترجمہ: حضرت جبرئیل علیہ السلام میرے پاس آئے اور کہا، اللہ جل شانہٗ آپ کو حکم دیتے ہیں کہ حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کردیں۔ اور جتنا مہر رقیہ رضی اللہ عنہا کا تجویز ہوا تھا، اُس کے برابر ہو اور صحبت و معاشرت بھی انہی کی مثل ہو۔

## تاریخِ نکاح

شہزادی سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاح سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کے ساتھ ربیع الاوّل ۳ھ میں ہوا۔ اور چند ماہ بعد جمادی الثانی ۳ھ میں رخصتی ہوئی تھی۔ اس طرح قلیل مدت میں یہ تقریبِ سعید پوری ہوئی۔

**فلما توفيت رقية بنت رسول الله صلى الله عليه وسلم خلف عثمان بن عفان على ام كلثوم بنت رسول الله. وكانت بكرًا. وذلک في شهر ربيع الاوّل سنة ثلاث من الهجرة، وادخلت عليه في هذه السنة في جمادى الاخرة.** (۳۸)

ترجمہ: جب سیدہ رقیہ رضی اللہ عنہا کا انتقال ہو گیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے بعد حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے اپنی صاحبزادی ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاح کر دیا۔ سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا دوشیزہ تھیں۔ نکاح ماہ ربیع الاول تین ہجری میں ہوا اور اسی سال جمادی الثانی میں سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کی رخصتی ہوئی۔

رخصتی کے وقت رسول رحمت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی شہزادی سے فرمایا:

**اما انه اشبه الناس بجد ابراهيم و ابيک محمد۔** (۳۹)

ترجمہ: جانِ پدر! تو خوش نصیب ہے، تیرے شوہر کی شکل وصورت تیرے دادا ابراہیم اور تیرے والد محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے ملتی جلتی ہے۔

سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی دوسری شہزادی کا نکاح بھی اللہ جل شانہٗ کے حکم سے کر دیا۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**ما زوجت عثمان ام كلثوم الا بوحی من السماء۔** (۴۰)

ترجمہ: میں نے عثمان کے ساتھ ام کلثوم کا نکاح اللہ کے حکم سے کیا ہے۔

**وما زوجته الا بوحی من السماء۔** (۴۱)

سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

**وما زوجتهن الا بوحی من السماء۔** (۴۲)

## ذوالنورین رضی اللہ عنہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی دو نورِ نظر یکے بعد دیگرے سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کے عقد میں عطا فرمائی تھیں، اور سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کو دو بار دامادِ رسول ﷺ بننے کا شرف حاصل ہوا ہے، اس لیے بارگاہِ نبوت سے آپ ﷺ کو ''ذوالنورین'' کا یگانہ و فرزانہ خطاب عطا ہوا یعنی دو نور والے۔

علمائے امت اس بات پر متفق ہیں، سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کے سوا دنیا میں کوئی ایسا شخص نہ ہوا ہے اور نہ ہی ہوگا جس کے عقد میں کسی نبی کی دو صاحبزادیاں آئی ہوں۔ یہ ایسی امتیازی فضیلت ہے کہ بنی نوع انسان میں کوئی بھی اس میں آپ کے شریک وسہیم نہیں۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

**ان الله اوحی الی ان ازوج كريمتی من عثمان۔** (۴۳)



ترجمہ: اللہ جل جلالہٗ نے میری طرف وحی بھیجی کہ میں اپنی دو صاحبزادیوں کا یکے بعد دیگرے عثمان سے نکاح کر دوں۔

**عن عائشة قالت سمعت خليلی رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول، اوحی الله الی ان ازوج كريمتی عثمان بن عفان، يعنی رقية و ام كلثوم۔** (۴۴)

ترجمہ: ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں، میں نے اپنے محبوب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا، آپ ﷺ نے فرمایا، اللہ تعالیٰ نے میری طرف وحی بھیجی کہ میں اپنی دو پیاری بیٹیوں کا نکاح عثمان رضی اللہ عنہ کے ساتھ کر دوں، یعنی سیدہ رقیہ اور سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہن۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مجلس میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا ذکر ہوا تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا، یہ ''نور'' ہے۔ عرض کیا گیا، ''نور'' سے کیا مراد ہے؟ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**وانی زوجته ابنتی فذلک سماه الله عند الملائكة ذالنور. وسماه فی الجنان ذالنورين۔** (۴۵)

ترجمہ: اور بیشک میں نے عثمان رضی اللہ عنہ سے اپنی دو صاحبزادیوں کا نکاح کیا۔ اس لیے اللہ تعالیٰ نے فرشتوں میں ان کا نام نور رکھا اور جنت میں انہیں ''ذوالنورین'' کہا گیا۔

سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا کہ آپ کو ''ذوالنورین'' کس وجہ سے کہا جاتا ہے؟ انہوں نے فرمایا کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی دو صاحبزادیوں کا نکاح مجھ سے فرمایا، اس لیے آسمانوں میں مجھے ''ذوالنورین'' کہا جانے لگا۔ (۴۶)

سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا:

**ذلک امرؤ يدعى فی السماء ذالنورين۔** (۴۷)

ترجمہ: یہ ایسا خوش نصیب آدمی ہے جس کو آسمانوں میں ذوالنورین کہا جاتا ہے۔

## خاوند کا بلند مقام

وفا شعار بیوی ہر جگہ اپنے شوہر کو بلند مرتبہ دیکھنا چاہتی ہے۔ سرچشمہ مہر و وفا، جگر گوشہ

رسول اللہ سیّدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کے دل میں بھی یہ جذبہ بدرجہ اتم موجود تھا۔ ایک مرتبہ انہیں یہ شوق ہوا کہ یہ معلوم کیا جائے کہ اللہ اور اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر میں ان کے شوہر عثمان رضی اللہ عنہ کا کیا مرتبہ ہے؟ چنانچہ وہ اپنے والد بزرگوار حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کرتی ہیں، ''اگر اجازت ہو تو کچھ عرض کروں؟'' شفیق باپ نے خندہ روی سے فرمایا، ''پوچھو بیٹی! کون سی بات ہے؟''

شہزادی ام کلثوم رضی اللہ عنہا شرم وحیا کے لہجے میں بولیں، ''میں آپ سے معلوم کرنا چاہتی ہوں کہ میرے شوہر عثمان رضی اللہ عنہ کا مرتبہ زیادہ بلند ہے یا حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے شوہر حضرت علی رضی اللہ عنہ کا؟''

جتنا اہم سوال تھا اتنا ہی نکتہ آفریں بھی، جسے سن کر حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم تھوڑی دیر خاموش رہے، پھر گویا ہوئے:

زوجک من یحبہ اللہ و رسولہ. ویحب اللہ و رسولہ. (۴۸)

ترجمہ: جانِ پدر! تجھے خوش ہونا چاہیے کہ تیرا شوہر عثمان رضی اللہ عنہ ان لوگوں میں سے ہے جو اللہ اور اُس کے رسول سے محبت کرتے ہیں، اور اللہ اور اُس کے رسول ان سے محبت کرتے ہیں۔

شہزادی ام کلثوم رضی اللہ عنہا اپنے شوہر نامدار کی منقبت وفضیلت سن کر بیحد خوش ہوئیں۔

## اوصاف وخصائل

شہزادی سیّدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا نہایت نیک مزاج، خوش اطوار اور شیریں زبان تھیں۔ شوہر کی خدمت وفرمانبرداری دل وجان سے کرتی تھیں۔ میاں بیوی کے ازدواجی تعلقات نہایت خوشگوار رہے۔ آخر دم تک سیّدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کے پاس رہیں، لیکن باہمی اخلاص و محبت کا یہ حال تھا کہ ایک بار بھی کسی شکر رنجی کی نوبت نہیں آئی۔

## اولاد

اللہ تعالیٰ کی مصلحتیں وہی بہتر جانتا ہے۔ نظامِ عالم کے امور اُسی کے قبضۂ قدرت میں ہیں، اور اولاد کا معاملہ بھی صرف اور صرف اسی کے اختیار میں ہے۔ ارشادِ ربانی ہے:

یَهَبُ لِمَنْ یَّشَآءُ اِنَاثًا وَّیَهَبُ لِمَنْ یَّشَآءُ الذُّکُوْرَ. اَوْ یُزَوِّجُهُمْ ذُکْرَانًا



وَّاِنَاثًا ج وَیَجْعَلُ مَنْ یَّشَآءُ عَقِیْمًا. (سورۃ الشوریٰ: ۴۹-۵۰)

ترجمہ: جسے چاہے بیٹیاں دے، جسے چاہے بیٹے دے، یا جس کو چاہے بیٹے اور بیٹیاں دونوں عطا فرمائے، اور جس کو چاہے بانجھ کر دے۔

انبیاء و اولیاء سب ہی اس کے سامنے بے بس ہیں، کسی کے اختیار میں کچھ بھی نہیں۔

شہزادی سیّدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا بھی اولاد کی نعمت سے محروم ہیں۔ مورخین کا یہی اتفاق ہے کہ سیّدہ کے ہاں اولاد نہیں ہوئی۔

وَلَمْ تَلِدْ لَهٗ شَیْئًا. (۴۹)

ترجمہ: اور عثمان رضی اللہ عنہ کی کوئی اولاد حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا سے نہیں ہوئی۔

## خوش پوش

شہزادی سیّدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا خوش پوش خاتون تھیں۔ عمدہ اور باوقار لباس زیب تن کرتی تھیں۔ سیّدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ جیسے صاحبِ ثروت شوہر کے ساتھ یہ انداز معاشرت لازمی تھا۔ اور اس سے زوجین کے درمیان تعلقات کی شائستگی اور معاشرتی خوشحالی کا اظہار بھی ہوتا ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خادمِ خاص حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہا بیان کرتے ہیں:

انہ رأی علی ام کلثوم بنت رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم برد حریر سیراء. (۵۰)

ترجمہ: میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی ام کلثومؓ پر ایک بیش قیمت چادر دیکھی، جو ریشم کی دھاریوں سے بنی ہوئی تھی۔

## سانحہ ارتحال

شہزادی سیّدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا بھی اجل کے سامنے سرنگوں ہو گئیں۔ مشیتِ ایزدی کے فیصلے کو کون ٹال سکتا ہے! آخر وہ حسرتناک گھڑی بھی آ ہی گئی جب سیّدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا اپنے مغموم شوہر اور غمزدہ باپ کو چھوڑ کر راہی فردوس ہوئیں۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ.

وماتت فی شعبان سنۃ تسع من الهجرۃ. (۵۱)

ترجمہ: سیدہ ماہ شعبان ۹ھ میں سفر آخرت پر روانہ ہوگئیں۔

اللہ جل شانہٗ کی شانِ بے نیازی کہ ۲ھ میں شہزادی رقیہ رضی اللہ عنہا اپنے خالق حقیقی سے جاملیں، ۸ھ میں شہزادی زینب رضی اللہ عنہا خلد بریں میں جاگزیں ہوگئیں، اور ۹ھ میں شہزادی ام کلثوم رضی اللہ عنہا سب کو داغ مفارقت دے کر ہمیشہ ہمیشہ کے لیے دار الفنا سے دار البقا کو رحلت فرماگئیں۔

ہر شے مسافر ہر چیز راہی
کیا چاند تارے کیا مرغ و ماہی

سرورِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کی تینوں شہزادیوں کا سانحۂ ارتحال آپ ﷺ کی حیات ہی میں ہوا۔ اور تینوں شہزادے بھی صغرسنی ہی میں داغِ مفارقت دے کر جاں بحق تسلیم ہوگئے تھے۔ سوائے شہزادی فاطمہ رضی اللہ عنہا، ساری اولاد امجاد اللہ کو پیارے ہوچکے تھے، لیکن ان اندوہناک حالات میں بھی صبر و استقلال ہی کا مظاہرہ دکھایا۔ جن جاں گسل اور روح فرسا واقعات و حالات کا سامنا انبیاء علیہم السلام کو کرنا پڑتا ہے، اور اللہ نے ان کو جو حوصلہ، صبر اور قوت برداشت عطا کر رکھی ہوتی ہے، وہ ان ہی کے شایانِ شان ہوتی ہے۔

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے:

**اشد الناس بلاء الانبیاء ثم الامثل فالامثل۔** (۵۳)

ترجمہ: لوگوں میں سب سے زیادہ آزمائشیں انبیاء کو پیش آتی ہیں، پھر جو اُن سے زیادہ مشابہ ہوتے ہیں۔

یہ بھی امت کی تسکین و تسلی اور رہنمائی کا ایک عبرت انگیز نمونہ ہے۔

## عثمانؓ پر فدا امیتِ بنات

سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کی حسنِ معاشرت، اعلیٰ کردار اور بیویوں کے ساتھ انتہائی عمدہ اخلاق سے پیش آنے، اور ایک نہیں، نبی کی دولختِ جگر شہزادیوں کے ساتھ زندگی میں کوئی بھی ناخوشگوار واقعہ پیش نہ آنے کی وجہ سے رسولِ رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کا دل عثمان رضی اللہ عنہ سے بے حد خوش اور ہر اعتبار سے مطمئن تھا۔ اور عثمان رضی اللہ عنہ سے نہ صرف سرورِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم راضی تھے، بلکہ ارشاد فرمایا:



**والرب عنک راضٍ۔** (۵۳)

ترجمہ: اور تجھ سے تیرا رب بھی راضی ہے۔

سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ اس انقطاع صہریت پر رنجیدہ اور غمگین تھے، جن کی تسکین خاطر کے لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں:

**زوجوا عثمان. لو کان لی ثالثة لزوجته. وما زوجته الا بالوحی من اللہ۔** (۵۴)

ترجمہ: لوگو! عثمان سے اپنی بیٹیوں کا عقد کرو۔ اگر میری تیسری بیٹی ہوتی تو اُس کا نکاح بھی عثمان سے کردیتا۔ اور میں نے عثمان سے بیٹیوں کے نکاح اللہ تعالیٰ کی وحی کی رہنمائی میں کیے ہیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، لوگو! اگر تمہاری کوئی بہن یا بیٹی بغیر شوہر کے ہو تو تم بھی عثمان رضی اللہ عنہ سے اس کا نکاح کردو۔

**لو کانت عندنا ثالثة لزوجناه۔** (۵۵)

ترجمہ: اگر میری تیسری بیٹی بھی (بغیر نکاح) ہوتی، میں اس کا نکاح بھی عثمان سے کردیتا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

**ولو کن عشرًا لزوجتهن عثمان. وما زوجتهن الا بوحی من السماء۔** (۵۶)

ترجمہ: اور اگر میری دس بیٹیاں ہوتیں تو میں ایک کے بعد دوسری کا عثمان سے نکاح کر دیتا۔ میں نے اپنی بیٹیوں کا نکاح اللہ کے حکم سے کیا ہے۔

**وعن عثمان قال: قال لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حین زوجنی ابنته الاخری. لو ان عندی عشرًا لزوجتکهن واحدة بعد واحدہ. فانی عنک راضٍ۔** (۵۷)

ترجمہ: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا جس وقت آپ نے اپنی دوسری بیٹی کا مجھ سے عقد کیا، اگر میری دس بیٹیاں ہوتیں تو میں ایک کے بعد دوسری، سب کا نکاح آپ سے کردیتا، کیونکہ میں آپ سے راضی ہوں۔

سیدنا علی المرتضی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

لو کان لی اربعون بنتاً زوجت عثمان واحدۃ بعد واحدۃ. حتی لا تبقی منھن واحدۃ. (۵۸)

ترجمہ: اگر میری چالیس بیٹیاں بھی ہوتیں تو میں یکے بعد دیگرے سب کا نکاح عثمان رضی اللہ عنہ سے کر دیتا، یہاں تک کہ کوئی بیٹی باقی نہ رہتی۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

والذی نفسی بیدہ، لو ان عندی مائۃ بنت تموت واحدۃً بعد واحدۃٍ زوجتک اخری، حتی لا یبقی من المائۃ شئی. (۵۹)

ترجمہ: مجھے قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے، اگر میری ایک سو بیٹیاں ہوتیں تو ایک کے فوت ہو جانے کے بعد دوسری کا نکاح آپ سے کر دیتا، یہاں تک کہ سو میں سے ایک بیٹی بھی باقی نہ رہتی۔

## تجہیز و تکفین

حضرت ام عطیہ انصاریہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ جب ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی ام کلثوم رضی اللہ عنہا کی میت کو غسل دینے لگیں تو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور فرمایا، تین دفعہ یا پانچ دفعہ یا ضرورت سمجھو تو اس سے بھی زیادہ مرتبہ غسل دو، اور بیری کے پتوں ملے پانی سے غسل دینا اور آخر میں کافور، یا یہ فرمایا، کچھ حصہ کافور کا استعمال کر لینا۔ (۶۰)

حضرت ام عطیہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی کی وفات ہوئی تو آپ ﷺ تشریف لائے اور فرمایا، تین یا پانچ مرتبہ غسل دے دو، اور اگر تم مناسب سمجھو تو اس سے زیادہ بھی دے سکتی ہو۔ غسل پانی اور بیری کے پتوں سے ہونا چاہیے۔ اور آخر میں کافور، یا یہ کہا، کچھ کافور کا استعمال کر لینا چاہیے، اور غسل سے فارغ ہونے پر مجھے اطلاع کرنا۔

چنانچہ جب ہم غسل دے چکے تو آپ ﷺ کو اطلاع دی۔ آپ ﷺ نے ہمیں اپنا ازار دیا



اور فرمایا کہ اس کی قمیص بنا دو۔ آپ ﷺ کی مراد اپنے ازار سے تھی۔ (۶۱)

حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کی روایت میں طاق مرتبہ غسل دینا اور میت کے دائیں طرف سے اور وضو کے اعضاء سے غسل کی ابتدا کرنا مذکور ہے۔ ام عطیہ کہتی ہیں، ہم نے غسل دینے کے بعد کنگھی کر کے ان کے بالوں کو تین حصوں میں تقسیم کر دیا۔ (۶۲)

ابن ماجہ کی روایت میں صراحت ہے کہ جس صاحبزادی کے غسل کا ذکر ان احادیث میں ہے، وہ سیدہ ام کلثوم تھیں۔ لیکن بخاری کی روایات میں یہ تصریح نہیں۔ علامہ زرقانی لکھتے ہیں:

وقد روی الطبری و طحاوی و الواقدی و ابن سعد و الدولابی من حدیث قلیح عن ھلال بن علی التصریح بانھا ام کلثوم. (۶۳)

ترجمہ: طبری، طحاوی، واقدی، ابن سعد اور دولابی، سب نے قلیح عن ہلال بن علی سے تصریح کر دی ہے کہ وہ صاحبزادی ام کلثوم رضی اللہ عنہا تھیں۔

حافظ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ (م ۸۵۲ھ) نے بڑی محققانہ بحث فرمائی ہے۔

"قَوْلُهٗ اِبْنَتِهٖ" بخاری شریف کی روایت میں صاحبزادی کا نام ذکر نہیں ہوا۔ اور مشہور یہ ہے کہ یہ صاحبزادی زینب زوجہ ابو العاص بن ربیع تھیں، جو حضرت امامہ کی والدہ تھیں۔ اور یہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سب سے بڑی بیٹی تھیں۔ اور طبری کی بیان کردہ روایات کے مطابق ان کی وفات ۸ھ کے ابتداء میں ہوئی تھی، جیسا کہ مسلم شریف کی روایت ہے:

عن عاصم عن حفصۃ عن ام عطیۃ قالت: لما ماتت زینب بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اغسلنھا. الخرہ.

"حافظ" کہتے ہیں، میں نے حفصہ اور محمد کی روایات میں سوا عاصم کی روایت کے صاحبزادی کا نام نہیں دیکھا۔

لیکن ابن التین نے داودی سے بڑے وثوق سے فرمایا ہے:

بان البنت المذکورۃ ام کلثوم زوج عثمان.

لیکن اس کی سند بیان نہیں کی۔

اور منذری نے قاضی عیاض کی پیروی میں تعجب انگیز بات کہی ہے۔ ان کا کہنا ہے کہ

حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا انتقال تو اُس وقت ہوا تھا جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جنگِ بدر میں مصروف تھے۔ یہ قول بالکل غلط ہے۔ اس وقت حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کا انتقال ہوا تھا۔

امام ابن ماجہ کی روایت میں ہے:

عن ابی بکر بن ابی شیبة عن عبدالوھاب الثقفی عن ایوب،

"دخل علینا و نحن لغسل ابنته ام کلثوم." (۶۴)

اس کی اسناد امام بخاری اور امام مسلم کی شرائط کے مطابق صحیح ہیں۔

معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ام عطیہ رضی اللہ عنہا نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی دوسری بیٹیوں کو بھی غسل دیا ہو۔ ان کا غسل دینے کا بیان متعدد مرتبہ واقع ہوا ہو اور حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا کو بھی غسل دیا ہو۔

علامہ ابن عبدالبر رحمۃ اللہ علیہ نے واضح طور پر لکھا ہے کہ حضرت ام عطیہ رضی اللہ عنہا میتوں کے غسل دینے میں ہمیشہ شریک ہوتی تھیں۔

حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ روایات میں تطبیق اس طرح فرماتے ہیں:

ویمکن الجمع بان تکون حضرتهما جمیعًا.

ترجمہ: ہوسکتا ہے کہ حضرت ام عطیہ رضی اللہ عنہا، حضرت زینب رضی اللہ عنہا اور حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا دونوں کے انتقال کے بعد غسل میں شریک ہوئی ہوں۔

حضرت ام عطیہ انصاریہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ جس وقت غسل دے رہی تھیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دروازے کے باہر تشریف فرما تھے۔ ہم نے غسل سے فارغ ہونے پر آپ ﷺ کو اطلاع دی تو آپ ﷺ نے کفن کے کپڑے اس ترتیب سے عطا فرمائے: پہلے چادر، پھر قمیص، پھر اوڑھنی، پھر ایک چادر اور آخر میں ایک بڑی چادر، جس میں جسم کو لپیٹ دیا گیا۔ (۶۵)

## نمازِ جنازہ

شہزادی ام کلثوم رضی اللہ عنہا جیسی مکرم و برگزیدہ اور اللہ کی پیاری بندی کا جب غسل و کفن کا مرحلہ مکمل ہوگیا، سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے خود نمازِ جنازہ پڑھائی اور صحابہ کرام نے آپ ﷺ کی معیت میں نمازِ جنازہ ادا کی۔

و صلی علیها رسول الله صلی الله علیه وسلم. (۶۶)



یہ بھی سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کی ایک فضیلت اور منقبت ہے کہ سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے خود اُن کی نمازِ جنازہ پڑھائی اور اُن کے لیے مغفرت و بخشش کی دعائیں فرمائیں، اور آپ ﷺ کے ساتھ صحابہ کرام کا جمِ غفیر بھی دعا کرنے میں شامل اور شریک تھا۔

## تدفین

نمازِ جنازہ ادا کر لینے کے بعد سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کی میت تدفین کے لیے جنت البقیع لائی گئی۔ تدفین کے لیے حضرت ابوطلحہ انصاری، سیدنا علی المرتضیٰ، حضرت فضل بن عباس اور حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہم قبر میں اُترے اور دفن کرنے میں معاونت کی۔

ونزل فی حفرتها ابوطلحة، وعلی بن ابی طالب، والفضل ابن عباس و اسامة بن زید. (۶۷)

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا، آپ ﷺ سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کی قبر کے پاس بیٹھے ہیں اور آپ ﷺ کی آنکھیں اشکبار ہیں، ٹپ ٹپ آنسو بہہ رہے ہیں۔ (۶۸)

# سیّدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا

## ولادت باسعادت

شہزادی سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کی ولادت باسعادت کے متعلق امام ابن سعد رحمۃ اللہ علیہ (م۲۳۰ھ) لکھتے ہیں:

ولدتها و قريش تبني البيت وذلك قبل النبوة بخمس سنين. (۶۹)

جس زمانہ میں قریش بیت اللہ کی تعمیر میں مصروف تھے، رحمتِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک پینتیس سال کو پہنچ چکی تھی اور اعلانِ نبوت سے کوئی پانچ برس پہلے سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کے بطن مبارک سے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی ولادت باسعادت ہوئی۔

علامہ ابن عبدالبر رحمۃ اللہ علیہ (م۴۶۳ھ) لکھتے ہیں، حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی ولادت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک کے اکتالیسویں سال ہوئی۔ (۷۰)

علامہ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ (م۸۵۲ھ) لکھتے ہیں:

نقل ابوعمر عن عبيدالله بن محمد بن سليمان بن جعفر الهاشمي انها ولدت احدى واربعين من مولد النبي صلى الله عليه وسلم وكان مولدها قبل البعثة بقليل نحوسنة او اكثر وهي اسن من عائشة بنحو خمس سنين. (۷۱)

## اسمِ گرامی

چوتھی شہزادی کا نام نامی اسمِ گرامی "فاطمہ" ہے۔ شہزادی فاطمہ رضی اللہ عنہا کے والد گرامی قدر محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب، اور والدہ محترمہ سیدہ خدیجہ بنت خویلد ہیں۔

## وجہ تسمیہ



لفظ "فاطمہ" مشتق ہے "فَطْمٌ" سے، یعنی منقطع کرنا، دور کرنا۔ جیسے "فَطَمَ الصَّبِيُّ" جب بچے کو دودھ چھڑا دیا جائے۔ "فَصَلَهُ مِنَ الرَّضَاعِ" اسے دودھ چھڑا دیا۔ (۷۲)

علامہ مناوی رحمۃ اللہ علیہ (م۱۰۳۱ھ) فرماتے ہیں، آپ کا نام "فاطمہ" الہامی نام تھا، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے انہیں جہنم سے چھڑا لیا۔ دیلمی رحمۃ اللہ علیہ نے ابوہریرہ سے اور حاکم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، بے شک فاطمہ رضی اللہ عنہا نام اس لیے رکھا گیا کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں چھڑا لیا اور جہنم سے آڑ بنا دیا۔ (۷۳)

علامہ قسطلانی رحمۃ اللہ علیہ (م۹۲۳ھ) لکھتے ہیں:

عن ابن مسعود انما سميت فاطمه بالهام من الله لرسوله ان كانت ولادتها انما سميت فاطمة: لان الله قد فطمها و ذريتها عن النار يوم القيامة. اخرجه الحافظ الدمشقي و دوى الغساني والخطيب مروعا. لان الله فطمها ومحبيها عن النار. (۷۴)

ترجمہ: سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کا یہ نام اس لیے رکھا گیا ہے کہ اللہ جل شانہٗ نے انہیں اور اُن کی اولاد کو قیامت کے دن جہنم سے بچا لیا ہے۔ حافظ دمشقی نے اس روایت کو یوں بیان کیا ہے، اور غسانی اور خطیب نے اسے مرفوعاً روایت کیا ہے۔

علامہ زرقانی (م۱۱۲۲ھ) اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

قبل النبوة وان كانت بعدها فيحتمل بالوحي لان الله قد فطمها من الفطم وهو فطم الصبي وذريتها عن النار يوم القيامة اى منعهم منها. (۷۵)

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سیدہ کا یہ نام بذریعہ الہام رکھا گیا ہے، جو اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف القاء فرمایا۔

اگر سیدہ کی ولادت نبوت سے پہلے ہوئی ہو تو اسے الہام کہا جائے گا، اور اگر نبوت کے بعد ہوئی ہو تو بذریعہ وحی آپ ﷺ کو یہ نام رکھنے کو کہا گیا، اس لیے کہ اللہ تعالیٰ نے اسے محفوظ فرما لیا اور سیدہ کی اولاد کو بھی جہنم سے بچا لیا ہے۔ غسانی اور خطیب کہتے ہیں، اس روایت میں مجہول راوی پائے جاتے ہیں۔

## شہزادی کے اسماء

شہزادی سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کے نام نو (۹) عدد مذکور ہیں:

۱۔ فاطمہ ۲۔ مبارکہ ۳۔ زکیہ
۴۔ صدیقہ ۵۔ راضیہ ۶۔ مرضیہ
۷۔ محدثہ ۸۔ زہراء ۹۔ طاہرہ (۷۶)

## القاب

شہزادی سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کے القاب بتول اور زہراء ہیں۔

علامہ قسطلانی رحمۃ اللہ علیہ (م ۹۲۳ھ) لکھتے ہیں:

وسمیت بتولا لانقطاعها من نساء زمانها فضلا و دینا و حسبا وقیل لا نقطاعها عن الدنیا الی اللہ تعالیٰ۔ (۷۷)

ترجمہ: انہیں بتول کا لقب اس لیے دیا گیا کہ اپنے زمانہ کی عورتوں سے حسن شرافت، فضل وکمال، حسب ونسب اور دین ودانش کے اعتبار سے بہت ممتاز تھیں (یعنی الگ تھیں)، اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ سیدہؓ نے اللہ تعالیٰ کی عبادت کے لیے اپنے آپ کو لوگوں سے الگ کر لیا تھا، اس لیے یہ لقب عطا ہوا۔

علامہ مناوی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں: ''بَتُوْل''، با کے فتحہ اور تا کے ضمہ کے ساتھ۔

''بَتَلَهُ بَتْلاً کَتَبْتُهُ''، عبادت کے لیے علیحدہ ہونا۔ (۷۸)

''اَلْبَتُوْل''، کنواری زاہدہ عورت۔ (۷۹)

''زہراء''، سیدہ کا لقب زہرا بھی تھا۔ (۸۰)

اس لقب کی وجہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے گلشن کا ایک پھول تھیں۔ (۸۱)

علامہ ابن منظور رحمۃ اللہ علیہ (م ۷۱۱ھ) لکھتے ہیں:

الزُّهْرَةُ، الحسنُ و البیاضُ، وقد زَهِرَ زَهْرًا، وَالزَّاهِرُ وَالْاَزْهَرُ، الحسن الابیض من الرّجال وقیل هو الابیض فیه حمرة۔ (۸۲)

ترجمہ: چمکدار سفیدی، آدمی کا حسین وجمیل ہونا، سرخ وسفید حسن الزہراء، حسین عورت،



پھول، چمک دمک، بہار۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ (م ۱۰۵۲ھ) فرماتے ہیں:

الزہراء، اس لیے لقب ہوا کہ سیدہ رضی اللہ عنہا خوب رو اور حسن وجمال میں کمال مرتبہ میں تھیں۔ (۸۳)

## سیدہ کی کنیت

سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کی کنیت ''اُمِّ اَبِیْهَا'' تھی۔ (۸۴)

طبرانی نے ابن المدینی سے روایت نقل کی ہے، ''اُمِّ اَبِیْهَا'' سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کی کنیت ''حب نبوی صلی اللہ علیہ وسلم'' کی وجہ سے ہے۔ جب حضور انور ﷺ کے والدین دنیا سے رخصت ہو گئے تو آپ فاطمہ بنت اسد حضرت علی رضی اللہ عنہ کی والدہ کے پاس رہے، آپ انہیں اماں ہی پکارتے تھے۔ جب فاطمہ بنت اسد کا انتقال ہوا تو آپ غمزدہ ہو گئے۔ آپ کہتے تھے، آج میری ماں کی وفات ہو گئی ہے۔

پھر جب اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو ''فاطمہ رضی اللہ عنہا'' دیں تو آپ ﷺ جب بھی بیٹی فاطمہ کو دیکھتے تو ''فاطمہ بنت اسد'' یاد آ جاتیں تو بیٹی سے تسلی ہو جاتی، اس لیے سیدہ کی یہ کنیت قرار پائی۔

## ہجرت مدینہ

شعب ابی طالب میں پورے تین برس شہزادی فاطمہ رضی اللہ عنہا پورے خاندان کے ساتھ بے انداز مصائب وآلام برداشت کرتی رہیں۔ جب مکہ میں کافروں کا ظلم وتشدد حد سے بڑھ گیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قتل کے منصوبے بنائے جانے لگے تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے مدینہ طیبہ کی طرف ہجرت کا فیصلہ کر لیا۔ پہلے صحابہ کرامؓ کی اکثریت ہجرت کر کے مدینہ منورہ چلی گئی، بعد ازاں سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے جانثار، یار غار حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے ہمراہ ہجرت فرمائی۔ وہاں پہنچ جانے کے چند دن بعد اپنے اہل بیت کو بھی مدینہ منورہ بلوا لیا۔

## عقدِ مسنونہ

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی شہزادی سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کا عقدِ مسنونہ

ہجرت مدینہ کے کچھ عرصہ بعد وقوع پذیر ہوا۔ اس کی تفصیلات علامہ زرقانی رحمۃ اللہ علیہ (م۱۱۲۲ھ) کی کتاب سے پیش کی جاتی ہیں۔

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا سے عقد کی درخواست پیش کی۔ آپ ﷺ نے فرمایا:

''اِنْتَظِرْ بِهَا الْاَقْضَاء۔''

ترجمہ: حکم الٰہی کا انتظار کریں۔

علامہ بلاذری کی بیان کردہ روایت میں ہے، آپ ﷺ نے فرمایا:

''مجھے اللہ تعالیٰ کے فیصلے کا انتظار ہے۔''

اس کے بعد حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے بھی یہ درخواست کی، مگر انہیں بھی وہی جواب ملا۔ ان دونوں حضرات نے باہم مشورہ کیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے جانثار، محبوب اور عم زاد بھی ہیں، ان سے کہا جائے کہ وہ یہ درخواست پیش کریں۔ چنانچہ یہ دونوں حضرات حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس آئے۔ انہیں ترغیب دی، انہیں اپنی بے سروسامانی کی بناء پر ایسا کرنے میں تامل تھا، لیکن ان حضرات کے اصرار سے وہ آمادہ ہوگئے۔ دلی خواہش تو اُن کی بھی یہی تھی لیکن فطری حیا پیغام بھیجنے میں مانع تھی۔ اب ہمت کر کے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کو پیغام بھیج دیا۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی استدعا کو شرفِ قبولیت بخشا اور دریافت فرمایا:

هل عندک شیئ؟ فقلت فرسی و بدنی.

ترجمہ: کیا تمہارے پاس کچھ ہے؟ میں نے عرض کیا، ایک گھوڑا اور زرہ ہے۔

ابن اسحاق کی روایت میں ہے:

هل عندک شیئ؟ قال لا. قال فما فعلت الدرع التی سلحتکها.

ترجمہ: کیا تمہارے پاس کچھ ہے؟ کہا، نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا، وہ زرہ کہاں گئی جو میں نے تمہیں دی تھی؟

مسند احمد کی روایت میں ہے، حضرت علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ جب میں نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں یہ درخواست پیش کرنے کا ارادہ کیا:



''فقلت و اللّٰہ مالی من شیئ.''

ترجمہ: میں نے کہا، خدا کی قسم! میرے پاس تو کچھ بھی نہیں ہے۔

بہرحال میں نے استدعا کر دی۔ آپ ﷺ نے فرمایا، تمہارے پاس کچھ ہے؟ میں نے عرض کیا، کچھ بھی نہیں۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا، وہ زرہ کہاں گئی جو میں نے فلاں موقع پر تمہیں دی تھی؟ میں نے عرض کیا، وہ تو میرے پاس موجود ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا:

''فاعطها ایاها.''

ترجمہ: بس وہی لے آؤ۔

علامہ زرقانی فرماتے ہیں، ان دونوں روایات میں کوئی تضاد نہیں ہے۔ بلکہ پہلی روایت میں نفی سے مراد نقد درہم و دینار ہیں، اور دوسری روایت میں دو چیزوں کی موجودگی کا اقرار ہے۔

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ گھوڑا تو جہاد کے لیے ضروری ہے، البتہ زرہ فروخت کردو۔ چنانچہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے وہ زرہ حضرت عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ نے ۴۸۰ درہم میں خرید لی، اور پھر زرہ ہدیۃً حضرت علی رضی اللہ عنہ کو واپس دے دی۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ وہ رقم اور زرہ لے کر حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور سارا واقعہ عرض کیا۔ آپ ﷺ نے حضرت عثمانؓ کے حق میں دعائے خیر فرمائی۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت بلال رضی اللہ عنہ کو بلایا اور فرمایا، دو تہائی خوشبو وغیرہ پر صَرف کرو اور ایک تہائی سامان شادی اور دیگر اشیائے خانہ داری پر خرچ کرو۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے حکم دیا کہ جاؤ ابوبکر، عثمان، عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہم اور دیگر مہاجرین و انصار کو بلا لاؤ۔ اسی اثناء میں آپ ﷺ پر وحی آنے کی سی کیفیت طاری ہوئی۔ جب وہ کیفیت دُور ہوئی تو آپ ﷺ نے فرمایا:

''قد امرنی ربی بذلک.''

ترجمہ: مجھے اللہ نے ایسا کرنے کا حکم دیا ہے۔

طبرانی کی روایت میں ہے:

''ان اللّٰہ امرنی ان ازوج فاطمة من علی.''

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے مجھے حکم دیا ہے کہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کا عقد علی رضی اللہ عنہ سے کر دوں۔

ابن عساکر کی روایت میں ہے، حضرت انس بیان کرتے ہیں، جب وحی کی کیفیت جاتی رہی تو آپ ﷺ نے لوگوں سے ارشاد فرمایا:

''فان رَبّی امَرنی اَن اُزوّجَ فَاطمَةَ مِنْ عَلیّ۔''

ترجمہ: مجھے میرے رب نے حکم دیا ہے کہ میں فاطمہ رضی اللہ عنہا کا نکاح علی رضی اللہ عنہ سے کر دوں۔

جب سب لوگ اپنی اپنی جگہ بیٹھ گئے تو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبۂ نکاح پڑھا:

اَلحَمدُلِلّٰهِ المَحمُودِ بِنِعمَتِهٖ. المَعبُودِ بِقُدرَتِهٖ. المُطَاعِ المَرهُوبِ مِن عَذَابِهٖ وَسَطوَتِهٖ. النَّافِذُ اَمرُهٗ فِی سَمَائِهٖ وَاَرضِهٖ. اَلَّذِی خَلَقَ الخَلقَ بِقُدرَتِهٖ، وَمَیَّزَهُم بِاَحکَامِهٖ. وَاَعَزَّهُم بِدِینِهٖ وَاَکرَمَهُم بِنَبِیِّهٖ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیهِ وَ اٰلِهٖ وَسَلَّم ثُمَّ اِنَّ اللّٰهَ تَبَارَکَ اِسمُهٗ. وَتَعَالَت عَظَمَتُهٗ جَعَلَ المُصَاهِرَةَ سَبَبًا لَاحِقًا. اَمرًا مُفتَرَضًا. وَشَبَحَ بِهِ الاَرحَامَ وَاَلزَمَ بِهِ الاَنَامَ فَقَالَ عَزَّ مَن قَائِلٍ. وَهُوَ الَّذِی خَلَقَ مِنَ المَاءِ بَشَرًا فَجَعَلَهٗ نَسَبًا وَصِهرًا وَکَانَ رَبُّکَ قَدِیرًا۔

فَاَمرُ اللّٰهِ یَجرِی اِلٰی قَضَائِهٖ بَجرِی اِلٰی قَدرِهٖ. وَلِکُلِّ قَضَاءٍ قَدرٌ. وَلِکُلِّ قَدرٍ اَجَلٌ. وَلِکُلِّ اَجَلٍ کِتَابٌ وَعِندَهٗ اُمُّ الکِتٰبِ۔

ترجمہ: اللہ کا شکر ہے جو اپنی نعمتوں کی ہر تعریف وتحسین کا سزاوار ہے اور اپنی قدرت کی وجہ سے عبادت کے لائق ہے۔ اس کا اطاعت گزار اُس کے عذاب سے لرزاں وترساں ہے۔ اس کا حکم زمین وآسمان میں نافذ ہے۔ اس نے مخلوق کو اپنی قدرت سے بنایا۔ اپنے احکام کے ذریعہ انہیں الگ الگ کیا۔ انہیں اپنے دین کے ذریعہ عزت بخشی اور اپنے نبی کے ذریعے سے عظمت و سربلندی سے بہرہ ور کیا۔ پھر اللہ تبارک وتعالیٰ نے شادی بیاہ کو لازم امر قرار دیا، اور اس کے ذریعے رشتے چلائے اور اسے لوگوں کے لیے ضروری قرار دیا۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے، ''وہی ذات پاک ہے جس نے انسان کو پانی سے پیدا کیا، اور بعض کو بعض کا بیٹا، بیٹی اور داماد بنایا، اور تیرا رب



ہر چیز پر قادر ہے۔''

اللہ تعالیٰ نے ہر کام کو قضا وقدر کے تحت کر دیا ہے، اور قضا وقدر کا ایک وقت مقرر ہے، اور ہر چیز اپنے وقت پر ہی پوری ہوتی ہے، اور ہر اجل کے لیے کتاب ہے، اور اسی کے پاس ام الکتاب ہے۔

خطبہ مسنونہ کے بعد آپ ﷺ نے حاضرین سے مخاطب ہو کر فرمایا:

''ان اللّٰہ تعالٰی امرنی ان ازوج فاطمة من علی بن ابی طالب، فاشهدوا والی قد زوجته علی اربعمائة مثقال فضة۔''

ترجمہ: بیشک اللہ تعالیٰ نے مجھے حکم دیا ہے کہ میں فاطمہ رضی اللہ عنہا کا نکاح علی بن ابوطالب رضی اللہ عنہ سے چار سو مثقال چاندی کے مہر پر کر دوں، تم لوگ اس پر گواہ رہنا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مخاطب ہو کر فرمایا:

''اَرَضِیتَ بِذٰلِکَ؟''

ترجمہ: کیا تجھے منظور ہے؟

حضرت علی نے کہا، ''بسروچشم!''

''قد رضیت بذلک یا رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیه وسلم۔''

پھر حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے بدیں الفاظ دعا کی:

''جَمَعَ اللّٰهُ شَملَکُمَا. وَاَسعَدَ جَدَّکُمَا. وَبَارَکَ عَلَیکُمَا. وَاَخرَجَ مِنکُمَا کَثِیرًا۔''

ترجمہ: اللہ تعالیٰ تم دونوں کی پراگندگی کو جمع کرے، تمہاری کوشش میں برکت عطا فرمائے اور تم سے نیک وپاک اولاد پیدا کرے۔

ایجاب وقبول کے بعد حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اللہ کے حضور سجدۂ شکر ادا کیا۔ پھر ایک طباق میں کھجوریں لائی گئیں جو حاضرین مجلس میں لٹا دی گئیں۔ (۸۵)

## سیّدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی زبانی واقعۂ نکاح کی تفصیل

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب سے سیّدۂ عالم شہزادی فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کے رشتہ کا عندیہ دیا گیا تو میری خادمہ نے مجھے کہا، آپ کو معلوم ہے کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا

کے رشتے کی بات ہو رہی ہے۔ میں نے کہا، نہیں۔ اس نے کہا، اس رشتے کا عندیہ دیا جا چکا ہے۔ آپ کو کیا چیز مانع ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس نہیں جاتے، تا کہ وہ آپ کا نکاح اپنی صاحبزادی سے کر دیں۔

میں نے اپنی ناداری کا عذر کیا کہ میرے پاس کیا ہے، جس پر میں نکاح کروں۔ خادمہ کہنے لگی، آپ ﷺ کی خدمت میں جائیں تو سہی، وہ آپ کا نکاح کر دیں گے۔ وہ مجھے بار بار اُمید دلاتی رہی، حتیٰ کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو گیا۔ جب میں آپ ﷺ کے سامنے بیٹھا تو میری آواز بند ہو گئی اور خدا کی قسم! مجھ میں ہمت نہیں تھی کہ میں آپ ﷺ کی جلالت اور ہیبت کے آگے کچھ عرض کر سکوں۔

پھر خود نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا، کیوں آئے؟ کوئی ضرورت ہو تو بتاؤ۔ میں پھر بھی خاموش رہا۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود ہی فرمایا، شاید فاطمہ رضی اللہ عنہا کے لیے پیغام دینے آئے ہو؟ میں نے عرض کیا، جی ہاں۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا، مہر کی ادائیگی کے لیے کچھ ہے تمہارے پاس؟ میں نے کہا، جی نہیں، خدا کی قسم! یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے فرمایا، وہ زرہ کیا ہوئی جو میں نے تمہیں دی تھی؟ میں نے عرض کیا، وہ تو ہے، لیکن وہ جنگ میں حفاظت کے لیے ہے اور وہ بھی محض چار درہم کی ہے۔

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، میں تمہارا نکاح فاطمہ رضی اللہ عنہا سے کیے دیتا ہوں۔ تم وہ زرہ مہر کے طور پر فاطمہ رضی اللہ عنہا کو دے دو، یہ فاطمہ بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا مہر ہو گا۔ (۸۶)

ایک روایت میں ہے کہ انصار اور مہاجرین کی ایک جماعت نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کے لیے نکاح کا پیغام بھیجنے کی ترغیب دی، جس پر حضرت علی رضی اللہ عنہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور حرفِ مدعا زبان پر لائے۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، ”اھلاً و مرحبا“، اور پھر خاموش ہو گئے۔ باہر صحابہ کی جماعت منتظر تھی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے انہیں حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کا جواب سنایا۔ انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو مبارکباد پیش کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کا پیغام منظور فرما لیا۔ (۸۷)



## نکاحِ سیدہ کے گواہ

خاتونِ جنت، سیدۂ عالم فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا سے سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے نکاح کی تفصیلات مذہب حق اہل سنت والجماعت کی کتب سے پیش کرنے کے بعد شیعہ کی تائید بھی پیش کی جاتی ہے، جس سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ امیر المومنین سیدنا ابوبکر صدیق، امیر المومنین سیدنا عمر فاروق سمیت دیگر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کا امیر المومنین سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے ساتھ قریبی تعلق تھا۔ وہ سب اس پاکباز اور فرشتہ صفت معاشرے کے افراد تھے جن کا آپس میں پیار اور بھائی چارہ قائم تھا۔

حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر فاروق اور حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہم اجمعین نے باہم مشورہ سے طے کیا کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے کہا جائے کہ وہ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کا اعزاز حاصل کر لیں۔ اگر انہیں کچھ مالی تعاون درکار ہو تو اُس کی پیشکش بھی کر دی جائے۔ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں، یہ تینوں حضرات مشورے کر کے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے پاس گئے۔ مسجد میں انہیں نہ پایا تو گھر سے دریافت کیا۔ معلوم ہوا کہ وہ اپنے اونٹ کے ذریعے پانی نکال کر ایک انصاری کا باغ سیراب کرنے گئے ہیں۔ یہ حضرات باغ کی طرف روانہ ہو گئے۔ جب حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ان حضرات کو آتے دیکھا تو پوچھا، کیسے تشریف آوری ہوئی؟ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے کہا:

خیر و خوبی کی کوئی ایسی خصلت نہیں جس میں آپ کو سبقت اور فضیلت نہ ہو۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رشتہ میں، صحبت میں اور قبولِ اسلام میں جو آپ کا مقام ہے وہ بھی کسی پر مخفی نہیں۔ سردارانِ قریش نے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم سے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا رشتہ طلب کیا ہے، لیکن کامیاب نہیں ہوئے۔ آپ اس سعادت کے حصول کے لیے کیوں عرض نہیں کرتے؟ مجھے قوی امید ہے کہ اللہ تعالیٰ اور اُس کا رسول اس رشتہ کو آپ کے لیے روکے ہوئے ہیں۔

یہ سن کر شیرِ خدا رضی اللہ عنہ کی آنکھوں سے آنسو اُمڈ آئے۔ فرمایا، اے ابوبکر رضی اللہ عنہ! آپ نے میرے پُرسکون جذبات میں ہیجان پیدا کر دیا اور ایک خوابیدہ تمنا کو بیدار کر دیا۔ میں تہِ دل سے اس سعادت کے حصول کا متمنی ہوں، لیکن مفلسی اور تنگ دستی کے باعث اس خواہش کے اظہار کی جرأت نہیں کر سکتا۔

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا، اے ابوالحسن! ایسی کوئی بات نہیں۔ اللہ تعالیٰ اور اُس کے رسول کے نزدیک دنیا و مافیہا کی قدر و منزلت تو ایک ذرہ برابر بھی نہیں ہے۔

چنانچہ ان حضرات کے مشورہ اور حوصلہ افزائی سے سیّدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بارگاہ نبوت میں حاضر ہوئے۔ ان کی عرضداشت شرفِ قبولیت سے مشرف ہوئی۔ آپ فرماتے ہیں، میری خوشی کی کوئی انتہا نہ رہی۔ میں جلدی سے باہر آیا تو ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہم اجمعین کو اپنا منتظر پایا۔ انہوں نے پوچھا، کیا خبر ہے؟ میں نے انہیں خوشخبری سنائی تو اُن کو بے اندازہ فرحت اور مسرت حاصل ہوئی، اور ہم اکٹھے مسجد میں آگئے۔ (۸۸)

ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں:

رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم نے اس رقم سے دو مٹھی ابوبکر رضی اللہ عنہ کو دیں، بازار سے کپڑا وغیرہ، جو اثاثۃ البیت درکار ہے، لے آؤ۔ پھر عمار بن یاسر صحابہ کی ایک جماعت لے کر ابوبکرؓ کے بعد بازار گئے۔ ان میں سے جو شخص جو چیز خریدتا، ابوبکر رضی اللہ عنہ کے مشورہ سے لیتا تھا۔ (۸۹)

## نکاح کی تاریخ

تاریخ نکاح کے متعلق مورخین نے متعدد اقوال نقل کیے ہیں۔

امام ابن سعد رحمۃ اللہ علیہ (م ۲۳۰ھ) لکھتے ہیں:

رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کے غزوۂ بدر سے واپس مدینہ منورہ آنے کے پانچ ماہ بعد رجب میں شہزادی سیّدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کا نکاح ہوا۔ اُس وقت سیّدہ کی عمر ۱۸ سال تھی۔ (۹۰)

علامہ ابن عبدالبر رحمۃ اللہ علیہ (م ۴۶۳ھ) لکھتے ہیں:

سیّدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ غزوۂ احد کے بعد ہوا ہے۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کے عقد کرنے کے چار ماہ پندرہ دن بعد ہوا اور اُن کی رخصتی سیّدہ عائشہؓ کی رخصتی کے نو ماہ پندرہ دن بعد ہوئی۔

نکاح کے وقت سیّدہ کی عمر پندرہ سال، پانچ ماہ اور پندرہ دن تھی، اور حضرت علی رضی اللہ عنہ اس وقت ۲۱ سال، ۵ ماہ کے تھے۔ (۹۱)



علامہ ابن اثیر رحمۃ اللہ علیہ (م ۶۳۰ھ) لکھتے ہیں:

سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کے نکاح سے چار ماہ پندرہ دن بعد سیّدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے ساتھ ہوا اور نکاح کے سات ماہ، پندرہ دن بعد رخصتی ہوئی، اور نکاح کے وقت سیّدہ کی عمر مبارک پندرہ سال اور پانچ ماہ تھی۔ (۹۲)

علامہ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ (م ۸۵۲ھ) لکھتے ہیں:

سیّدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا اُم المومنین سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے تقریباً پانچ سال بڑی تھیں۔ سیّدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کا نکاح اوائل محرم ۲ھ میں سیّدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کے نکاح کے چار ماہ کے بعد ہوا۔ (۹۳)

نکاح کے وقت سیّدہ کی عمر پندرہ سال، پانچ ماہ اور پندرہ دن تھی۔

علامہ زرقانی رحمۃ اللہ علیہ (م ۱۱۲۲ھ) رقم طراز ہیں:

شہزادی فاطمہ رضی اللہ عنہا کا نکاح ۲ھ میں ہوا۔ اوائل محرم، یا صفر، یا رجب، یا رمضان کا مہینہ تھا۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ غزوۂ احد کے بعد ۳ھ میں ہوا تھا۔

یہ بھی کہا جاتا ہے کہ رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کے سیّدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کرنے کے بعد شوال ۲ھ میں ہوا، یا ہجرت کے سات ماہ بعد ہوا۔ سیّدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کی رخصتی نکاح کے سات ماہ، پندرہ دن بعد ہوئی، اور یہ شوال ۳ھ تھا۔

یہ بھی کہا جاتا ہے کہ ماہ صفر ۲ھ میں نکاح ہوا اور رخصتی ہجرت کے ۲۲ ماہ بعد ذی الحجہ میں ہوئی۔

آخر میں علامہ زرقانی فرماتے ہیں:

هی اقوال متباینة لا یتأتی الجمع بینها. (۹۴)

سیّدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کی عمر مبارک نکاح کے وقت پندرہ سال، پانچ ماہ یا پندرہ سال، چھ ماہ، پندرہ دن تھی، اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی عمر ۲۱ سال، پانچ ماہ تھی۔

لیکن ابن اسحاق کے قول کے مطابق حضرت علی رضی اللہ عنہ کی عمر نکاح کے وقت ۲۴ سال، ایک ماہ، پندرہ دن تھی، اور یہی قول راجح ہے۔ (۹۵)

## مہر فاطمہ رضی اللہ عنہا

شہنشاہ کونین صلی اللہ علیہ وسلم کی شہزادی سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کا حق مہر بھی باقی تینوں شہزادیوں: سیدہ رقیہ، سیدہ زینب اور سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہن کے برابر ہی تھا۔ جیسا کہ سیدنا عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

ماعلمت رسول اللّٰہ صلّی اللّٰہ علیہ وسلّم نکح شیئا من نسائہ ولانکح شیئا من بناتہ علی اکثر من ثنتی عشرۃ اوقیۃ.(۹۶)

ترجمہ: میری معلومات کے مطابق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ تو اپنی بیویوں اور نہ ہی اپنی بیٹیوں میں سے کسی ایک کا مہر بارہ اوقیہ سے زیادہ مقرر کیا۔

ایک روایت میں ہے:

فزوجھا النبی صلّی اللّٰہ علیہ وسلّم اربع ماۃ و ثمانین درھما.(۹۷)

ترجمہ: حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کا نکاح ۴۸۰ درہم مہر میں فرمایا۔

## خاتونِ جنت کا جہیز

شہنشاہ مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شہزادی، خاتونِ جنت، سیدۂ عالم فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کو شادی کے موقع پر جو سامان دیا گیا وہ مختصر اور حسبِ ضرورت تھا۔ وہ آج کل کے رواج پرست مسلمانوں کے لیے ایک درسِ عبرت اور قابلِ تقلید نمونہ ہے۔ اس میں نہ تو آرام دہ ماڈرن قسم کا بیڈ تھا، نہ بھانت بھانت کے برتنوں کی چھنکار۔

پہلے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کفالت میں تھے اور اُن کا کوئی علیحدہ گھر نہ تھا، اس لیے آپ ﷺ نے ان کا گھر بسانے کے لیے کچھ ضروری سامان اس موقع پر عنایت فرمایا تھا۔ جس میں ایک چادر، ایک مشکیزہ، چمڑے کا ایک گدا، جس میں اذخر کی گھاس بھری ہوئی تھی۔ یہ سامان مروجہ جہیز کی قسم سے نہ تھا، اس لیے جہیز کا ثبوت نہ ازواج مطہرات کے کسی نکاح میں ہے، نہ دیگر بنات طاہرات کے نکاح کے موقع پر آپ ﷺ نے کچھ دیا ہے، اور نہ ہی اہل عرب میں اس کا رواج تھا۔(۹۸)

عن علی رضی اللّٰہ عنہ ان رسول اللّٰہ صلّی اللّٰہ علیہ وسلّم لما



زوجہ فاطمۃ بعث معھا بخمیلۃ ووسادۃ من ادم حشوھا لیف ورحین وسقاء وجرتین.(۹۹)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدۂ عالم حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا عقد حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے کیا تو انہیں جہیز میں ایک بڑی چادر، ایک چمڑے کا تکیہ، جو کھجور کی چھال یا اذخر (خوشبودار گھاس) سے بھرا ہوا تھا، ایک چکی اور ایک مشکیزہ اور دو گھڑے دیے تھے۔

ایک روایت میں ہے:

جھز رسول اللّٰہ صلّی اللّٰہ علیہ وسلّم فاطمۃ فی خمیل وقربۃ ووسادۃ حشوھا اذخر.(۱۰۰)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدۂ عالم حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو ایک چادر، ایک مشکیزہ اور ایک تکیہ، جس میں اذخر کی گھاس بھری ہوئی تھی، جہیز میں عنایت فرمائے۔

حضرت عکرمہ سے روایت ہے:

سریر مشروط، ووسادۃ من ادم حشوھا لیف، وتور من ادم، وقربۃ.(۱۰۱)

وبردین ورحائین وسقاء و جرتین.(۱۰۲)

ترجمہ: ایک پلنگ، ایک گدا، جس میں کھجور کی چھال بھری ہوئی تھی، ایک چمڑے کا بڑا پیالہ اور مشکیزہ، دو چادریں، دو چکیاں اور دو گھڑے۔

حضرت عطاء کی روایت ہے:

بعث معھا بخمیلۃ ووسادۃ آدم حشوھا لیف، ورحائین، وسقائین.(۱۰۳)

ترجمہ: ایک چادر، ایک گدا، جس میں کھجور کی چھال بھری تھی، دو چکیاں اور دو گھڑے۔

## دعوتِ ولیمہ

خاتونِ جنت، سیدۂ عالم، شہزادی فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کی رخصتی کے بعد سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے شیرِ خدا سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی طرف سے دعوتِ ولیمہ کا اہتمام فرمایا۔

**کانت ولیمته آصعامن شعیر وتمر و حیس والحیس، التمر والاقط.** (۱۰۴)

**وکبش من عند سعد، واصع ذرة من عند جماعة من الانصار.** (۱۰۵)

ترجمہ: جَو کا آٹا، کھجور، پنیر، گھی وغیرہ سب کو ملا کر ملیدہ یعنی حلوہ بنالیا گیا۔

حضرت سعد نے ایک دنبہ ذبح کرلیا اور انصار نے بھی جو کچھ دستیاب تھا، لا کر پیش کردیا۔

حضرت فاطمہ بن عمیس کہتی ہیں:

**ولقد اولم علیؓ علی فاطمه، فما کانت ولیمة فی ذلک الزمان افضل من ولیمته.** (۱۰۶)

ترجمہ: حضرت علی رضی اللہ عنہ، سیدۂ عالم رضی اللہ عنہا کی دعوتِ ولیمہ جیسی، بہترین اور عمدہ دعوتِ ولیمہ ہم نے اپنے زمانے میں کسی اور کی نہیں دیکھی۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، میں پسند کرتا ہوں کہ میری امت کے لیے نکاح کے وقت کھانا سنت ہو۔ اے بلال! تم ایک بکری اور چار مُدّ غلہ لے کر کھانا تیار کرو۔ جب کھانا تیار ہوگیا تو ایک بڑے پیالے میں ڈال کر وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش کردیا۔ آپ ﷺ نے اس پیالے پر دستِ مبارک رکھا اور بلال سے کہا، مہاجرین اور انصار کو کھانے کے لیے بلاؤ۔ فرمایا، جب ایک جماعت کھانا کھالے تو دوسری جماعت گھر میں داخل ہو۔ چنانچہ ایک گروہ کے بعد دوسرا گروہ آتا گیا، یہاں تک کہ سب لوگ کھانے سے فارغ ہوگئے۔

جو کھانا بچ گیا تھا، اُس میں آپ ﷺ نے لعابِ دہن ڈالا اور برکت کی دعا فرمائی۔ پھر بلال رضی اللہ عنہ سے فرمایا، یہ کھانا اپنی ماؤں (امہات المومنین رضی اللہ عنہن) کے پاس لے جاؤ اور اُن سے کہو، وہ خود بھی کھائیں اور جو عورتیں اُن کے پاس آئی ہوئی ہیں، انہیں بھی کھلائیں۔ (۱۰۷)

اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اُن عورتوں کے پاس تشریف لے گئے اور اُن سے مخاطب ہوکر فرمایا، میں نے اپنی صاحبزادی اپنے چچا کے بیٹے کے نکاح میں دے دی ہے اور تمہیں معلوم ہے کہ اس کا جو رُتبہ میرے نزدیک ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا، میں اپنی لختِ جگر کی رخصتی



کرنے لگا ہوں، تم اسے تیار کردو۔ چنانچہ عورتوں نے سیدۂ عالم، خاتونِ جنت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کو خوشبو میں بسایا۔ اپنی خوشبو میں سے، یعنی جس طرح کی عمدہ خوشبو عورتوں کے پاس تھی، وہ خوب لگائی، اور سیدہؓ کو اپنے پاس سے کپڑے زیبِ تن کیے اور اپنے زیورات میں سے سیدہؓ کو زیور بھی پہنایا۔ جب دلہن کو تیار کردیا تو سب عورتیں چلی گئیں، لیکن اسماء بنت عمیس رُک گئیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور حضرت اسماء رضی اللہ عنہا سے رکنے کا سبب دریافت فرمایا۔ انہوں نے کہا، میں آپ کی صاحبزادی کی خبرگیری کروں گی، جب جوان لڑکی شوہر کے پاس بھیجی کی رات ہوتی ہے تو ضروری ہے کہ کوئی عورت اس کے قریب ہو۔ اگر اسے کوئی حاجت درپیش ہو یا کسی کام کا ارادہ کرے تو اُس کا تعاون کرسکے۔ پھر آپ ﷺ نے اس کے حق میں دعا دی۔

اے اللہ! تو اس کی حفاظت فرما، اس کے آگے سے، پیچھے سے، اس کے دائیں سے اور بائیں سے شیطان مردود کے شر سے۔ (۱۰۸)

عرب میں یہ عام دستور تھا کہ دلہن کو مستعار زیور اور پوشاک سے تیار کرلیا جاتا تھا، بلکہ بسا اوقات سفر پر جاتے ہوئے بھی خواتین کسی سے زیور مانگ کر زیب گلو کرلیتی تھیں۔ اور عام استعمال میں آنے والا سادہ لباس، جسے آج کے معاشرہ میں کوئی وقعت نہیں دی جاتی، وہی دلہن کی زیبائش کا موجب ہوتا تھا۔

ابن ایمن کہتے ہیں، میں سیدہ عائشہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ قطری قمیص (یمن کا ایک دبیز کھردرا کپڑا) پہنے ہوئے تھیں۔ انہوں نے مجھ سے فرمایا، میری اس باندی کو دیکھنا، اسے گھر میں رہتے ہوئے بھی یہ کپڑا پہننے سے انکار ہے، حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں میرے پاس اسی کپڑے کی ایک قمیص تھی۔ جب کوئی لڑکی دلہن بنائی جاتی تو میرے یہاں آدمی بھیج کر وہ قمیص منگالیتی تھیں۔ (۱۰۹)

## نیا گھر

خاتونِ جنت سیدۂ عالم حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کے سسرال منتقل ہوجانے کے بعد رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم ان کے ہاں تشریف لائے اور فرمایا، تمہارا گھر قدرے دُور ہے، مجھے آنے جانے میں تکلیف ہوتی ہے۔ میں تمہیں اپنے گھر کے قریب منتقل کرنا چاہتا ہوں۔

سیدۂ عالم رضی اللہ عنہا نے عرض کیا، آپ ﷺ کے قرب وجوار میں حارثہ رضی اللہ عنہ بن نعمان کے کئی مکانات ہیں، آپ ﷺ ان سے فرمائیے، وہ کوئی نہ کوئی مکان خالی کردیں گے۔

حضرت حارثہ بن نعمان ایک متمول انصاری تھے اور کئی مکانات کے مالک تھے۔ جب سے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ تشریف لائے، وہ اپنے کئی مکانات حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نذر کرچکے تھے۔ جب سیدۂ عالم رضی اللہ عنہا نے حارثہ رضی اللہ عنہ کے مکان کے لیے آپ ﷺ سے التماس کی تو حضور ﷺ نے فرمایا، جانِ پدر! حارثہؓ سے اب کوئی مکان مانگتے ہوئے مجھے شرم آتی ہے، وہ پہلے ہی کئی مکان دے چکے ہیں۔

## سیّدہ کا زُہد وتقویٰ

خاتونِ جنت، سیدۂ عالم سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا مخلص عبادت گزار، زہد وتقویٰ کی پیکر، دنیا اور اُس کی آسائشوں اور آرائشوں سے بے پرواہ اور بے نیاز تھیں۔ سیدہ کی زندگی میں ایسے روشن واقعات وکردار کتنے ہی ہیں جو برکت اور نور کا فیضان ہیں، اور اُن کے زہد وقناعت، ورع وتقویٰ اور خشیتِ الٰہی کے حامل اور رضائے الٰہی کے حصول کا موجب ہیں۔

علامہ شمس الدین الذہبی (م ۷۴۸ھ) بیان کرتے ہیں:

ایک مرتبہ سرورِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم سیدۂ عالم رضی اللہ عنہا کے ہاں تشریف لائے تو اس وقت سیدہ کے گلے میں ایک سونے کا ہار تھا۔ شفیق ورحیم والد ماجد نے فرمایا، فاطمہ! کیا تمہیں اچھا لگے گا کہ لوگ کہیں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹی کے گلے میں آگ کا ہار ہے؟ یہ فرما کر آپ ﷺ تو چلے گئے، لیکن سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے ہار بیچ کر اُس کے بدلے ایک غلام خرید لیا اور اُسے آزاد کردیا۔ جب یہ خوش کن خبر حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کو ملی تو فرمایا:

"اللہ کا شکر ہے! جس نے فاطمہ رضی اللہ عنہا کو آگ سے نجات عطا فرمائی۔"(۱۱۰)

زہد وورع اور اللہ تعالیٰ کی محبت کا یہ بے مثال کردار ہے۔ سید الزہاد اور سید الورعین رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی اعلیٰ تربیت کا اثر صاحبزادی میں نمایاں تھا۔

خاتونِ جنت زہد وقناعت، ورع وتقویٰ اور روحانی فضل وکمال کے اُس مرتبہ پر فائز ہوئیں، جہاں ان کے دور کی کوئی عورت نہ پہنچ سکی۔ اور انہوں نے سچائی کے پاکیزہ، مبارک اور



مقدس مقام کو حاصل کرلیا جو اپنے عظیم والد کی میراث سے ملا تھا۔

## ام المومنین عائشہؓ کی گواہی

ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ طاہرہ رضی اللہ عنہا بھی سیدۂ عالم رضی اللہ عنہا کے صدق و راستی کی گواہی دیتی ہیں:

ما رأیت احد کان اصدق لھجۃ من فاطمۃ، الا ان یکون الذی ولدھا صلّی اللّٰہ علیہ وسلّم.(۱۱۱)

ترجمہ: میں نے فاطمہ رضی اللہ عنہا سے زیادہ کسی کو صاف گو اور راست باز نہیں دیکھا، البتہ اُن کے والد گرامی صلی اللہ علیہ وسلم اس سے مستثنیٰ ہیں۔

عن عائشۃ رضی اللّٰہ عنھا، ما رأیت احدًا قط اصدق من فاطمۃ غیر ابیھا.(۱۱۲)

ترجمہ: میں نے فاطمہ سے بڑھ کر کبھی کوئی صاف گو نہیں دیکھا، سوا اُن کے والد گرامی قدر کے۔

## داغ بے پدری

سیّدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا سرورِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کی محبوب ترین صاحبزادی تھیں، اور اب تو صرف وہی باقی رہ گئی تھیں۔ غزوہ حنین کے بعد جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر یہ سورت نازل ہوئی:

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ وَالْفَتْحُ.

تو یہ سن کر سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا پر رقت طاری ہوگئی۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کو لختِ جگر کا رونا گوارا نہ ہوا۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

انت اوّل اھل بیتی لحوقابی.

اس پر سیدہ رضی اللہ عنہا ہنسنے لگیں۔(۱۱۳)

جب حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی طبیعت بوجھل ہوگئی اور آپ ﷺ پر غشی طاری ہونے لگی تو سیدہ رضی اللہ عنہا یہ کیفیت دیکھ کر کہنے لگیں:

وَاکَرْبَ اَبَاہ.

ترجمہ: ہائے میرے باپ کی بے چینی!

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے جواباً فرمایا: "آج کے بعد تمہارے باپ کو کوئی تکلیف نہ ہوگی۔" (۱۱۴)

جب آپ ﷺ کا انتقال ہوگیا اور آپ ﷺ رفیقِ اعلیٰ سے جا ملے تو سیدہؓ پر مصیبت ٹوٹ پڑی۔ وہ بہت غمگین تھیں۔ آنکھوں سے سیلِ اشک رواں تھا۔ غمِ والد میں کہہ رہی تھیں، میرے ابا جان! جبرئیلؑ نے آپ کو اجل کا پیغام دیا، آپ کو رب نے بلالیا، وہ چلے گئے۔ ہائے میرے والد کا ٹھکانہ جنت الفردوس ہے۔ (۱۱۵)

سیدۃ النساء رضی اللہ عنہا پر والد گرامی قدر کے فراق کا ایسا گہرا اثر ہوا، جب تک زندہ رہیں کبھی تبسم نہیں فرمایا۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تدفین سے صحابہ کرامؓ فارغ ہوگئے تو سیدۂ عالم رضی اللہ عنہا نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے کہا:

"تمہارے دلوں نے کیسے برداشت کرلیا کہ تم لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر مٹی ڈال رہے ہو۔" (۱۱۶)

## مرض الوفات

سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد خاتونِ جنت، سیدۂ عالم، جگر گوشۂ رسول سیدہ فاطمہ بتول رضی اللہ عنہا نہایت مغموم رہتی تھیں، اور اِس پیشین گوئی کا بیقراری سے انتظار ہونے لگا جو رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے رازدارانہ طور پر فرمائی تھی: "میرے وصال کے بعد اہلِ بیت میں سے سب سے پہلے تم ہی مجھ سے آکر ملوگی۔"

یہ ایام صبر و سکون کے ساتھ پورے کیے۔

سیدہ کی اولاد بیٹے اور بیٹیاں کم عمر تھیں۔ آپ کی تیمارداری کی خدمت انجام دینے سے قاصر تھے۔ قدرت نے یہ خدمت سیدہ اسماء رضی اللہ عنہا بنت عمیس کو عطا فرمائی تھی۔ یہ خوش بخت خاتون سیدنا جعفر طیار رضی اللہ عنہ کی زوجہ محترمہ تھیں، ان سے کوئی اولاد نہیں تھی۔ غزوہ موتہ میں ان کی شہادت کے بعد سیدہ اسماء سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے نکاح میں آئیں۔

جب خاتونِ جنت رضی اللہ عنہا بیمار ہوئیں تو اُن کی تیمارداری میں سیدہ اسماء بنت عمیس زوجہ مکرمہ خلیفۂ اوّل سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ نے بھرپور حصہ لیا۔ اور اس حقیقت کا شیعہ علماء کو بھی



اعتراف ہے کہ امیر المومنین سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی زوجہ مکرمہ سیدہ اسماء بنت عمیس خاتونِ جنت رضی اللہ عنہا کے آخری ایام میں تیمارداری کی خدمات سرانجام دیتی رہی ہیں۔ چونکہ خاتونِ جنت رضی اللہ عنہا کے مزاج میں انتہا کی حیا و شرم تھی، اس لیے انہوں نے حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا سے کہا کہ کھلے جنازہ میں عورتوں کی بے پردگی ہوتی ہے، جس کو میں ناپسند کرتی ہوں۔ میرا جنازہ لے جاتے وقت اور تدفین کے وقت پردے کا پورا لحاظ رکھا جائے۔ سوائے اپنے اور میرے شوہر کے اور کسی سے میرے غسل میں مدد نہ لینا، اور رات میں جنازہ لے کر جانا۔

حضرت اسماء رضی اللہ عنہا نے کہا، یا بنت رسول اللہ! میں نے ملک حبش میں دیکھا ہے کہ جنازہ پر درخت کی شاخیں باندھ کر اوپر کپڑا ڈال دیتے ہیں، جس سے ڈولی کی صورت بنا لیتے ہیں۔ یہ کہہ کر حضرت اسماء رضی اللہ عنہا نے کھجور کی چند شاخیں منگوائیں، انہیں جوڑ کر اُن پر کپڑا تان کر سیدہ بتول رضی اللہ عنہا کو دکھایا۔ سیدہؓ بیحد مسرور ہوئیں کہ یہ بہترین طریقہ ہے۔

مَا اَحْسَنَ هٰذَا وَاَجْمَلَهٗ.

سیدہ فاطمہ بتول رضی اللہ عنہا جگر گوشۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اُم المومنین سیدہ زینب بن جحش رضی اللہ عنہا کا جنازہ بھی اسی طرح اٹھایا گیا۔ (۱۱۷)

## نمازِ جنازہ

خاتونِ جنت، جگر گوشۂ رسول سیدہ فاطمہ بتول رضی اللہ عنہا کے غسل اور تجہیز و تکفین کے بعد نمازِ جنازہ پڑھانے کا مرحلہ پیش آیا۔ نمازِ جنازہ کی امامت کے فرائض کس شخصیت نے انجام دیے؟ حدیث، تاریخ، اہلِ سنت والجماعت اور کتب شیعہ میں تین نام ملتے ہیں: سیدنا علی المرتضیٰ، سیدنا عباس بن عبد المطلب اور سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہم اجمعین۔ (۱۱۸)

امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ اپنے والد امام محمد باقر رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کرتے ہیں:

حضرت فاطمہ دختر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فوت ہوئیں تو ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہم نماز جنازہ پڑھنے کے لیے تشریف لائے تو سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے فرمایا، آپ جنازہ پڑھائیں۔ تو سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا، آپ خلیفۃ الرسول ہیں، آپ سے پیش قدمی نہیں کرسکتا۔ پس امیر المومنین سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے مقدم ہو کر نمازِ جنازہ پڑھائی۔

عن جعفر ابن محمد عن ابیه قال ماتت فاطمة بنت النبی صلّی اللّٰه علیه وسلّم فجاء ابوبکر و عمر یصلوا. فقال ابوبکر لعلي ابن ابی طالب تقدم. فقال ما کنت لاتقدم وانت خلیفة رسول اللّٰه صلّی اللّٰه علیه وسلّم. فتقدم ابوبکر و صلی علیها. (۱۱۹)

علامہ محب الطبری روایت نقل کرتے ہیں:

عن مالک عن جعفر بن محمد عن ابیه عن جده علی بن حسین قال ماتت فاطمة بین المغرب والعشاء، فحضرها ابوبکر وعمر و عثمان والزبیر وعبدالرحمٰن بن عوف فلما وضعت لیصلی علیها، قال علی تقدم یاابوبکر. قال وانت شاهد یا ابا الحسن. قال نعم، تقدم، فواللّٰه! لایصلی علیها غیرک. فیصلی علیها ابوبکر رضی اللّٰه عنهم اجمعین. ودفنت لیلاً. خرج البصری، وخرجه ابن السمان فی لمرافقة. (۱۲۰)

ترجمہ: حضرت جعفر صادق رضی اللہ عنہ اپنے والد محمد باقرؒ سے اور وہ اپنے والد حضرت زین العابدین سے روایت کرتے ہیں کہ خاتونِ جنت رضی اللہ عنہا کی وفات مغرب اور عشاء کے درمیان ہوئی۔ چنانچہ ابوبکر، عمر، عثمان، زبیر اور عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہم نمازِ جنازہ کے لیے تشریف لائے۔ سیّدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے نمازِ جنازہ پڑھانے کے لیے امیر المومنین حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کہا، تشریف لائیں۔ حضرت ابوبکرؓ نے کہا، اے ابوالحسن! آپ کی موجودگی میں مَیں کیسے جنازہ پڑھاؤں؟ انہوں نے کہا، آپ تشریف لائیں، خدا کی قسم! آپ کے بغیر کوئی دوسرا شخص سیّدہ کا جنازہ نہیں پڑھائے گا۔ پس ابوبکرؓ نے سیّدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کی نمازِ جنازہ پڑھائی اور وہ رات کو ہی دفن کر دی گئیں۔

## تدفین

اس بات پر سب ہی کا اتفاق ہے کہ خاتونِ جنت سیّدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کی تدفین رات کے وقت عمل میں آئی۔ جنازہ بڑی خاموشی سے اٹھایا گیا۔ بنو ہاشم کے علاوہ بہت تھوڑی تعداد میں صحابہ شریک ہو سکے۔ سیّدنا علی المرتضیٰ، سیّدنا عباس اور سیّدنا فضل بن عباس رضی



اللہ عنہم نے اس مقدس امانت کو قبر کے سپرد کیا۔

خاتونِ جنت رضی اللہ عنہا کی آخری آرام گاہ کہاں بنی؟ اس میں متعدد اقوال پائے جاتے ہیں:

۱۔ سیّدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کا مدفن دارِ عقیل کے ایک گوشے میں ہے۔

۲۔ آپ کی تربت جنت البقیع میں ہے۔

۳۔ سیّدۃ النساء رضی اللہ عنہا اپنے گھر ہی میں مدفون ہیں، جو سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے حجرہ مقدسہ کے متصل ہے۔

پہلے قول کے مطابق امام ابن سعد روایت نقل کرتے ہیں:

محمد بن عمر کہتے ہیں، میں نے عبدالرحمٰن بن ابی سے پوچھا کہ لوگ کہتے ہیں کہ سیّدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کی قبر مبارک جنت البقیع میں واقع مسجد، جس کے پاس نمازِ جنازہ پڑھی جاتی ہے، اُس کے قریب واقع ہے۔ انہوں نے کہا، واللہ! وہ مسجد ایک خاتون رقیہ نامی نے تعمیر کرائی تھی اور سیّدہ خاتونِ جنت رضی اللہ عنہا دارِ عقیل کے ایک کونے میں مدفون ہیں۔ ان کی قبر اور راستہ کے درمیان سات ذراع کا فاصلہ ہے۔ (۱۲۱)

ابن زبالہ نے لکھا ہے کہ مورخ مسعودی نے ۳۳۲ھ میں جنت البقیع میں ایک قبر پر کتبہ دیکھا، جس پر تحریر تھا:

هذا القبر فاطمة الزهراء. (۱۲۲)

علامہ ابن کثیر اور علامہ عسقلانی نے بھی جنت البقیع کی روایت بیان کی ہے۔ (۱۲۳)

علامہ نور الدین علی بن احمد السمہودی رحمۃ اللہ علیہ (م ۹۱۱ھ) نے بڑی تفصیل سے اس پر کلام کیا ہے۔ ابن شبہ سے متعدد روایات نقل کی ہیں کہ سیّدہ خاتونِ جنت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی قبر جنت البقیع میں ہے۔ پھر ابن شبہ ہی سے ایک روایت ذکر کی ہے کہ ان کی قبر اُن کے گھر ہی میں بنائی گئی تھی، جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بستر اُٹھا کر اُسی جگہ قبر مبارک بنائی گئی تھی۔ سیّدہ کی قبر بھی اُن کے بستر والی جگہ ہی بنائی گئی تھی۔ بعد میں یہ جگہ عمر بن عبدالعزیز نے مسجد میں شامل کر لی تھی۔ (۱۲۴)

خاتونِ جنت کو سیّدنا عباس، سیّدنا علی اور سیّدنا فضل بن عباس رضی اللہ عنہم نے قبر

میں اتارا۔ (۱۲۵)

**اولاد امجاد**

خاتونِ جنت، سیّدۃ النساء، جگر گوشۂ رسول سیّدہ فاطمہ بتول رضی اللہ عنہا کی حیات تک سیّدنا علی المرتضٰی رضی اللہ عنہ نے کوئی دوسری شادی نہیں کی۔ یہ محض سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادیوں کے احترام و اکرام کی بنا پر تھا۔ اور یہ احترام حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے دوسرے دونوں داماد سیّدنا ابو العاص اور سیّدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہم نے بھی ملحوظ رکھا تھا۔

سیّدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کے بطن سے سیّدنا علی المرتضٰی رضی اللہ عنہ کی پانچ اولادیں ہوئی ہیں: سیّدنا حسن، سیّدنا حسین، سیّدنا محسن، سیّدہ زینب، سیّدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہم اجمعین۔ (۱۲۶)

# نبی ﷺ کے شہزادے

اللہ جل جلالہٗ نے اپنے حبیب لبیب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو تین شہزادے اور چار شہزادیاں مرحمت فرمائی تھیں۔ ایک بیٹے، حضرت ابراہیم کے علاوہ ساری اولاد ام المومنین سیّدہ خدیجہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کے ہاں پیدا ہوئی، جبکہ حضرت ابراہیم کی والدہ مکرمہ سیّدہ ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا تھیں۔

## حضرت قاسم رضی اللہ عنہ

حضرت قاسم رضی اللہ عنہ بعثت نبویؐ سے پہلے مکہ میں پیدا ہوئے، اور یہی سب سے بڑے تھے۔ ان ہی کی وجہ سے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی کنیت ''ابو القاسم'' تھی۔ یہ زیادہ عرصہ زندہ نہ رہ سکے اور شیر خوارگی کے زمانہ ہی میں انتقال ہوگیا۔ (۱۲۷)

## حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ

پھر اللہ جل مجدہٗ نے سیّدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا پر احسان فرمایا اور انہیں دوسرا بیٹا عطا فرمایا، جس کا نام ''عبداللہ'' اور لقب طاہر اور طیب تھے۔ ان کی ولادت حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت کے بعد مکہ میں ہوئی۔ پھر اللہ جل شانہٗ کی مشیت کا ظہور ہوا، عبداللہ کا انتقال طفولیت کے زمانہ میں ہوگیا۔ پہلے حضرت قاسم فوت ہوئے اور بعد میں حضرت عبداللہ بھی اللہ کو پیارے ہوگئے۔

اس پر عاص بن وائل السہمی نے آپ ﷺ کی شان میں کہا تھا: ''بے اولاد اور بے نام و نشان رہنے والا شخص ہے۔''

اس موقعہ پر اللہ جل شانہ نے سورۃ الکوثر نازل فرما کر اس کا دندان شکن جواب دیا:

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ. فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ. اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ. (سورۃ الکوثر)

ترجمہ: ہم نے آپ کو کوثر عطا کیا، لہٰذا آپ اپنے رب کے لیے نماز پڑھیں اور قربانی کریں۔ بلاشبہ آپ کا دشمن ہی بے نام ونشان رہے گا۔

علامہ زمخشری اس آیت کی تفسیر میں فرماتے ہیں:

آپ کا دشمن بے نام ونشاں رہے گا نہ کہ آپ۔ اس لیے کہ قیامت تک پیدا ہونے والا ہر مومن آپ کی اولاد میں سے ہے۔ اور آپ کا ذکرِ خیر منبروں پر اور ہر عالم اور ہر ذکر کرنے والے کی زبان پر ہمیشہ جاری رہے گا۔

اللہ کے ذکر سے ابتدا کی جائے گی اور پھر آپ کا ذکر کیا جائے گا۔ لہٰذا آپ جیسے شخص کو بے نام ونشان رہنے والا نہیں کہا جا سکتا۔ بے نام ونشان رہنے والا درحقیقت آپ کا دشمن ہے، جسے دنیا وآخرت میں کوئی یاد کرنے والا نہیں ہوگا۔ اور جب بھی اس کا تذکرہ ہوگا تو لعنت کے ساتھ ہوگا۔ (۱۲۸)

سرورِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، عبداللہ کی مدت رضاعت پوری کرنے کے لیے جنت میں مرضعہ یعنی انّا کا انتظام ہو چکا ہے۔ (۱۲۹)

## حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے تیسرے فرزند ارجمند کا نام "ابراہیم" تھا۔ یہ ذی الحجہ ۸ھ میں پیدا ہوئے اور ان کی والدہ سیدہ ماریہ مصریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا تھیں۔ آپ ﷺ نے ساتویں دن بیٹے کے عقیقہ میں ایک بکری ذبح کی۔ اس کے سر کے بال منڈوا کر اُن کے وزن کے برابر چاندی صدقہ فرمائی اور بال دفن کرنے کا ارشاد فرمایا۔

انصار مدینہ بچہ کو دودھ پلوانے کے انتظام میں رغبت کر رہے تھے اور ہر شخص چاہتا تھا کہ حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کو لے جائے اور اُن کی رضاعت کا بندوبست کرے۔ اس اثناء میں بنونجار سے تعلق رکھنے والے صحابی براء بن اوس کی اہلیہ اُم بردہ خولہ بنت منذر حاضر خدمت ہوئیں



اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ان کے بیٹے کو دودھ پلانے کے سلسلہ میں گفتگو کی۔ پھر وہ حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کو دودھ پلانے لگیں۔ اُم بردہ رضی اللہ عنہا حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کو اپنے بیٹے کے حصے کا دودھ پلایا کرتی تھیں، اور دودھ پلا کر بچے کو اس کی ماں کے حوالے کر دیتی تھیں۔ (۱۳۰)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انّا (مرضعہ) کو کھجور کا ایک درخت عطا کیا تھا اور انہیں سات بکریاں بھی عطا کی تھیں، تاکہ وہ جب بچے کی خوراک کو پورا نہ کر سکیں تو اُن کے ذریعے کمی کو پورا کر لیں۔ اُم بردہ رضی اللہ عنہا بچے کو مستقل طور پر دودھ پلانے کا انتظام نہ کر سکیں، لہٰذا اُن کے بعد اُم سیف رضی اللہ عنہا نے حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کو دودھ پلانے کی ذمہ داری سنبھال لی۔ (۱۳۱)

## حضور ﷺ کی بیٹے سے محبت

حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے بیٹے کو دیکھنے کے لیے ام سیف رضی اللہ عنہا کے گھر تشریف لے جایا کرتے تھے۔

حضرت شیبان فرماتے ہیں، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کہیں تشریف لے جا رہے تھے، میں حضور ﷺ کے پیچھے چلنے لگا، یہاں تک کہ حضور ﷺ ابوسیف کے گھر کے پاس پہنچ کر رُک گئے۔ ابوسیف اپنی دھونکنی میں پھونک رہے تھے، جس کی وجہ سے پورے گھر میں دھواں ہو رہا تھا۔ میں تیزی سے چل کر حضور ﷺ سے آگے نکل گیا اور ابوسیف کے پاس پہنچ کر اُن سے کہا، اے ابوسیف! ٹھہر جائیں، رسول اللہ ﷺ تشریف لائے ہیں۔ ابوسیف ٹھہر گئے۔ رسول اللہ ﷺ نے اپنے بیٹے ابراہیم کو آواز دی اور اُسے سینے سے لگا لیا اور وہ بات فرمائی جو اللہ نے چاہی۔

جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ میں ہوتے تو اپنے بیٹے سے ملاقات کرتے، اُس کو گود میں اٹھاتے، اسے پیار کرتے اور اُس میں اُنسیت، مسرّت اور دل لگی محسوس کرتے۔ کبھی حضور ﷺ اپنے بیٹے کو اُٹھاتے اور انہیں اپنی ازواج کے پاس لے جاتے، بچہ ان کے حوالے بھی کر دیتے۔ (۱۳۲)

## ابراہیم رضی اللہ عنہ کا انتقالِ پُر ملال

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم اپنے فرزند دلبند کی پرورش اور نشو ونما کا مشاہدہ فرما رہے

تھے۔ اس سے دل لگی اور گفتگو فرماتے۔ لیکن یہ سلسلہ زیادہ عرصہ جاری نہ رہا۔ جب حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ ڈیڑھ سال کے ہوئے اور حضور ﷺ کا اُن کے ساتھ قلبی تعلق میں اضافہ ہو گیا تو مرض نے حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کو آ گھیرا۔ ان کی والدہ بے چین اور پریشان ہو گئیں۔ انہیں کچھ نہ سوجھ رہا تھا کہ کیا کریں۔ اپنی بہن سیرین کو مدد کے لیے بلایا۔ وہ دونوں بچے کی دیکھ بھال اور تیمارداری کرنے لگیں۔ اس کے لیے دوائی تلاش کی، بچے کو "نخیل العالیہ" لے گئے، لیکن مرض شدت اختیار کرتا گیا۔ دوا اور علاج معالجہ کسی کام نہ آیا۔ اچانک انہیں بچے کا سانس اُکھڑتا ہوا محسوس ہوا۔ وہ تیزی سے بچے کو لے کر حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئیں۔ حضور ﷺ کو ابراہیم رضی اللہ عنہ کی حالت کی خبر ہو چکی تھی۔ آپ ﷺ عبدالرحمٰن بن عوف کے کندھے پر سہارا لگائے ہوئے تھے۔ حضور ﷺ کے چہرے سے شدید غم کے آثار ظاہر ہو رہے تھے۔ پھر بچے کی روح قفسِ عنصری سے جدا ہو گئی۔ (۱۳۳)

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مبارک آنکھوں سے آنسوؤں کی لڑی جاری ہو گئی۔ آپ ﷺ فرما رہے تھے کہ "اے ابراہیم! ہم امرِ الٰہی کے مقابلے میں تیرے کسی کام نہیں آ سکتے۔" حضور ﷺ نے بچے کی ماں اور خادمہ کو چیختے ہوئے سنا تو انہیں منع کیا اور اتنی بات فرمائی: "اے ابراہیم! اگر موت امرِ حق اور سچا وعدہ نہ ہوتی اور یہ کہ ہمارے اگلوں کو پچھلوں کے ساتھ ملنا ہے تو ہم تجھ پر اس سے بھی زیادہ غم کرتے۔"

پھر آپ ﷺ نے فرمایا: "آنکھیں آنسو بہا رہی ہیں، دل غمگین ہے، لیکن ہم زبان سے وہی بات نکالیں گے جس سے ہمارا رب راضی ہو۔ اور اے ابراہیم! ہم تیرے فراق پر بڑے دکھی ہیں۔"

جب مسلمانوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو غمگین دیکھا تو مسلمان بھی حضور ﷺ کے غم میں غمگین ہو کر رونے لگے۔ اور بعض مسلمانوں نے حضور ﷺ کی تکلیف و پریشانی کو کم کرنے کی کوشش بھی کی، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو وہ احکام یاد دلائے جو آپ ﷺ نے فرمائے تھے۔ تو حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا: "میں نے تمہیں غمگین ہونے سے تو منع نہیں کیا، بلکہ میں نے تو بلند آواز کے ساتھ رونے سے منع کیا ہے۔ اور جو حالت تم میری دیکھ رہے ہو، یہ تو دل کی محبت اور رحمت کا اثر ہے۔ اور جو شخص رحمت کو ظاہر نہیں کرتا، کوئی دوسرا بھی اس کے لیے رحمت کو ظاہر



نہیں کرتا۔" (۱۳۴)

پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا اور اُن کی بہن سیرین کو تسلی دینے کے لیے فرمایا: "جنت میں ابراہیم کے لیے انا یعنی دودھ پلانے والی کا انتظام ہو چکا ہے۔"

ام بردہ رضی اللہ عنہا نے حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کو غسل دیا اور کھجور کی شاخوں کی چارپائی پر ڈال دیا۔ لوگوں نے انہیں اٹھایا اور ایک جگہ لے گئے جہاں حضور صلی اللہ علیہ وسلم، آپ ﷺ کے چچا عباس رضی اللہ عنہ اور بہت سے مسلمان موجود تھے، یہاں تک کہ وہ سب جنت البقیع پہنچے۔ حضور ﷺ نے ان کی نمازِ جنازہ پڑھائی، چار تکبیریں کہیں۔ فضل بن عباس اور اسامہ بن زید رضی اللہ عنہم قبر میں اترے۔ حضور ﷺ قبر کے دہانے پر تشریف فرما ہوئے اور فرمایا: "ہم نے اسے اپنے ساتھی عثمان بن مظعون کے ساتھ دفن کر دیا۔" پھر آپ ﷺ نے ایک اینٹ کا خلا دیکھا تو اُسے بند کرنے کا حکم دیا۔ اور فرمایا: "ہم نے اسے اپنے اچھے نیک آدمی کے ساتھ دفن کر دیا۔"

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے سرہانے علامت کے طور پر ایک پتھر رکھا، اور فرمایا، "یہ پتھر نفع نقصان نہیں دے سکتا، لیکن زندہ لوگوں کی آنکھوں کی ٹھنڈک کا ذریعہ ہے، اور آدمی جب کوئی نیک کام کرتا ہے تو اللہ پاک چاہتے ہیں کہ اسے اچھی طرح کرے۔"

پھر حضور ﷺ نے اپنے دستِ مبارک سے قبر کی مٹی کو ہموار کیا اور فرمایا: "کوئی شخص پانی کا مشکیزہ لا سکتا ہے؟" ایک انصاری آدمی فوراً پانی کا مشکیزہ لے آیا۔ حضور ﷺ نے حکم دیا کہ اسے ابراہیم رضی اللہ عنہ کی قبر پر چھڑک دو۔ (۱۳۵)

## سورج گرہن

حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کی موت کے وقت سورج گرہن ہو گیا۔ لوگوں نے اسے ابراہیم رضی اللہ عنہ کی کرامت خیال کیا، اور کہا: "سورج کو ابراہیم رضی اللہ عنہ کی موت کی وجہ سے گرہن لگا ہے۔" جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بات سنی تو فرمایا: "سورج اور چاند اللہ کی دو نشانیاں ہیں۔ ان میں کسی کی زندگی یا موت کی وجہ سے گرہن نہیں لگتا۔ جب تم ان کو اس حالت میں دیکھو تو فوراً نماز کے ذریعے اللہ کے ذکر میں مصروف ہو جاؤ۔" (۱۳۶)

محمد حسین ہیکل فرماتے ہیں:

یہ ایک بہت بڑی نشانی ہے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم مصیبت و غم کی المناک گھڑی کے اندر

بھی اپنے منصب رسالت سے غافل نہیں ہوئے! اس حدیث کو پڑھ کر مستشرقین (غیر مسلم علمائے اسلام) نے بھی حضور ﷺ کی عظمت وجلالت کا اعتراف کیا اور وہ اپنی حیرانگی، حضور ﷺ کی عظمت اور اس بات کی معرفت کے اعلان کو نہیں چھپا سکے کہ وہ شخص یقیناً سچا ہے جو ایسے حالات میں بھی سچائی اور حق سے دستبردار ہونے پر راضی نہیں۔

محمود فلکی نے ابراہیم رضی اللہ عنہ کی وفات کا دن ۲۹ رشوال ۱۰ ہجری بمطابق ۲۷ رجنوری ۶۳۲ عیسوی بروز پیر بتایا ہے۔ اس دن مدینہ میں مکمل طور پر سورج گرہن ہوا تھا۔

# شاہِ کونین ﷺ کے نواسے، نواسیاں

اہلِ بیت رسول ﷺ میں جس طرح آپ ﷺ کی بیویاں اور بیٹیاں شامل ہونا دلائلِ قاطعہ اور براہین ساطعہ سے ثابت ہو چکا ہے، یہ بھی ستم ظریفی ہے کہ رسول الثقلین صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد امجاد کی اولاد کو، یعنی آپ ﷺ کے نواسوں اور نواسیوں کو اہلِ بیت سے خارج کر دیا گیا ہے۔ سوائے خاتونِ جنت سیّدۃ النساء سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کی اولاد کے، اس میں بھی دجل سے کام لیا گیا ہے۔

اگرچہ رسول الثقلین صلی اللہ علیہ وسلم کے نواسے اور نواسیاں اپنے باپ کی نسبت سے آلِ ابی العاص، آلِ عثمان اور آلِ علی ہیں، لیکن مجازاً اپنی ماؤں کی مناسبت سے وہ بھی مجازاً آلِ بیت ہیں۔

- شہزادی سیّدہ زینب بنت رسول اللہ ﷺ زوجہ محترمہ حضرت ابوالعاص الاموی
  - علی
  - امامہ
- شہزادی سیّدہ رقیہ بنت رسول اللہ ﷺ زوجہ محترمہ حضرت عثمان غنی الاموی
  - عبداللہ
- شہزادی سیّدہ فاطمہ بنت رسول اللہ ﷺ زوجہ محترمہ حضرت علی المرتضیٰ الہاشمی
  - حسن
  - حسین
  - ام کلثوم
  - زینب

رضی اللہ عنہم اجمعین

## نواسۂ رسول علی بن ابوالعاص رضی اللہ عنہ

شہزادی سیّدہ زینب رضی اللہ عنہا کے لختِ جگر علی بن ابی العاص بن الربیع بن عبدی بن عبد الشمس، اور نواسۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔

حضرت علی بن ابوالعاص رضی اللہ عنہ نے قبیلہ بنی غاضرہ کی ایک خاتون کا دودھ پیا تھا۔ رضاعت کی مدت پوری ہو جانے پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں اپنے زیرِ کفالت لے لیا تھا، کیونکہ ان کے باپ ابوالعاص اُس وقت مکہ میں مقیم تھے اور ہنوز اسلام نہیں لائے تھے۔ (۱)

سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیرِ کفالت و تربیت پروان چڑھتے رہے۔ جب آپ ﷺ مکہ مکرمہ میں فاتحانہ شان و شوکت اور جاہ و جلال کے ساتھ داخل ہوئے تو آپ ﷺ نے اپنے نواسے علی بن ابوالعاص کو اپنے ساتھ سوار کر رکھا تھا۔ (۲)

علی بن ابوالعاص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی ہی میں بلوغت کے قریب پہنچ کر وفات پائی۔ البتہ ابن عساکر نے بعض اہلِ علم کا قول نقل فرمایا ہے، جنگ یرموک کے موقع پر شہید ہوئے ہیں۔ (۳)

## نواسیٔ رسول امامہ بنت ابوالعاص رضی اللہ عنہا

نام امامہ، والد کا نام ابوالعاص بن ربیع بن عبدالعزیٰ، والدہ مکرمہ سیدہ زینب بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، رحمتِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی نواسی ہیں۔

رحمتِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی شفقتوں اور محبتوں کا محور و مرکز، آپ ﷺ کی پیاری نواسی دوشِ نبوت کی شہسوار امامہ کی محبت آپ ﷺ کے قلبِ اطہر میں رچی بسی ہوئی تھی۔ آپ ہی کے ظلِ عاطفت میں پرورش پائی۔ چونکہ امامہ مادری پدری شفقتوں سے محروم تھی، اس لیے آپ ﷺ کی نظرِ شفقت ہمہ وقت ان کی دستگیری کرتی۔ محبت و پیار کا یہ عالم تھا کہ نماز جیسی عظیم الشان عبادت کے دوران بھی آپ ﷺ اُن کو جدا نہیں فرماتے تھے۔ (۴)

ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ طاہرہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ شاہ حبشہ نے رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں بیش بہا قیمتی تحائف بھیجے۔ ان میں ایک ہار بے حد نفیس اور گراں قیمت تھا۔ اس وقت آپ ﷺ کی ازواج مطہرات آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر تھیں اور امامہ بنت سیدہ زینب رضی اللہ عنہا معصومانہ انداز میں گھر کے ایک کونے میں کھیل رہی تھیں۔ رسولِ رحمت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''میں یہ ہار اپنی محبوب ترین اہل کو دوں گا۔''

ازواج مطہرات کا خیال تھا کہ یہ شرف سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو حاصل ہوگا۔ لیکن یہ کسی کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ اتنا بڑا اعزاز معصوم کلی امامہ کے مقدر میں ہے۔ آپ ﷺ نے امامہ کو بلا کر اپنے دستِ مبارک سے اس کے گلے کی زینت بنایا۔ لادفعنھا الی احب اھلی الیّ۔ (۵)



رسول الثقلین صلی اللہ علیہ وسلم کی زبانِ وحی ترجمان سے اپنی نواسی کے لیے ''اھلی'' کے مقدس الفاظ صادر ہوئے ہیں، لیکن بعض لوگ انہیں اہلِ بیت نبوی میں شامل نہیں کرتے۔

سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے وقت پیاری امامہ سنِ شعور کو پہنچ چکی تھیں۔ جب سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا نے اپنے آخری ایام میں سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو وصیت فرمائی تھی کہ میرے بعد میری بہن کی بیٹی امامہ سے نکاح کر لینا، وہ میری اولاد کے حق میں میری قائم مقام ہوگی۔ (۶)

سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے خاتونِ جنتؓ کی وصیت کے مطابق امامہ سے نکاح کر لیا تھا۔ وہ ان ہی کی زوجیت میں رہیں، لیکن کوئی اولاد نہیں ہوئی۔

جب ۴۰ھ میں سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ زخمی ہوئے اور پھر شہید ہو گئے تھے تو انہوں نے عبدالمطلب کے پڑپوتے مغیرہ بن نوفل کو امامہ سے نکاح کرنے کی وصیت فرمائی تھی۔ چنانچہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی اجازت سے امامہ کا نکاح مغیرہ سے ہو گیا، اور مغیرہ ہی کے ہاں امامہ نے وفات پائی۔ ان سے کوئی اولاد نہیں ہوئی۔ (۷)

## نواسۂ رسول عبداللہ بن عثمان رضی اللہ عنہ

شہزادی سیدہ رقیہ رضی اللہ عنہا کی اولاد سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ سے، جو اللہ رب العزت نے عطا فرمائی، وہ دو بیٹیوں پر مشتمل تھی۔ مورخین کی تصریح کے مطابق ایک نا تمام بچہ حبشہ میں پیدا ہوا۔ اس کے بعد دوسرا بیٹا پیدا ہوا، جس کا نام عبداللہ رکھا گیا، اور اسی سے سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کی کنیت ابوعبداللہ تھی۔ چھ سال کی عمر میں بچے کے چہرے پر مرغ نے ٹھونگ ماری۔ چہرے پر ورم آ گیا۔ اسی عارضہ میں بچے کا انتقال ہو گیا تھا۔ (۸)

یہ واقعہ متعدد مورخین نے لکھا ہے: معارف ابن قتیبہ، ص ۶۲؛ الاستیعاب برحاشیہ الاصابہ، ج ۴، ص ۳۰۰؛ اسد الغابہ، ج ۵، ص ۴۵۶؛ الاصابہ، ج ۴، ص ۳۰۴ وغیرہ۔

## نواسۂ رسول حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما

حسن [illegible]، ابو محمد کنیت، سید اور ریحانۃ النبی خطاب، شبیہ رسول لقب۔

دودھیالی شجرۂ طیبہ اس طرح ہے: ابو محمد حسن بن علی بن ابی طالب بن عبدالمطلب قرشی مطلبی۔

آپ کی والدہ ماجدہ سیدہ بتول فاطمہ زہرا، جگر گوشۂ رسول ﷺ تھیں۔ اور آپ کے پدر بزرگوار سیدنا علی المرتضیٰ ابن عم رسول تھے۔ اس لیے آپ کی ذاتِ گرامی دوہرے شرف کی حامل تھی۔

سنہ ہجری کے تیسرے سال رمضان المبارک میں معدن نبوت کا یہ گوہر شب چراغ استغنا و بے نیازی کی اقلیم کا تاجدار، صلح ومسالمت کی پُرسکون مملکت کا شہنشاہ، دوشِ نبوت کا سوار، فتنہ و فساد کا بیخ کن نور افزائے عالم وجود میں آیا۔

رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے "حسن" نام تجویز فرمایا۔ پیدائش کے ساتویں دن عقیقہ کیا۔ عقیقہ میں دو دُنبے ذبح کیے۔ سر کے بال اتروائے اور اُن کے ہم وزن چاندی خیرات کی۔

### عہدِ نبویؐ

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کو حضرت حسنؓ کے ساتھ جو غیر معمولی محبت تھی، وہ کم خوش قسمتوں کو نصیب ہوتی ہے۔ آپ ﷺ نے بڑے ناز ونعم سے ان کی پرورش فرمائی۔ کبھی آغوشِ شفقت میں لیے ہوئے نکلتے، کبھی دوشِ مبارک پر سوار کیے ہوئے برآمد ہوتے۔ ان کو دیکھنے کے لیے روزانہ صاحبزادی فاطمہؓ کے گھر تشریف لے جاتے۔ کبھی حالتِ نماز میں پشت مبارک پر چڑھ جاتے۔ جاں نثار نانا نہایت پیار اور محبت سے ان طفلانہ شوخیوں کو برداشت کرتے۔ ابھی حضرت حسن رضی اللہ عنہ آٹھ سال ہی کے تھے کہ یہ بابرکت سایہ سر سے اُٹھ گیا۔

### عہدِ صدیقی

سرورِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ مسندنشین خلافت ہوئے۔ آپ بھی ذاتِ نبوی کے تعلق کی وجہ سے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے ساتھ بڑی محبت فرماتے تھے۔ ایک مرتبہ سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ نمازِ عصر سے فارغ ہو کر نکلے، سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بھی ساتھ تھے۔ راستے میں حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو کھیلتے دیکھا۔ حضرت ابوبکرؓ نے پیار سے اٹھالیا، کندھے پر بٹھالیا، اور فرمانے لگے، خدا کی قسم! یہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے مشابہ ہے، علیؓ کے مشابہ نہیں ہے۔ یہ سن کر حضرت علی رضی اللہ عنہ مسکرا دیے۔ (۹)



امیر المومنین سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے بھی اپنے عہد خلافت میں دونوں بھائیوں کے ساتھ ایسا ہی محبت آمیز برتاؤ رکھا۔ جب آپ نے کبار صحابہ کے وظائف مقرر کیے تو گو حضرت اس صف میں شمار نہیں ہوتے تھے، لیکن آپ نے ان کا بھی پانچ ہزار ماہانہ وظیفہ مقرر فرمایا۔ (۱۰)

امیر المومنین سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ نے بھی اپنے زمانے میں ایسا ہی شفقت آمیز طرزِ عمل جاری رکھا۔ صدیقی اور فاروقی دور میں حضرت حسن رضی اللہ عنہ اپنی کم سنی کے باعث کسی کام میں حصہ نہیں لے سکتے تھے۔ سیدنا عثمانؓ کے عہد میں وہ جوان ہو چکے تھے، چنانچہ اسی دور میں ان کی عملی زندگی کا آغاز ہوا۔ سب سے پہلے آپ طبرستان کی فوج کشی میں مجاہدانہ شریک ہوئے۔

جب امیر المومنین سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد مسندِ خلافت خالی ہوگئی اور مسلمانوں کی نگاہِ انتخاب سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ پر پڑی اور وہ ان کے ہاتھ پر بیعت کرنا چاہتے تھے تو حسن رضی اللہ عنہ نے غایتِ عاقبت اندیشی سے والد بزرگوار سے عرض کیا کہ جب تک تمام ممالکِ اسلامیہ کے لوگ آپ سے خلافت کی درخواست نہ کریں، اُس وقت تک آپ اسے قبول نہ کریں۔

لیکن سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ خلیفہ کا انتخاب صرف مہاجرین وانصار کا حق ہے۔ جب وہ کسی کو خلیفہ تسلیم کرلیں تو پھر تمام ممالکِ اسلامیہ پر اس کی اطاعت واجب ہو جاتی ہے۔ (۱۱)

امیر المومنین سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کے خون کا قصاص لینے کے معاملہ میں صحابہ کی آراء مختلف ہوگئیں۔ ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ، حضرت طلحہ، حضرت زبیر اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہم سے اس کا مطالبہ کررہے تھے۔ لیکن حالات کی سنگینی امیر المومنین سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو قصاص لینے سے رکاوٹ تھی، جس سے باہمی اختلافات کی خلیج بڑھ گئی۔

### سیدنا علی رضی اللہ عنہ کی شہادت

خلافت کے پانچویں سال ۱۷ رمضان المبارک ۴۰ھ میں ابن ملجم کے ہاتھوں امیر المومنین سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ مجروح ہوگئے، جس کے باعث آپ کی شہادت واقع ہو گئی۔ اسی روز لوگوں نے سیدنا حسن رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کرلی تھی۔ (۱۲)

زمامِ خلافت سنبھالنے کے بعد جب سیدنا حسن رضی اللہ عنہ نے دیکھا کہ ان کی فوج میں اختلاف وانتشار پایا جاتا ہے تو آپ ان سے بیزار اور مایوس ہوئے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو، جو اہلِ شام کے ساتھ مسکن تک آچکے تھے، ایک خط کے ذریعے صلح کی مشروط پیشکش کی۔ اگر وہ شرط قبول کرلیں تو وہ امارت سے حضرت معاویہؓ کے حق میں دستبردار ہو جائیں گے اور مسلمان خون ریزی سے بچ جائیں گے۔ لوگوں کو اس خط کا علم ہوا اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں اتفاقِ رائے ہوگیا۔ (۱۳)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ پیشین گوئی اپنی زندگی میں فرمادی تھی۔ آپ ﷺ نے فرمایا:

"میرا یہ بیٹا سردار ہے۔ امید ہے کہ اللہ اس کے ذریعے مسلمانوں کے دو گروہوں میں صلح کرادے گا۔" (۱۴)

حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دونوں شہزادوں کے متعلق ارشاد فرمایا:

الحسن والحسین سید الشباب اهل الجنة.

ترجمہ: حضرت حسنؓ اور حضرت حسینؓ جنتیوں کے سردار ہوں گے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

هما ریحانتای من الدنیا. (۱۵)

ترجمہ: حسن اور حسین میرے گلِ خنداں ہیں۔

### شہادت کا واقعہ

سیدنا حسن رضی اللہ عنہ کو ۵۰ھ میں زہر دیا گیا، جو اُن کی شہادت کا باعث ہوا۔ سیدنا حسن رضی اللہ عنہ اپنے عظیم والد ماجد کی جگہ ۴۱ھ میں والی مقرر ہوئے۔ اسی سال سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح کی۔ آپ کی خلافت چھ ماہ رہی۔

اس طرح ۴۹ھ یا ۵۰ھ میں اس بوریہ نشین مسندِ بے نیازی نے اس دنیائے دُنی کو خیرباد کہا۔ وفات کے وقت عمر مبارک ۴۷ یا ۴۸ سال تھی۔ اور جنت البقیع میں راحت گزیں ہوئے۔

اولاد میں آٹھ لڑکے اور دو لڑکیاں چھوڑیں۔ بیویوں کی تعداد بہت زیادہ بیان کی جاتی ہے۔



## نواسۂ رسول سیّدنا حسین رضی اللہ عنہ

حسین نام، ابوعبداللہ کنیت، سیدِ شباب اہل الجنۃ اور ریحانۃ النبی لقب، والدگرامی قدر علیؓ، اور سیدہ بتول جگر گوشۂ رسول فاطمہؓ والدہ ماجدہ تھیں۔ اس لحاظ سے آپ کی ذات ستودہ صفات قریش کا خلاصہ اور بنی ہاشم کا عطر تھی۔ شجرۂ طیبہ یہ ہے: حسین بن علی بن ابی طالب بن ہاشم بن عبد مناف قرشی ہاشمی ومطلبی۔

ع دل و جان باو فدا ایں چہ عجب خوش لقبی

### پیدائش

ابھی آپ شکمِ مادر میں تھے کہ حضرت ام فضل بنت حارثؓ نے خواب دیکھا کہ کسی نے رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے جسمِ اطہر کا ایک ٹکڑا کاٹ کر اُن کی گود میں رکھ دیا ہے۔ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا، میں نے ایک ناگوار اور بھیانک خواب دیکھا ہے، جو ناقابلِ بیان ہے۔ آپ ﷺ کے اصرار پر انہوں نے خواب بیان کیا۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا، یہ تو مبارک خواب ہے۔ فاطمہؓ کے ہاں لڑکا پیدا ہوگا اور تم اسے گود میں لوگی۔ (۱۶)

ولادت باسعادت کی خبر سن کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے۔ نومولود کو دیکھا۔ کانوں میں اذان دی۔ نام رکھا۔ سر کے بال اتروا کر ہم وزن چاندی خیرات کرنے کا حکم دیا۔ پدر بزرگوار کے حکم کے مطابق سیدہ فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا نے عقیقہ کیا۔ (۱۷)

خلافتِ صدیقی اور خلافتِ فاروقی میں پروان چڑھے۔ خلافتِ عثمانی میں عنفوانِ شباب کی بلندیوں کو چھونے لگے۔ امیر المومنین سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد اپنے برادر بزرگ کے شانہ بشانہ شریکِ کار رہے۔ سیدنا حسن رضی اللہ عنہ کے دستبردار ہو جانے کے بعد ۵۶ھ میں جب امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنے بیٹے یزید کے لیے بیعت لینا چاہی تو سیدنا حسین رضی اللہ عنہ بھی ان حضرات کے ساتھ تھے جو اس بیعت کے حق میں نہیں تھے۔ یزید کی ہمنوائی اور اس کی بیعت سے انکار اور گریز بالآخر میدانِ کربلا میں خانوادۂ نبوت کی شہادت پر منتج ہوا۔ بالآخر وہ قیامت خیز ساعت بھی آگئی کہ فلکِ امامت کا آفتاب میدانِ جنگ کے افق پر طلوع ہوا۔ طویل اور شدید جنگ کے بعد محرم الحرام ۶۱ھ مطابق ستمبر ۶۸۱ء کو خانوادۂ نبوی کا آفتابِ ہدایت ہمیشہ

